کرتا تھا۔ اگر کبھی گھر جاتا تھا تو صبح ۷ بجے ہمیشہ تجربہ خانہ میں آجایا کرتا تھا۔ آخری عمر میں سات بجے شام کو اکثر گھر چلا جاتا تھا۔ ۱۲ بجے ہلکا سا ناشتہ کرتا تھا اور اخبار وغیرہ پڑھ کر اور ملاقاتیوں سے مل کر ایک بجے پھر اپنے مطالعہ کے کمرے یا دارالعمل میں آجاتا تھا۔

مشرقی اقوام کے برخلاف ایڈیسن کا یہ عقیدہ تھا کہ ہم لوگ اپنے اجداد سے یقیناً زیادہ عقلمند ہیں اور ہماری آئندہ نسلیں ہم سے زیادہ عقلمند ہوں گی۔ انسان کی عمر سائنس اور حفظانِ صحت کے ماتحت، اصول کی پیروی اور بے توجہی کی وجہ سے گھٹتی بڑھتی رہتی ہے۔ انسان کی پیدائش کے وقت عمر مقرر نہیں ہوتی (جامعہ)

## ترکی ملک الشعراء عبدالحق حامد

عبدالحق حامد صرف ایک پر زور تمثیل نگار نہ تھا بلکہ بیانیہ شاعری پر بھی اُسے اعلیٰ درجہ کی قدرت حاصل تھی۔ اپنی نظم صحرا اور بلدہ میں اس نے اُس عشق کا اظہار کیا ہے جو اُسے سبزہ زاروں، مرغزاروں دھیمی ہوائیں چلنے والے درختوں اور ان کی ترنم ریزیوں کے ساتھ تھا، ان چیزوں کو وہ خاص الہامات سمجھتا ہے اور ان کے مقابلے میں شہروں کے تصنعات اور زر پرستیوں کو نام دھرتا ہے۔ حامد سے پہلے کسی ترکی شاعر نے نہ تو دیہات کی فضا کا اتنا گہرا اثر اپنے قلب پر کیا تھا۔ اور نہ اس زور اور قدرتِ کلام کے ساتھ اسے بیان کیا تھا۔ ادبیات کی یہ صنف خالص مغربی الاصل ہے۔ اور اس کی خاطر حامد نے مشرقی عروض کو چھوڑ کر فرانسیسی طرز کے مخلوط قوافی استعمال کئے ہیں۔ حامد کا اس طرح لوچ کے ساتھ دیہاتی فضاؤں کی تصویریں آتارنا خاص کر اس وجہ سے اور زیادہ قابل توجہ ہے کہ وہ شہروں کی زندگی، ان کے شور شغب اور اُن کی دلچسپیوں کا بہت شوقین تھا چنانچہ اپنی نظموں کے ایک مجموعہ دیوانیلی کلیرم" (میرا جنون شباب) میں اس نے انہی چیزوں کو بیان کیا ہے۔

اس نے ایک منظوم قصہ غرام (الجذبۂ عشق) بھی لکھا ہے جس میں مذہب، تصوف، فنا وغیرہ کے متعلق اپنے خیالات ظاہر کئے ہیں۔

اپنی پہلی بیوی کی وفات کا جو بیروت میں واقع ہوئی تھی، حامد پر اتنا اثر ہُوا کہ
اور اس کے اعزہ و اقربا کو کامل چالیس دن تک اُس کی نگرانی اور دیکھ بھال کر
کے عنوان سے اپنی بیوی کا ایک نہایت پُر اثر اور دل ہلا دینے والا مرثیہ کہا
سوز و گداز کا عنصر بہت افراط سے تھا، اس زمانہ میں تو مقبول نہ ہو سکا بلکہ
اور معزز جگہ پیدا کرلی ہے۔

# مطبوعات

نرالی اُردو۔ مصنفہ مسٹر ایم اے مغنی دہلوی بی اے۔ حجم ۱۲۸ صفحات چھوٹی تقطیع قیمت ۸؍
مینجر دفتر نرالی اردو" کوچہ دکھنی رائے دریا گنج دہلی سے طلب کیجئے

ہم جناب مغنی کو اس ادبی کارنامے پر مبارکباد دیتے ہیں کہ انہوں نے بازاری اور دیہاتی لوگوں کی زبان کتابی صورت میں جمع کر کے اردو ادب کی ایک اہم خدمت انجام دی۔ یہ اپنی طرز کا غالباً پہلا مجموعہ ہے اور اس سے قبل "کرخنداروں" کی زبان کہیں یکجا اور جامع صورت میں طبع نہیں ہوئی۔ نہ صرف زبان کے لحاظ سے یہ کتاب قابلِ قدر ہے بلکہ اس میں سوقیانہ معاشرت اور نفسیات کے جو مرقع مزاح کی چاشنی کے ساتھ پیش کئے گئے ہیں وہ بھی اپنی ایک الگ قیمت رکھتے ہیں۔ ذیل میں ہم ناظرین "ہمایوں" کے تفننِ طبع کے لئے اس کتاب سے ایک اقتباس درج کرتے ہیں:-

## آگو آگو دیکھیو ہوتا ہے کیا

جَد سے کانگریس میں عورتوں نے شرکت کی ہَیگی بھی وِس کے ہر جلسہ میں جانا شروع کر دیا یار لوگ تو ہر وَخت یہی چھیڑ خانی کرتے ہیں کہ وئی خلیفہ تم تو آنکھیں سینکنے کے لئے کانگریس کے شوقین بنے ہو۔ مگر اصلیت میں بات یہ ہے کہ کتنے شرم کی بات ہے کہ اپنے ملک کو آزاد کروانے کے کارن عورتیں تو سب جتن کریں اور ہم مرد ہو کے وِن کے پیچھو رہ جائیں۔ لیکن مشکل یہ ہے کہ کسُو کو بھی میری بات کا اتین نئی آیا لیکن ناٹی سفہ والا تو بولا کہ وئی خلیفہ جبر تم چاہئے جو کہو میں تو وِسی دن جلسہ میں جاتا ہوں جبس دِنا کوئی عورت تقریر کرتی ہے اور میرے پہ ہی کیا منحصر ہے اب تو سب لوگ باگوں نے یہ معمول بنا رکھا ہے۔ تم نے بھی دیکھا ہوگا جس دن جلسہ میں کوہی عورت نئی آتی وِس دِن بس خاجٹ میدان ہوتا ہے اور سوائے گنتی کے دو چار آدمیوں کے یا کچھ لٹھ بند سپاہیوں کے کوہی بھی نئی، ...ار لوگوں کے کانوں میں یہ بھنک پڑ جاتی ہے کہ آج کوہی عورت لکچر دے گی وِس دن جلسہ میں خوب ... خدا وِن سے سمجھے یہ پلیس والے سارا مزا کر کرا کر دیتے ہیں نئی تو ہر روز جلسہ ہُوا کرے ... ہو جائے۔ میں نے کہا کہ بے ناٹی میں تو تجھے السیانی سمجھتا تھا مگر اب معلوم ... بی حایا پیدا ہوا ہوگا۔ وہ بولا خلیفہ میں تو بے حایا ہی سہی مگر وِن کو کیا ... س جا بیٹھتے ہیں اور جَد وہ بیچاریاں بولتی ہیں تو وہ وِن کو ٹکٹکی باندھے ... رے کہ وئی جلسہ میں کیا کیا سُنا تو جُواب دیں گے کہ ہنگامہ میں کچھ

سنائی ہی نہ دیا ہاں بولنے والیاں ایک سے ایک بڑھ چڑھ کر تھیں اور زرد ساڑھی والی سب سے پر بین تھی وِس کے ناک نخشہ کی عورت تو ہم نے آج تو ڑی دیکھی بھی نئی اور سچ پوچھو تو وِسی کی وجہ سے جلسہ میں ہمارا دل بھی لگ گیا ورنہ ہمیں اِتّا وخت کہاں . . . . . میں نے کہا دیکھ وئی ناٹی تجھے اوروں سے کیا غرض۔ وہ اپنی قبر میں سوئیں گے تو اپنی قبر میں۔ وہ بولا خلیفہ کچھ بھی ہو ہم تو محظ دیکھنے کے گنے گار ہیں۔ میں نے کہا اچھا وائی جو مجاز چاہئے کر مگر یہ سمجھ لے کہ تیری حرکتوں کا انجام کار ٹھیک نئی۔

خیر وِسے خوب وصیّت کر کے میں گھر پونچا واں جا کے خبر لگی کہ صُبو کو جو کانگریس کے پچاس ساٹھ آدمی پکڑے گئے تھے وِن کا ماتم کرنے کے لئے آج شام کو جلسہ ہوگا۔ شام ہوتے ہی میں بھی جلسہ میں جا پونچا۔ آدمی پہ آدمی ٹوٹے پڑ رہا تھا اور ایک عورت اشٹیج پر کھڑی بول رئی تھی۔ جاں چک میری نظر ناٹی پہ پڑی جو وئیں برابر میں کھڑا وِس بچاری کو بُری طریوں گھور رہا تھا۔ اِتنے میں واں پلیس بھی آن دھمکی میں نے دل میں کہا کہ وئی اب کام بھاری ہے یہ سوچ میں تو فولدی سے واں سے کھسک گیا اور گھر پونچ کر کوئی آدھ گھنٹے بھی بمشکل سے کمر لگائی تھی کہ اِتّے میں ناٹی کے باوا چیختے وے آئے اور بولے کہ ذری چل کے دیکھو تو تمارے یار کی کیا حالت ہو رہی ہے میں منادی کرتا تھا کہ بے جلسہ میں مت جایا کر مگر نئی مانا اور اپنا مغز پھڑوا کے ہی چین لیا میں وِن کے ساتھ ہو لیا۔ ناٹی اپنی بیٹھک میں سر باندھے پڑے لیٹا تھا مجھے دیکھ کے بولا جس درونہ نے میرے لاٹھی ماری ہے میں وِس کو جانتا ہوں ذرا اچھا ہو جاؤں پھر اگر میں نے بھی درو غہ جی کو سرِ بازار پٹخنا نہ سُنایا تو میں بھی اصل کا جنا نئی۔ میں نے کہا وئی ناٹی جانے دو یہ فضول باتیں مت کرو۔ جو ہونا تھا ہو لیا آئندہ کو کان پکڑو۔ چلتے وخت میں نے چپکے سے کہا دیکھا پیارے میں نئی کہتا تھا کہ کسی کو بُری نیّت سے نہ دیکھے اور کی ماں بہن کو اپنی ماں بہن سمجھے۔ ناٹی ہے تو ایک ہی ملالی بولا کہ جیسے اور کی ماں بہن اپنی ماں بہن ویسے اور کی بیوی اپنی بیوی۔ یہ بھی تو کہو۔ میں نے کہا پیارے تیری اسی نیت نے تو تجھے آج یہ پھل دیا ہے کہ تو سر باندھے پڑا ہے اور ابھی تو بقول کسو شاعر کے آگو آگو دیکھیو ہوتا ہے کیا۔

---

**یورپ میں دکھنی مخطوطات** ۔ مولفہ مولینا نصیر الدین صاحب ہاشمی۔ حجم سات سو صفحات اور طباعت نفیس۔ قیمت غیر مجلد للعہ۔ مجلد عہ روپیہ علاوہ محصول ڈاک۔ جناب مولف سے ملیگا گوڑا۔

ہاشمی صاحب نے یہ کتاب لکھ کر تاریخ ادب اردو کی بیش بہا خدمت یورپ میں مشہور کتب خانوں سے استفادہ کیا اور جہاں کہیں کسی دکھنی مصنف بیش بہا تاریخی مرقع (یورپ میں دکھنی مخطوطات) میں شامل کر لیا۔ مقد جناب مولف کا پیش نامہ کتاب کے متعلق ضروری معلومات کا حامل ہے۔

منفرق اردو اور فارسی نسخوں کے اختلافات بھی پیش کئے گئے ہیں۔ شائقین ادب کو مولف کی اس جاں کاہ محنت کی داد دینی چاہیئے۔ پانچ روپے میں تاریخ وادب کے یہ جواہرات گویا کوڑیوں کے مول ہیں۔

## مکتبۂ جامعۂ ملیہ دہلی کی کتابیں

ذیل کی کتابیں جامعۂ ملیہ دہلی نے نہایت حسن اہتمام سے شائع کی ہیں۔ معنوی محاسن اور ظاہری حسن جامعہ کی کتابوں کا طرۂ امتیاز ہے۔

**دنیا کے بسنے والے**۔ چھوٹی تقطیع حجم بہتر صفحات۔ دنیا کے مختلف اقطاع کی قوموں کے حالات سید بشیر حسین زیدی بی اے (کینٹب) نے نہایت دلاویز پیرائے اور سلیس زبان میں لکھے ہیں۔ بچوں کی معلومات میں اس سے بیش بہا اضافہ ہو سکتا ہے۔ قیمت ۸/

**محنت**۔ بچوں کے لئے سبق آموز اخلاقی ڈراما حجم ۷۴ صفحات قیمت ۴/

**کھیتی**۔ اسی صفحات کا یہ اخلاقی ڈراما پروفیسر محمد مجیب بی اے آکسن نے لکھا ہے "محنت" کی طرح یہ بھی نہایت سلیس اور پر لطف زبان میں لکھا گیا ہے۔

**گناہ کی دیوار**۔ یہ ڈراما اشتیاق حسین صاحب قریشی ایم اے نے لکھا ہے۔ یہ بھی اخلاقی اصلاح کے مقصد کو پیش نظر رکھ کر لکھا گیا ہے۔ اور مصنف نے اپنا نقطۂ نظر نہایت خوبی سے پیش کیا ہے۔ طلبہ کے علاوہ عام شائقین بھی اس سے لطف اندوز ہو سکتے ہیں۔ قیمت ۸/

**ہمزاد**۔ یہ بھی جناب قریشی کا ڈراما ہے۔ گناہ کی دیوار کی طرح یہ ڈراما بھی نہایت کامیاب ہے۔ پلاٹ سادہ ہے اور ڈرامے کو غیر ضروری عناصر سے پاک کر کے اردو میں ایک عمدہ مثال قائم کی گئی ہے۔ بہت دلچسپ ہے۔ قیمت ۶/

**کلام جوہر**۔ یہ مولانا محمد علی مرحوم (بانئ جامعۂ ملیہ) کا مجموعۂ کلام ہے۔ مقدمہ مولوی عبدالماجد نے لکھا ہے۔ مولانا کا سچے درد میں ڈوبا ہوا کلام کسی تنقید کا محتاج نہیں ہیں ... ہے کہ اس نے مولانا ئے مرحوم کا کلام یکجا شائع کر کے ایک اہم ادبی ...
صفحات چھوٹی تقطیع قیمت ۸/

# فہرستِ مضامین

"ہمایوں" بابت ماہِ نومبر ۱۹۳۲ء







**تصاویر:** (۱) ایک مصری کنیز (۲) بابل کا ایک "شادی بازار" (۳) ماں اور بچہ (۴) محنت



قیمت فی پرچہ ۶ر — ڈیلر بک سٹال پر ۸ر — چندہ سالانہ للعہ مع محصول ڈاک

# جہاں نما

## مرزا اعجاز حسین مرحوم

"ہمایوں" کا گزشتہ پرچہ پریس میں جاچکا تھا کہ ہمیں مرزا اعجاز حسین کے انتقال کی اندوہناک خبر موصول ہوئی۔ مرزا اعجاز حسین ایک مرنجاں مرنج بزرگ تھے۔ صاحب کمال ہونے کے باوجود انہیں شہرت طلبی کی ہوس نہ تھی۔ ان کے دل میں سچا اسلامی درد تھا۔ انہوں نے پنجاب کے مسلمانوں کی بیش بہا خدمات انجام دیں اور اس لحاظ سے اہلِ پنجاب ان کا جتنا ماتم بھی کریں بجا ہے۔ گزشتہ صدی کے اواخر ہی میں جب مرحوم لاہور میں بحیثیتِ متعلم مقیم تھے اُن کی شخصیت شہر میں نمایاں ہوگئی تھی۔ ہر مجلس میں لوگ اس نوجوان کی پُرخلوص اور صادقانہ جذبات میں ڈوبی ہوئی تقریر سننے کے لئے بے تابی سے منتظر نظر آتے تھے۔

ڈگری حاصل کرنے کے بعد مرحوم نے انبالہ میں وکالت شروع کی اور اس کے ساتھ ہی قومی خدمت کے لئے تعلیمی کام کا آغاز بھی کیا۔ مسئلۂ تعلیم سے انہیں خاص دلچسپی تھی چنانچہ اس باب میں انہوں نے نہایت مفید کام کیا۔ ابتداً میں انہوں نے انبالہ میں ایک متحدہ ہندو مسلم سکول کی بنیاد ڈالی جو غیر متوقع طور پر کامیاب ہؤا۔ اس کے بعد اُن کی کوششوں سے انبالہ میں ایک کامیاب اسلامی سکول اور بورڈنگ ہؤس بھی قائم ہوگیا۔

مرزا اعجاز حسین غیر معمولی طور پر شریف الطبع واقع ہوئے تھے۔ جو لوگ اُن سے ذاتی واقفیت رکھتے تھے انہیں یقین ہے کہ ان کی شرافت کی مثال آسانی سے نہیں مل سکتی۔ انہوں نے اپنے خاندان اور اپنے دوستوں کی خدمت میں ذاتی آرام کے خیال کو کبھی حائل نہ ہونے دیا۔ ۷ اکتوبر کا دن نہایت منحوس تھا جب مسلمانوں سے ایک ایسا بے ریا کام کرنے والا چھن گیا جس کا ہر قول اس کے عمل کا شرمندۂ احسان ہوتا تھا۔ اب امید نہیں کہ اُن کی جگہ پُر ہو سکے۔ مسلم لیگ کے سلسلے میں اُن کی خدمات زبان زدِ خاص وعام ہیں۔ اپنی عمر کے آخری ایام میں وہ دہلی میں اشاعتِ تعلیم کے کام کے لئے وقف ہوگئے تھے۔

اگر اُن کی طبیعت شہرت پسندی کی طرف راغب ہوتی اور وہ دوسروں کی طرح اپنا اشتہار دینا چاہتے تو آج یقیناً اُن کا نام آسمانِ شہرت کے درخشاں ترین ستاروں میں نظر آتا۔ لیکن انہوں نے ہمیشہ دوسروں کو آگے کئے رکھا اور خود اُن فی الواقع مفید کاموں میں لگے رہے جو حقیقی ترقی کی بنیاد ہوتے ہیں۔

وہ نہ صرف ایک فصیح البیان مقرر تھے بلکہ ادیب اور شاعر بھی تھے۔ مخزن کے پہلے دور میں انہوں نے اردو ادب

کی نمایاں خدمت انجام دی ۔ آخری زمانے میں اُن کی تمام تر توجہ تعلیمی و اصلاحی کاموں کے لئے وقف ہوگئی تھی اور مدت سے انہوں نے عملی طور پر شعر کہنا ترک کر دیا تھا ۔ مگر اُن کے انتقال سے کچھ عرصہ قبل ہمیں اُن کی ایک تازہ غزل ہمایوں کے آئندہ سالگرہ نمبر کے لئے موصول ہوئی تھی ۔ ہمیں اُس وقت یہ خیال بھی نہ تھا کہ یہ اس نیک نفس انسان کا آخری عطیہ ہے ۔

اِنا للہ و اِنا الیہ راجعُون ۔

## "دارالمصنفین" اعظم گڈھ

ہمیں مولانا سلیمان ندوی ناظمِ "دارالمصنفین" اعظم گڈھ نے ایک مطبوعہ رسالہ بھیجا ہے جس میں دارالمصنفین کے تخیل، اُس کی گزشتہ تاریخ، اُس کے کارناموں اور اس کی موجودہ ضروریات کا ذکر کیا گیا ہے ۔ "دارالمصنفین" سے ملک کا تعلیم یافتہ طبقہ اچھی طرح واقف ہے اور جو علمی اور مذہبی خدمت یہ ادارہ انجام دے رہا ہے اس کا ذکر تحصیلِ حاصل ہے ۔ مگر پھر بھی یہ رسالہ دارالمصنفین کے متعلق بعض نئی معلومات کا حامل ہے ۔ اس کے علاوہ اس کے دیکھنے سے جب دارالمصنفین کا کام یکجا اور مجموعی طور پر سامنے آ جاتا ہے تو بے اختیار دل سے تحسین و آفرین کی صدا اُٹھتی ہے، اور یہ دیکھ کر مسرت ہوتی ہے کہ ہندوستان کے مسلمانوں میں ایک جماعت اپنے مذہب، اپنے تمدن، اپنی تاریخ اپنی زبان اور اپنے ادب کی حفاظت کے لئے موجود ہے ۔ "دارالمصنفین" کا کام اس کے بانی شبلی اعظم کے خواب کی تعبیر ہے ۔ مولانا شبلی مرحوم نے جب دیکھا کہ مغرب کا سیلاب ہر کہنہ و فرسودہ چیز کو خس و خاشاک بنا کر بہائے لئے جا رہا ہے تو انہیں اسلامی علوم کی حفاظت کا خیال پیدا ہُوا اور اس کے لئے ضروری معلوم ہُوا کہ قدیم علوم و فنون کو زمانۂ جدید کے مذاق کے مطابق از سرِ نو ترتیب دیا جائے ۔ مسلمانوں کی کیمسٹری، مسلمانوں کی طبیعیات، مسلمانوں کا جغرافیہ، مسلمانوں کی تاریخ، مسلمانوں کا فلسفہ اور ان کی تحقیق سب گئے گزرے زمانے کی باتیں ہو چکی تھیں ۔ مسلمانوں کو زندہ قوموں کے دوش بدوش کھڑا کرنے کے لئے ان کے علوم کی نشاۃ الثانیہ کا خیال سب سے پہلے اعظم گڈھ کے اس مرحوم بزرگ کے دل میں پیدا ہُوا جس کی نیت کا خلوص آج کامیابی سے ہم کنار نظر آتا ہے ۔

دارالمصنفین نے اب تک کئی بلند پایہ کتابیں شائع کی ہیں جن کی وقعت کا یہ عالم ہے کہ ان میں سے بعض کے ترجمے مشرق و مغرب کی مختلف زبانوں میں ہو چکے ہیں ۔ اور دارالمصنفین مستشرقینِ یورپ کے نزدیک ایک نہایت وقیع مشرقی ادارہ تسلیم کیا گیا ہے

ہم ناظرینِ "ہمایوں" سے توقع رکھتے ہیں کہ وہ دارالمصنفین سے یہ رسالہ (جس کی قیمت کچھ بھی نہیں) منگوا کر ضرور دیکھیں گے اور اگر ان کی نگاہوں میں دارالمصنفین کا کام مستحقِ ستائش ہو (اور کوئی وجہ نہیں کہ نہ ہو) تو دارالمصنفین کی سرپرستی قبول کر کے اپنے علم و ادب کی مدد فرمائیں کہ یہی زندہ قوموں کی پہچان ہے ۔

دارالمصنفین کی باقاعدہ سرکاری رجسٹری ہو چکی ہے، اس کے علاوہ اس کے کام نے ایسا اعتبار پیدا کر لیا ہے جس کی مثال موجودہ اسلامی اداروں میں بہت کم ہے ۔ اس وقت تک دارالمصنفین تقریباً پندرہ ہزار صفحات کی

مطبوعات شائع کر چکا ہے اور یہ سب کی سب مستند اور قابلِ قدر ہیں۔ ہندوستان میں مسلمانوں کا ایسا کوئی مرکز نہ تھا جو تعلیم سے فارغ ہونے کے بعد علمی تحقیق و تجسس کے شائقین کی دستگیری کرتا۔ دارالمصنفین نے یہ کام اپنے ذمے لے لیا ہے اور اسے بوجہِ احسن انجام دے رہا ہے۔

اس وقت دارالمصنفین کو بعض ضروریات کے لئے کم از کم پچاس ہزار روپیہ درکار ہے جس کے صرف کی تفصیل یہ ہے:۔ موجودہ رفقائے دارالمصنفین کے لئے سکونتی مکانوں اور کتب خانہ کی عمارت کی تعمیر۔ رفقائے دارالمصنفین کے ناکافی مشاہروں میں ترقی۔ کتب خانہ کی توسیع۔ عربی کتابوں کی طباعت واشاعت اور اہم کتابوں کی خرید۔ موجودہ پریس کی توسیع وغیرہ۔

آپ دارالمصنفین کی مدد کیونکر کر سکتے ہیں؟ اس کا جواب مولانا سلیمان ندوی کے الفاظ میں حسبِ ذیل ہے۔

"(۱) یکمشت سرپرستانہ عطیے ہمیں عنایت فرما کر مجلس کا مربّی بننا قبول فرمائیں، مربیوں کے لئے ہمارے قواعدِ اساسی میں حسبِ ذیل تشریح ہے:۔

## مُربیان

۱۔ مربّیِ علم دوست رؤسا جو مجلس کے ساتھ ہمدردی رکھیں اور اُس کی معقول مالی اعانت فرماتے رہیں۔

۲۔ یا ہمارے قواعد کی رُو سے ہماری مجلس کی رُکنیت قبول فرمائیں جن کی حسبِ ذیل تفصیل ہے،

## مُعاونین

ا۔ معاونِ دائمی، ہر شخص جو یکمشت دوسو روپیہ مجلس کو ادا کرے گا اس کو اور کوئی فیس کبھی ادا نہیں کرنی پڑے گی اور وقتِ معاونت سے مجلس کی تمام مطبوعات مع رسالۂ معارف اُس کو ہدیۃً دی جائیں گی،

ب۔ معاونِ اول ہر شخص جو مجلس کو بیس روپیہ سالانہ ادا کرے گا، اس کو مجلس کی تمام مطبوعات و رسالۂ معارف سال بھر تک بلاقیمت نذر ہوں گے۔

ج۔ معاونِ دوم ہر شخص جو مجلس کو بارہ۱۲ روپیہ سالانہ ادا کرے گا، اُس کو ایک سال تک مجلس کا رسالہ معارف اور بقیہ مطبوعات نصف قیمت پر دی جائیں گی۔

۳۔ ہماری کتابیں خود خریدئیے اور ان کے حلقۂ اشاعت کی توسیع کیجئے۔

۴۔ بہت سے قدیم خاندانوں میں کتابوں کے قلمی ذخیرے بیکار پڑے ہوئے کیڑوں کی خوراک بن رہے ہیں انہیں ہمارے سپرد کیجئے کہ ہم اپنی تصنیف و تالیف میں اُن سے مدد لیں کہ اُن کا فیض ہمیشہ جاری رہے اور آپ کی خاندانی یادگار بحفاظت تمام قائم رہے۔"

# تصاویر

## مصری کنیز

تاریخ کا کوئی قدیم ترین دور بھی غلامی کے رواج سے خالی نظر نہیں آتا۔ دجلے فرات اور نیل کی وادیوں کے آثارِ قدیمہ اور وہاں کے اساطیر و حکایات میں ہر جگہ غلامی کا سراغ ملتا ہے۔ زمانۂ قدیم میں جنگ کے قیدی عموماً غلام بنائے جاتے تھے۔ ان میں بعض اوقات غیر معمولی طور پر قابل آدمی بھی ہوتے تھے۔ جیسے یونانی حکایت گو ایسب۔ (بقول بعض لقمان)

رومی غلاموں پر اُن کے آقاؤں کو ہر طرح کا اختیار حاصل تھا۔ چنانچہ بعض اوقات انہیں بغاوت و غداری کے شبہ کی بنا پر موت کی سزا بھی دے دی جاتی تھی۔

اسلام کے زمانے میں غلاموں کی حالت بہتر ہوگئی۔ اسلامی ممالک میں وہ گھر کے رکن سمجھے جاتے تھے۔ اگر آقا کنیز کی اولاد کا باپ ہو تو نہ صرف اولاد بلکہ وہ کنیز بھی آزاد سمجھی جاتی تھی۔ اور آقا اس سے نکاح کرکے اسے اپنی بی بی بنا لیتا تھا۔ ہندوستان کے غلام بادشاہ غلاموں کے اسلامی تصور کے ارتقائی مدارج کی کھلی ہوئی تفسیر ہیں۔

مصری کنیز کی یہ خوبصورت تصویر ایک قابل جرمن مصور ہرسیشل کے لطیف تصور کا نتیجہ ہے۔ اس کی ایک تصویر میڈیا اس سے قبل ہمایوں میں چھپ چکی ہے۔ یہ مصور ایشیائی حسن کے بہترین نمونے پیش کرتا ہے۔ ہرسیشل نے اس دلفریب چہرہ اور خوبصورت جسم میں محض جسمانی حسن سے ماورئی کوئی بات پیدا کی ہے۔

---

## بابل کے "شادی بازار"

بابلی ذہین، محنت کش اور جہاں نورد لوگ تھے خشکی اور تری یکساں ان کی سرگرمیوں کا ہنگامہ زار تھی۔ وہ اپنے عہد کے کامیاب ترین تاجر تھے۔ ان کے عظیم الشان دارالسلطنت میں ہر قسم کی تجارت ہوتی تھی تجارت کے شوق نے آخر کار دولت کی حرص پیدا کی اور رفتہ رفتہ ان کی ہوسِ زراندوزی یہاں تک بڑھی کہ وہ ہر اس چیز کو جس سے دولت پیدا ہونے کا امکان ہو سکتا تھا بازار میں لے آئے۔ دولت کے لالچ نے معاشرتی اور خانگی قیود بھی توڑ ڈالیں

ہر عورت کو اپنی عمر میں ایک دفعہ شہر کے بڑے معبد کے سامنے عوام کے روبرو پیش ہونا پڑتا تھا کیونکہ اس طرح اجنبیوں کے گروہ کے گروہ شہر کی طرف کھنچے آتے تھے۔ بعض خاص موقعوں پر کثیر التعداد کنواری لڑکیاں نیلام کے لئے بازار میں لائی جاتی تھیں تاکہ ہمسایہ اقوام کے امرا و دولتمندوں کو اس بے پرہیز رنگیلی منڈی میں آنے کی ترغیب ہو۔ باپ اپنی بیٹیوں کو اور بھائی اپنی بہنوں کو بازار میں لے کر آتے اور وہ مسرتیں جن کی جائز قیمت محبت کے سوا اور کچھ نہیں روپے کے بدلے فروخت کر دی جاتیں۔

موجودہ تصویر انگریز مصور سر ایڈون لانگ کی غالباً بہترین آفرینش ہے۔ یہ نہ صرف روایات کی بلکہ تاریخی حقائق کی تصویر ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ بابل کی لڑکیاں شادی کے لئے نیلام کے سامان کی طرح پیش کی جاتی تھیں۔ تصویر میں مختلف گروہوں کی تقسیم نہایت کامیابی سے کی گئی ہے۔ بالخصوص لڑکیوں کے بشرے حیرت انگیز طور پر ان کی مختلف ذہنی کیفیات کا اظہار کرتے ہیں۔ دیکھنے والے پر اس تصویر کے ماحول کا مجموعی اثر ایسا ہوتا ہے کہ اس سے بہتر یہ مصور بھی کسی دوسری تصویر میں پیدا نہیں کر سکا۔

## ماں اور بچہ

مس گلیڈیز کوپر اور ان کے بچے جان کی یہ تصویر امومت کے دلفریب حسن کی بہترین آئینہ دار ہے۔ کسی کے پاس اس کے اپنے بچوں کا ہونا زندگی کی ایک بہت بڑی مسرت ہے۔ بچے ہم پر نت نئی دلفریبیوں کے باب کھولتے رہتے ہیں۔ یہ پھول ہیں جن کی نئی نئی پنیاں ہر روز کھلتی ہیں اور آفتاب کے مسرت انگیز نور سے فروغ پاتی رہتی ہیں۔

## محنت

مصور نے کامیاب طور پر بچپن کا مطالعہ کیا ہے۔ بچی کی نفسی کیفیات اُس کے چہرے سے عیاں ہیں۔ وہ سوال حل کرنے سے اکتا گئی ہے۔ لیکن استانی کے خیال سے ناچار مصروف ہے۔

# صنّاع

ایک شام اُس کے دل میں خواہش پیدا ہوئی کہ وہ مسرّت کا ایک مجسمہ بنائے، اُس مسرّت کا جسے ایک لمحے سے زیادہ قرار نہیں۔

وہ گھر سے نکل پڑا، اور کانسے کی تلاش میں اُس نے ساری دنیا چھان ماری۔ کیونکہ بے ثبات مسرت کا مجسمہ بنانے کے لئے اُس کی رُوح بیقرار تھی۔

لیکن ساری دنیا میں کانسہ نایاب ہو چکا تھا۔ کانسہ کہیں ملتا ہی نہ تھا۔ صرف ایک مجسّمہ اس وقت کاروئے زمین پر موجود تھا اور وہ ابدقرار غم کا مجسمہ تھا۔

یہ مجسمہ خود اُسی کے قبضے میں تھا، اور اسے خود اُسی نے بنایا تھا اور پھر اس کو اُس کی قبر پر نصب کیا تھا جس سے اُس نے اس دُنیا میں محبت کی تھی۔

ہاں اُسی کی قبر پر جس سے اُس نے دنیا میں سب سے زیادہ محبت کی تھی اُس نے یہ مجسمہ نصب کیا تھا جسے اُس نے خود بنایا تھا، تاکہ انسان کی اُس محبت کی یادگار قائم رہے جو مرتی نہیں، اور اُس غم کا نشان باقی رہے جو مٹتا نہیں۔

مگر ساری دنیا میں کہیں کانسہ نہ تھا، سوائے اُس بُت کے۔

اُس نے اس بت کو لیا جسے خود اُسی نے بنایا تھا اور ایک بہت بڑی بھٹی میں جھونک دیا، آگ میں ڈال دیا۔

اور ابدقرار غم کے اس بُت سے اُس نے مسرت کا ایک اور بُت بنایا، اُس مسرت کا جسے ایک لمحے سے زیادہ قرار نہیں۔

(منثور نظمیں)

منصور احمد

# رات کا ایک منظر

رات کے ڈر سے ہے سحر رُوپوش اور تو اور ہے قمر رُوپوش

جیسے بکھری ہوں پتیاں گُل کی ہے وہ صُورت مرے تخیل کی

ہیں بھی دل بھی خیال بھی گم ہے فکرِ ماضی و حال بھی گم ہے

وہم چاروں طرف سے آتا ہے

بھُوت بن کر مجھے ڈراتا ہے

کہ رہا ہے مرا سیہ خانہ چپکے چپکے مرا ہی افسانہ

ذرہ ذرہ ہے رازداں اپنا مل رہا ہے مجھے نشاں اپنا

جاں ہوں میں اِس سکوت کامل کی رات تصویر ہے مرے دل کی

دیکھ کر خود کو ڈر رہا ہوں میں

جیتے جی آہ مر رہا ہوں میں

ممتاز حسن

# قصّہ نویسی و قصّہ خوانی

(۳)

بہرحال ایک یا دو بلند پایہ افسانوں یا ڈراموں کے خاکوں کی مدد سے پلاٹ۔ کردار اور ماحول کی اہمیت اور اُن کا باہمی ربط و تعلق آسانی کے ساتھ سمجھ میں آسکتا ہے۔ اردو زبان میں ناول نویسی یا ڈرامہ نگاری ابھی ارتقاء و ترقی کے ابتدائی منازل سے گزر رہی ہے۔ یوں تو افسانے کی کوئی صنف ایسی نہیں جس سے اردو کا دامن یکسر خالی ہو۔ بھاری بھرکم داستانوں سے لے کر ہلکے پھلکے قصوں کہانیوں تک ہر درجے کے افسانے موجود ہیں لیکن ان میں فنی خوبیاں اور باریکیاں بہت کم پائی جاتی ہیں۔ ابھی اردو کا افسانوی ادب نفسیاتی اصول پر فطرتِ بشری کے گہرے مطالعہ کے شواہد پیش کرنے سے قاصر ہے، البتہ انگریزی سے جو بلند پایہ افسانے یا ڈرامے اردو میں منتقل ہوئے ہیں وہ بڑی حد تک فنی نکات کے حامل ہیں۔ مغربی افسانوں اور ڈراموں میں دو متضاد و مخالف ماحول۔ فضا۔ کردار۔ اوصاف یا دوسرے عناصر کی کشمکش دکھا کر ہلچل۔ جوش۔ تحریک اور دلچسپی پیدا کرنے کا جو عام رواج ہے وہ بھی اردو ادبیات میں ناپید نہیں تو کمیاب ضرور ہے۔ یہاں شیکسپیئر کے دو ڈراموں "ہنری دی فورتھ" اور "ایز یو لائک اٹ" کے خاکے پیش کئے جاتے ہیں جو پروفیسر رچرڈ کی کتاب مقدمۂ تنقید سے ماخوذ ہیں اور جن سے پلاٹ۔ کردار نگاری اور متضاد عناصر کی کشمکش کی اہمیت بہ آسانی ذہن نشین ہوسکتی ہے۔ حسنِ اتفاق سے اول الذکر ڈراما کا "ہنری چہارم" کے نام سے اور ثانی الذکر کا "دلپسند" کے عنوان سے اردو میں ترجمہ ہوچکا ہے۔ لہٰذا غیر انگریزی داں حضرات بھی ان سے اچھی طرح استفادہ کرسکتے ہیں۔

عام طور پر دو متضاد عناصر کی کشمکش قصہ میں جوش و تحریک اور ہنگامہ و ہیجان پیدا کرتی ہے۔ "ہنری چہارم" کے ڈراما میں قصہ کی اساس و بنیاد ہی دو حریفوں ہری پرسی اور شاہزادہ ہری پلانٹاجنٹ کے باہمی تصادم پر قائم ہے۔ اس تضاد و تخالف میں اس وقت اور ترقی ہوجاتی ہے جب ہری پرسی ڈگلس سے مل کر بغاوت کرنے کے لئے شمال کی جانب روانہ ہوتا ہے اور شاہزادہ ہری پلانٹاجنٹ جنوب کی طرف کوچ کرتا ہے تاکہ فالسٹاف کے ساتھ مل کر رہزنی و قزاقی کا شیوہ اختیار کرے۔

(۱)

# ہنری چہارم کے پلاٹ کا خاکا

گلنڈوور کا فقدانِ ظرافت قصہ میں طربیہ عنصر کا محرک ہے۔

فالسٹاف کی غیر معمولی ظرافت قصہ میں طربیہ عنصر کی محرک ہے۔




اول الذکر کی جدوجہد کا نتیجہ علم بغاوت کی صورت میں نمودار ہوا اور ثانی الذکر کی گمرہی اور غلط کاری نے گیڈہل کی قزاقی کی شکل اختیار کر لی۔ یہاں تک تو تمام واقعات شکسپیئر کے مفروضہ اصول اور ناظرین کی توقعات کے

عین مطابق پیش آتے ہیں لیکن حیرت انگیز اور غیر متوقع امر اُس وقت ظاہر ہوتا ہے جبکہ پرسی کی بغاوت کی خبر گمراہ شاہزادے کو ملتی ہے۔ اُس کی سیرت میں یکایک تغیر واقع ہوتا ہے۔ وہ لااُبالی پن اور ہرزہ گردی کا شیوہ ترک کر دیتا ہے۔ اُس کے دل میں خودداری و ذمہ داری کا احساس پیدا ہوتا ہے۔ وہ اعلیٰ فرائض کی پکار پر لبیک کہتا ہے۔ مردانہ وار خطرات کے مقابلہ کے لئے آگے قدم بڑھاتا ہے اور لمبے لمبے دھاوے بولتا ہوا شروزبری کے میدان میں پہنچ جاتا ہے۔ یہاں دونوں فرزند ایک جگہ دکھائی دیتے ہیں، لیکن اُن کی حیثیت محض دو متضاد کرداروں ہی کی نہیں ہے بلکہ وہ دو نبرد آزما حریف ہیں جن کی وجاہت، حسن وصورت، دلاوری اور شجاعت دیکھ کر ناظرین کے دلوں میں دونوں کے ساتھ گہری محبت وہمدردی کا جذبہ پیدا ہوتا ہے۔ لوگ چاہتے ہیں کہ دونوں میں سے کسی پر کوئی آنچ نہ آئے دونوں صحیح وسالم رہیں۔ لیکن نتیجہ اُن کی خواہشات کے خلاف برآمد ہوتا ہے۔ دونوں بھائیوں میں جنگ ہوتی ہے ہر دو غیر معمولی شجاعت کے جوہر دکھاتے ہیں۔ بالآخر ہری پرسی بہادری سے لڑتا ہوا شاہزادے کے ہاتھوں قتل ہوتا ہے اور ناظرین پر سکتہ کا عالم طاری ہو جاتا ہے۔

بات یہ ہے کہ ابتدا میں مصنف کو انتخاب کا پورا حق حاصل ہوتا ہے۔ شیکسپیئر نے اپنی محصلہ آزادی اور حق سے اچھی طرح استفادہ کیا۔ اس نے حسب خواہش اصول بھی وضع کئے اور رقصہ کا ایک خاص پیمانہ بھی مقرر کر لیا، لیکن ان تمام مفروضات ومقامات کی تعیین کے بعد مصنف کی آزادی سلب ہو جاتی ہے۔ اخیر تک اسے اپنے موضوعہ اصول پر کاربند رہنا پڑتا ہے اور عواقب ونتائج اس کے قابو سے باہر ہوتے ہیں۔ کمزور دل کے لوگ جن اشخاص قصہ سے ہمدردی رکھتے ہیں ان کا المناک حشر وہ دیکھنا نہیں چاہتے۔ بعض ڈراما نگار کمزور ذہنیتوں کی تسکین وتشفی کے لئے مافوق البشری قوت کی استمداد سے مُردوں کو بھی زندہ کر دیتے ہیں۔ چنانچہ "ہریشچندر" کا ناٹک المیہ واقعات سے لبریز ہے۔ لیکن اخیر میں ست بچنی راجہ کو نہ صرف تخت وتاج واپس ملتا ہے بلکہ اس کا مارگزیدہ مردہ فرزند بھی جی اٹھتا ہے۔ لیکن شکسپیئر نے کمزور وحساس طبیعتوں کی تسلی کے لئے اصلیت وصداقت کا خون پسند نہیں کیا۔ پرسی کا قتل کتنا ہی رنجدہ سہی لیکن وہ حقیقتِ واقعہ تھا اس لئے شکسپیئر کی صداقت شعاری نے اس خونی منظر کے دکھانے سے دریغ نہیں کیا۔

متضاد ومخالف کردار کی دوسری مثال گلنڈورا اور فالسٹاف کی شخصیتوں میں پائی جاتی ہے۔ ایک کا مزاج نہایت خشک وسنجیدہ ہے اور دوسرا حد درجہ رنگین طبع وشگفتہ دل واقع ہوا ہے۔ دونوں کی طبیعتوں کا اختلاف ہمیں اُن عبارتوں سے روشناس کراتا ہے جو بے حد دلچسپ و پرلطف ہیں۔ الغرض قصہ کے جوش وتحریک کا اصلی سبب بھی کرداری اضداد ہے۔ فالسٹاف کا وجود ایک عجیب وغریب نفسیاتی واقعہ ہے۔ اس ظرافت کے بادشاہ کے اقوال وافعال کی منطقی توضیح وتعبیر کے لئے اس کے گذشتہ سوانحِ حیات کا تفصیلی جائزہ لینے کی ضرورت

ہے۔ شاہزادہ ہری ڈپلانٹاجنٹ، اپنی تشبیہ آفتاب سے دیتا ہے لیکن محض تشبیہ واستعارہ کے ذریعہ سے اس کے طرزِ عمل کی کافی تشریح نہیں ہوسکتی۔ اس کے لئے مزید تحقیق و تفتیش کی ضرورت ہے لیکن شکسپیئر ایسے مسائل میں اُلجھنا پسند نہیں کرتا کیونکہ ان سے بجز تھوڑی بہت تفریح و تفنن کے اور کچھ حاصل ہونے والا نہیں۔ ایک اور قابلِ ذکر امر یہ ہے کہ جب جنگ وجدال کے پیہم خونی مناظر سے طبیعت مکدر و بیزار ہوجاتی ہے تو دو افرادِ جنس لطیف یعنی لیڈی پرسی اور لیڈی مارٹیمر کی شائستگی و شیریں مقالی ناظرین کے تھکے ہوئے دماغ کو تروتازگی و شگفتگی بخشتی ہے۔

(۲)

## "ایز یو لائک اٹ" کے پلاٹ کا خاکا

**(۱) ماحولی اضداد**

قصہ میں متضاد عناصر کی کشمکش کا مطالعہ

(۱) دربار کی محدود مگر پُر فضا جہاں بغض و حسد کینہ و کدورت خوشامد و تملق کے نظارے دیکھنے میں آتے ہیں

(۲) صحرا کی وسیع اور کھلی ہوئی فضا جہاں خوشدلی و ہمدردی امن و صلح۔ عبرت و بصیرت کے سامان پائے جاتے ہیں

**(۲) کرداری اضداد**

(۱) دو حکمران
- ڈیوک سینئر — سہل انگار۔ بے پروا۔ فطرتاً فلسفی
- ڈیوک فریڈرک — جاہ طلب۔ حاسد۔ حریص

(۲) دو بھائی
- اولیور۔ لالچی و تنگ نظر
- اورلینڈو۔ طبعاً فیاض

(۳) دو مسخرے
- جیکس۔ قنوطی اور خشک مزاج جس کی عقلمندی نیم احمقانہ ہے۔
- ٹچ اسٹون۔ ظریف و رجائی جس کی حماقت نیم دانشمندانہ ہے۔

(۴) دو عم زادیاں
- روزالنڈ
- سیلیا

دونوں کے مزاج مختلف ہیں لیکن رشتۂ محبت نے انہیں باہم متحد کر رکھا ہے۔

(۵) دو جوڑ شادباں { اورلینڈو اور روزالنڈ ٹچ اسٹون اور آڈری

(۳) کرداری ارتقا { ڈیوک سنیر کی سہل انگاری و آرام طلبی — ڈیوک فریڈرک اور اولیور کی حرص و آز اور بغض و حسد

صحرا کا تربیتی و تعمیری اثر

صحرا کی سختیوں سے چشم عبرت کھلی۔ ہر شے اپنے اصلی و حقیقی رنگ میں نظر آنے لگی۔ رازِ حیات کا انکشاف ہوا۔ جنگل کے حجر و شجر اور سبزہ و چشمہ سب کے سب درسِ معرفت کا دفتر بن گئے۔

"ایز یو لائک اٹ" کے ڈرامے میں پلاٹ نہایت سادہ اور بے مزہ ہے۔ اس قصہ کی دلچسپیاں زیادہ تر کردار سے وابستہ ہیں۔ یہاں متضاد و مخالف عناصر کی کشمکش کے نظارے جس کثرت سے دیکھے جاتے ہیں اس کی مثال بہت کم پائی جاتی ہے۔ ماحولی و کرداری اضداد ہی نے قصہ میں غیر معمولی ہلچل۔ ہیجان۔ جوش و تحریک اور چہل پہل پیدا کر دی ہے۔ مختلف طبائع پر درباری اور صحرائی ماحول کے تضاد کا عجیب و غریب اثر پڑا ہے۔ دربار کی محدود و عیش پرور فضا بدمزاجوں میں بغض و حسد او کینہ و سازش کا مادہ اور نیک مزاجوں میں آرام طلبی و سہل انگاری اور تسلیم و اطاعت کی عادت پیدا کرتی ہے۔ اس کے برعکس صحرا کی کھلی فضا کے نہایت مفید اثرات جسم و روح پر مرتب ہوتے ہیں۔ یہاں خوشدلی۔ ہمدردی اور صلح و آشتی کی خوبیاں وجود میں آتی ہیں۔ دربار کے مصنوعی آداب مراسم اور درباریوں کی خوشامد اور چاپلوسی کسی شے کو اصلی رنگ میں نمایاں ہونے نہیں دیتی۔ لیکن جب عیش و تنعم کے دامن میں پرورش پانے والے جنگل میں جاتے ہیں تو قدرت کی سختیاں اُن کی آنکھوں پر سے غفلت کا پردہ اُٹھا دیتی ہیں وہاں اُنہیں اپنی انسانی خامیوں اور کمزوریوں کا علم ہوتا ہے وہ ہر شے کا اس کے اصلی رنگ میں مشاہدہ و مطالعہ کرتے ہیں۔

بہرکیف دربار اور صحرا کے ماحولی تفاوت کی اہمیت سے کوئی شخص انکار نہیں کر سکتا لیکن اس سے کہیں زیادہ پُرلطف و دلچسپ وہ کرداری اضداد ہیں جو قصہ کے ہر زینہ پر پائے جاتے ہیں۔ سب سے پہلے ہماری توجہ

دو حکمرانوں کی طرف منعطف ہوتی ہے جن میں سے ایک نہایت آرام طلب بے پروا اور سادہ مزاج ہے لیکن قوت و اقتدار اور دولت و اختیار کے سلب ہو جانے پر وہ متفکر، مدبّر اور فلسفی بن جاتا ہے۔ دوسرا جاہ و ثروت کا حریص ہے جس کے حاصل کرنے کے لئے وہ ہر قسم کے جائز و ناجائز ذرائع سے کام لیتا ہے اور حکومت غصب کر لینے کے بعد وہ اپنے نفس کا غلام بن جاتا ہے۔ ڈرامہ میں ان دونوں حکمرانوں کو مرکزی کرداری حیثیت حاصل ہے۔ ان کے گرد کئی مساوی لیکن متضاد جوڑ کے اشخاصِ قصہ دیکھنے میں آتے ہیں جن میں سے سب سے زیادہ جاذب نظر شخصیتیں دو مسخروں یعنی جیکیس اور ٹچ اسٹون کی ہیں۔ ایک قنوطی اور خبطی سا ہے ظاہر پرست دنیا اسے عقلمند خیال کرتی ہے لیکن حقیقت میں اس کا ہر قول و فعل حماقت پر مبنی ہوتا ہے۔ دوسرے کو سب لوگ مسخرہ سمجھتے ہیں۔ اُس کو متانت و سنجیدگی سے کوئی سروکار نہیں۔ اس کی تمام باتیں ہنسی میں اُڑا دی جاتی ہیں۔ لیکن دراصل وہ مذاق ہی مذاق میں پتے کی باتیں کہہ جاتا ہے۔ اُس کی ظرافت آمیز گفتگو میں دانشمندی کے اصول پائے جاتے ہیں۔

اس ڈراما کا سب سے اہم عنصر وہ کرداری ارتقا ہے جسے صحرا کی تمرین و تربیت کے زیر اثر نمایاں کیا گیا ہے۔ آرام طلب ڈیوک سنیئر، غاصب ڈیوک فریڈرک اور حریص اولیور سب کی اصلاحِ اخلاق کے لئے جنگل کی فضا بہترین مکتب ثابت ہوئی۔ شدائدِ موسمی نے انہیں ان کی اصل حقیقت سے آگاہ کیا۔ ہوا کی سنسناہٹ چڑیوں کے چہچہے اور جھرنے کی آواز میں اُن کو حیاتِ انسانی پر خطبہ سنائی دینے لگا۔ اُن کے باہمی بغض و حسد اور شر و فساد کی جگہ خوشدلی و ہمدردی اور صلح و آشتی نے لے لی۔ غاصب ڈیوک اپنی حرکات پر نادم ہو کر تخت و تاج حقدار کے حوالے کرتا ہے۔ ڈیوک سنیئر بھی سہل انگاری و بے پروائی ترک کر کے پورے احساسِ ذمہ داری کے ساتھ عنانِ حکومت دوبارہ اپنے ہاتھ میں لیتا ہے۔

پلاٹ، کردار اور ماحول سے قطع نظر قصہ کی تمہید و اختتام کے مختلف طریقوں کا مطالعہ بھی دلچسپی سے خالی نہیں ہے۔ یہ مسئلہ ہمارے ذہن کو اس قدیم زمانہ کی طرف منتقل کر دیتا ہے۔ جب انسان طرزِ تحریر سے ناآشنا تھا اور قصے زبانی بیان کئے جاتے تھے۔ آج کل گھر کی بوڑھی عورتیں بچوں کو سوتے وقت جو دلچسپ کہانیاں سناتی ہیں وہ پُرانے زمانہ کی بہترین یادگار ہیں۔ سننے والوں کی توجہ مبذول کرنے کے لئے وہ بالعموم قصہ کی ابتدا چند معین و مقرر جملوں سے اس طرح کرتی ہیں کہ "سونا سنسار جاگتا پاک پروردگار۔ کہانی ایسی جھوٹی بات ایسی میٹھی۔ کہنے والا جھوٹا سننے والا سچا۔ کانوں سُنی کہتے ہیں۔ آنکھوں دیکھی نہیں کہتے"۔ تحریری قصوں میں تمہید کے مختلف طریقے ہیں لیکن سب کا مقصد یہی ہوتا ہے کہ سامع نہایت دلچسپی اور شوق کے ساتھ قصہ سننے کے لئے تیار ہو جائے۔ ختمِ کتاب پر مصنف بالعموم قصہ سے مرتب ہونے والے مرکزی اثرات کو مختصر لیکن جامع الفاظ میں بیان کر دیتا ہے تاکہ قصہ کی تفصیلات و جزئیات بھول جانے پر بھی اس کے مرکزی نقوش تا ثر پڑھنے والوں کی لوحِ دماغ سے محو نہ ہونے پائیں

"فردوس گم شدہ" کے ابتدائی اشعار میں ملٹن سروش سخن (پوئٹک میوز) سے اپنے تخیل کے لئے فلک پیمائی کی قوت طلب کرتا ہے لیکن ہمارے شعرا ایسے موقع پر عموماً صرف خدا سے اس قسم کی استعانت کرتے ہیں۔ چنانچہ میر انیس اپنے شہرۂ آفاق مرثیہ کی ابتدا حسب ذیل اشعار سے کرتے ہیں۔

یارب چمن نظم کو گلزار ارم کر | اے ابر کرم خشک زراعت پہ کرم کر
توفیق کا مبدا ہے توجہ کوئی دم کر | گمنام کو اعجاز بیانوں میں رقم کر
جب تک یہ چمک مہر کے پرتو سے نہ جائے | اقلیم سخن میرے قلمرو سے نہ جائے

اسی طرح صاحبِ "گلزار نسیم" اپنا دلچسپ قصہ اس شعر سے شروع کرتے ہیں

یارب میرے خامہ کو زباں دے | منقار ہزار داستاں دے

بعض شعرا نے عشقیہ مثنویوں کے تمہیدی اشعار میں عشق کے کارنامے بیان کئے ہیں چنانچہ میر تقی میر اپنی مثنوی "دریائے عشق" کا آغاز یوں کرتے ہیں

عشق ہے تازہ کار تازہ خیال | ہر جگہ اس کی اک نئی ہے چال
کہیں آنکھوں سے خوں ہو کے بہا | کہیں سر میں جنون ہو کے رہا
دل میں جا کر کہیں تو درد ہوا | کہیں سینہ میں آہ سرد ہوا
کسی چہرہ کا رنگ زرد ہوا | کسی محمل کے آگے گرد ہوا

مثنوی "سحر المحبت" اور "زہر عشق" کے تمہیدی اشعار بھی اسی رنگ کے ہیں۔ میر حسن نے اپنی مشہور مثنوی "سحر البیان" کو متعدد داستانوں میں تقسیم کیا ہے۔ وہ ہر داستان کو ساقی نامے سے شروع کرتے ہیں ہر ساقی نامہ داستان کے موضوع اور واقعات سے گہرا تعلق رکھتا ہے جس سے شاعر کی سلیقہ مندی و خوش مذاقی ظاہر ہوتی ہے۔ مثلاً شہزادہ بے نظیر کے تولد ہونے کی داستان بیان کرتے وقت وہ ساقی کو اس طرح مخاطب کرتے ہیں ؎

خوشی سے پلا مجھ کو ساقی شراب | کوئی دن میں بجتا ہے چنگ و رباب
کروں نغمۂ تہنیت کو شروع | کہ اک نیک اختر کرے ہے طلوع

حمام میں نہانے کی داستان یوں شروع ہوتی ہے ؎

پلا آتشیں آب پیر مغاں | کہ ہووے مجھے گرم و سرد جہاں
کدورت مرے دل کی دھو ساقیا | ذرا شیشۂ مے کو دھو دھا کے لا

الغرض مشرقی فن کار بالعموم ایسی تمہید اختیار کرتے ہیں جو موضوع داستان سے خاص مناسبت و موزونیت

رکھتی ہو۔ لیکن مغربی صناع جو قصہ کے ہر زینہ پر متضاد و مخالف عناصر کی کشمکش کے اظہار سے جوش و تحریک پیدا کرنے کے عادی ہیں قاری کے جلبِ توجہ کے لئے بسا اوقات قصہ کا آغاز بھی بے تعلق و بے ربط یا متضاد و مختلف باتوں سے کرتے ہیں۔ مثلاً لی ہنٹ اپنی ایک تصویری نظم کا عنوان "زمستاں کی سحر خیزی" قرار دیتا ہے لیکن اس کی ابتدا ایک اطالوی شاعر کے ذکر سے کرتا ہے جو کیڑوں مکوڑوں پر اچھی نظمیں لکھا کرتا تھا۔ پڑھنے والا حیران ہوتا ہے کہ اس "کرمیاتی" واقعہ کو نظم کے موضوع سے کیا تعلق؟ لیکن یہی حیرانی قاری کے سمندِ شوق پر تازیانہ کا کام کرتی ہے اور وہ آگے پڑھتا چلا جاتا ہے تاکہ حقیقت حال کھلے۔ اس طرح شاعر کا مقصد خود بخود پورا ہو جاتا ہے کیونکہ اس نے محض ترغیب و تشویق ہی کے لئے ایک بے تعلق بات کا ذکر چھیڑا تھا۔ ایسے موقعوں پر شاعر یا قصہ نویس کو اختصار ملحوظ رکھنا چاہئے۔ ایسا نہ ہو کہ بے ربط و بے تعلق بیان کی طوالت ایسی بیزاری پیدا کرے کہ قاری کتاب ہی بند کر کے رکھ دے۔ اسی طرح ونسٹن چرچل اپنی ایک تصنیف کا عنوان "پیالہ کا اندرونی حصہ" (انسائڈ آف اے کپ) قرار دیتا ہے۔ لیکن اوّل اوّل وہ ہماری توجہ نیویارک کے کلیسا کے گھنٹے کی جانب منعطف کرتا ہے۔ گھنٹہ چھ روز تک خاموش رہتا ہے لیکن اتوار کو صبح ہی سے بجنے لگتا ہے۔ گویا وہ مذہبی دنیا کا کاروباری دنیا کے نام مبارزت نامہ ہے۔ اتوار کے روز کلیسا اپنی فتح مندی کا اعلان کرتا ہے۔ کاروباری دنیا ایک روز کے لئے کلیسائی مذہب کے رسوم ظاہری کی سیادت خاموشی سے تسلیم کر لیتی ہے بشرطیکہ بقیہ چھ روز وہ کلیسا کی داروگیر سے آزاد رہے۔
غرض کہ دو متضاد امور کا باہمی مقابلہ کتاب کی تمہید کو نہایت دلچسپ بنا دیتا ہے۔ ڈکنز کا مشہور و معروف ناول "اے ٹیل آف ٹو سٹیز" (دو شہروں کا قصہ) جن متضاد باتوں سے شروع ہوتا ہے ان کی حیرت و دلچسپی سے مدرسہ کے متعلم بھی واقف ہیں۔ لیکن اردو کے طبع زاد افسانوں میں متضاد عناصر کی کشمکش کے ذریعے سے جوش و تحریک پیدا کرنے کی مثالیں شاذو نادر پائی جاتی ہیں۔ البتہ آغا حشر کا شاہکار ڈراما "خوبصورت بلا" استثنائی حیثیت رکھتا ہے۔
یہاں متعدد کرداری اضداد کے نمونوں نے ڈراما کے لطف و دلچسپی کو دوبالا کر دیا ہے۔ اس ڈراما کا شاندار آغاز بھی نیکی اور بدی کے دلچسپ مکالمہ سے ہوا ہے۔

قصہ کا طریقۂ اختتام بھی اپنی اہمیت کے لحاظ سے ہماری توجہ کا مستحق ہے۔ یوں تو قصہ کے مختلف واقعات مختلف جذبات کے محرک ہوتے ہیں لیکن پورے قصہ کا ایک عام اثر بھی پڑھنے والوں پر پڑتا ہے۔ قاری کو مرکزی اشخاصِ قصہ سے ایسی گہری ہمدردی ہو جاتی ہے کہ وہ اپنا ماحول بھول کر انہیں کے ساتھ مختلف مقامات کی سیر کرتا پھرتا ہے، اُن کی تمام مہموں میں شریک رہتا ہے۔ ان کے رنج و راحت اور غم و خوشی میں ان کا ساتھ دیتا ہے۔ ان پر جو جذبات طاری ہوتے ہیں وہی قاری کے دل میں بھی رونما ہوتے ہیں۔ یہ مختلف امور و مختلف واقعات کے اثرات ہیں جو موقع و محل کی تبدیلی کے ساتھ بدلتے رہتے ہیں لیکن قصہ کا ایک مرکزی

عام اثر بھی قاری پر پڑتا ہے جو دیرپا ہوتا ہے اور قصہ کی تمام تفصیلات وجزئیات بھول جانے کے بعد بھی قائم رہتا ہے۔ مصنف کو چاہئے کہ قصے کے اختتام پر انہیں دیرپا مرکزی نقوشِ تاثر کو ایسے اچھے پیرایہ میں ظاہر کرے کہ وہ حیاتِ انسانی کے اہم ثابت ہوں۔ طربیہ قصوں کا خاتمہ بالعموم بچھڑے ہوئے ہیرو اور ہیروئن کی ملاقات یا شادی پر ہوتا ہے۔ ہمارے شعرا ایسے قصوں کو دعائیہ جملوں پر ختم کرتے ہیں کہ جس طرح اشخاصِ قصہ اپنے مقاصد میں کامیاب ہوئے ویسے ہی قاری و سامع بھی شادکام و فائز المرام ہوں۔ چنانچہ میر حسن اپنی مثنوی "سحرالبیان" کے اندر خاتمہ پر فرماتے ہیں ؎

ہمارے تمہارے پھریں ویسے دن ۔۔۔ اتھوں گے جہاں میں پھرے جیسے دن
بحقِ محمد علیہ السلام ۔۔۔ ملیں سب کے بچھڑے الٰہی تمام
رہیں شہر میں اپنے آباد ہم ۔۔۔ ہوئے جیسے وہ شاد ہوں شاد ہم

گلزارِ نسیم کا اختتامی شعر بھی ملاحظہ ہو ؎

جس طرح اُنہیں بہم ملایا ۔۔۔ بچھڑے ہوئے سب ملیں خدایا

"زہرِ عشق" ایک حزنیہ افسانہ ہے۔ ہیروئن زہر کھا کر مرجاتی ہے سخت جان ہیرو کو مدت العمر آلام ومصائب جھیلنے پڑے۔ اس لئے غمِ عشق کے بیان پر قصہ ختم ہوا ہے چنانچہ اس کا آخری شعر یہ ہے ؎

عشق میں ہم نے یہ کمائی کی ۔۔۔ دل دیا غم سے آشنائی کی

ایک قابلِ ذکر امر یہ بھی ہے کہ حقیقی زندگی میں بہت سے واقعات ہماری توقعات وخواہشات کے خلاف پیش آتے ہیں۔ بسا اوقات نیکی وپارسائی گرفتارِ آلام اور فسق وفجور شادکام و فائز المرام نظر آتا ہے۔ کیا بعض وقت دنیا نے حق وصداقت کی حمایت کو دار ورسن کا مستحق اور کذب وافترا کو عیش وتنعم کا اہل قرار نہیں دیا ہے؟ یہ قدرت کے معمے ہیں جو کبھی حل ہوئے ہیں نہ ہوں گے۔ اہلِ یونان نے معاملاتِ حیات کی صحیح ترجمانی کے لئے طربیہ اور المیہ دونوں قسم کے ڈرامے لکھے ہیں۔ لیکن مشرقی ذہنیت دنیائے افسانہ میں ہر شئے کو اپنی مرضی وخواہش یا اپنے مقرر کردہ اصولِ انصاف کے مطابق دیکھنا چاہتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ سنسکرت کا وسیع لٹریچر ٹریجیڈی سے تہی دامن ہے۔ سنسکرت کے ڈراموں میں حزنیہ والمیہ عناصر کی کمی نہیں ہے لیکن قصہ کا انجام ہمیشہ شادکامی وکامرانی پر ہوتا ہے۔ قصہ کے ارتقائی منازل میں ہیرو پر غم والم کا پہاڑ ہی کیوں نہ ٹوٹ پڑے لیکن اخیر میں وہ ضرور تمام مصائب پر غالب آتا ہے اور اپنی محنتوں کا اچھا پھل پاتا ہے۔ کون نہیں جانتا کہ دنیا صرف دارالعمل ہے دارالجزا نہیں۔ تاہم عوام کی تشفی ہوتی ہی نہیں جب تک دنیا ہی میں نیکی کو کامیاب اور بدی کو ناکام نہ دکھایا جائے۔ اصلی رامائن میں لنکا سے واپسی کے بعد بیچاری سیتا کو کبھی چین وآرام نصیب نہیں ہوا۔ وہ آخری دم تک دکھ درد

سہتی رہی بالآخر مادر گیتی کو اپنی دختر کی حالت پر رحم آیا۔ زمین شق ہوگئی اور سیتا کو اپنی آغوشِ محبت میں لے کر اس کی ساری مصیبتوں کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ کر دیا لیکن جب بھاؤ بھوتی اپنے مشہور ڈراما "اُتر رام چرِتیا" کو "اسومیدھ" کے عظیم الشان جشن پر ختم کرتا ہے جس میں رام کا سارا کنبہ شریک ہے اور بیاس رشی رام کے دونوں فرزندوں کوس اور لوا کا لوگوں سے تعارف کرا کے جشن کی خوشی کو دوبالا کر دیتا ہے۔ ایسے موقع پر بھاؤ بھوتی کا جذبۂ انصاف یہ گوارا نہیں کرتا کہ بیچاری سیتا اس خوشی کی تقریب کی شرکت سے محروم رہے۔ اس لئے وہ دھرتی ماتا سے سیتا کو اگلواتا ہے اور اس عصمت وعفت کی دیبی کو کامیابی کا زرنگار تاج پہنا کر بڑی شان سے راج سبھا میں داخل کرتا ہے۔ اجدھیا نگری کے مغرور دریدہ دہنوں کا سر ندامت وخجالت سے اس کے آگے جھک جاتا ہے اور تماشے کا خاتمہ عالمگیر خوشی وخرمی پر ہوتا ہے۔

سچا عشق کسی سے ہو عام طور پر پاک ومتبرک سمجھا جاتا ہے لیکن وادئ عشق سخت خاردار وخطرناک ہے۔ قدم قدم پر کانٹوں سے دامن الجھتا ہے۔ دن بادیہ پیمائی میں اور رات اختر شماری میں کاٹنی پڑتی ہے۔ بسا اوقات سوسائٹی کے بیرحمانہ رسوم عاشق ومعشوق کو خودکشی پر مجبور کرتے ہیں لیکن عوام کی ذہنیت انہیں بالکل نامراد و ناشاد دیکھنا پسند نہیں کرتی اس لئے بعض قصہ نویس حزنیہ والمیہ افسانوں میں بھی عوام کے جذبات کی تسکین کے لئے اگر زندگی میں نہیں تو کم ازکم بعدِ مرگ ہی عاشق ومعشوق کو یکجا کر دیتے ہیں۔ مثلاً مثنوی "بحر المحبت" میں عاشق ومعشوق دونوں ہفتہ عشرہ کے فصل سے غرقِ دریا ہوجاتے ہیں۔ عوام کی ذہنیت ایسے حسرتناک انجام کی تاب نہیں لاسکتی۔ لہٰذا اُن کی ایک گونہ تشفی کے لئے شاعر دریا میں جال ڈلوا کر ان کی نعشیں حالتِ وصال میں برآمد کرتا ہے۔ مصحفی نے اس منظر کا جو نقشہ پیش کیا ہے وہ حسب ذیل ہے ؎

| | |
|---|---|
| وہ ہم آغوش دام میں نکلے | پکے اپنے وہ کام میں نکلے |
| لب سے لب آشنائے بوسہ بذوق | ہاتھ دونوں کے وہ گلوں کے طوق |
| ساق پا ساقِ پا سے پیچیدہ | یکدگر عضو عضو گرویدہ |
| سینہ سینے کے ساتھ شیر وشکر | جس میں خالی ذرا نہ جائے نظر |
| نظر آئے وہ دونوں ماہ منیر | جیسے اک آئینہ میں دو تصویر |

ایک فلم کمپنی نے شیکسپیر کے المیہ ڈراما "رومیو اور جولیٹ" کا "شیریں اور خسرو" کے نام سے ترجمہ کرا کے اسے بالکل ایرانی رنگ ولباس میں پیش کیا ہے لیکن ناکامئ محبت کی تلخی کو کم کرنے اور تماشائیوں کے جذبات کو تسکین دینے کے لئے اخیر میں ایک منظر بڑھا دیا ہے کہ عاشق ومعشوق کی روحیں پرچھائیوں کی شکل میں قبر سے نکلتی ہیں اور ہاتھ میں ہاتھ ملا کر آسمان کی طرف پرواز کر جاتی ہیں۔ "شیریں اور فرہاد" کا بولتا فلم تیار ہوگیا ہے۔ ان کے عشق ومحبت کا

جو حسرتناک حشر ہوا اس سے ہر شخص واقف ہے۔ لیکن تماشائیوں کی تسکین کے لئے فلم کمپنی نے پرانے قصے میں یہ اضافہ کر دیا ہے کہ شیریں فرہاد کی قبر پر جا کر آہ و زاری کرتی ہے جس کے اثر سے قبر شق ہو جاتی ہے۔ شیریں فرہاد کے پہلو میں لیٹتی ہے۔ اس کے بعد قبر خود بخود بند ہو جاتی ہے۔ اس پر پھول برستے ہیں پھر عشق کا شعلہ بلند ہوتا ہے اور ساری قبر کو گھیر لیتا ہے۔ لیکن تماشا یہیں ختم نہیں ہوتا بلکہ اخیر میں جنت کا سین دکھایا جاتا ہے جہاں فرشتوں قدوسیوں۔ حوروں اور غلمانوں کے ایک شاندار جلوس میں شیریں اور فرہاد ہاتھ میں ہاتھ ملائے ہوئے آگے آگے چلتے ہیں۔ لیکن سنجیدہ مذاق کے لوگ ان باتوں کو محض توہم پرستی کا نتیجہ خیال کرتے ہیں۔ ان کی دانست میں انسان کا فرض ہے کہ وہ اپنے اعلیٰ مقاصد و عزائم کی تکمیل یا حق و صداقت کی حمایت یا اپنے بلند اصول کی پابندی میں سب کچھ نثار کر دے بلکہ جان کی قربانی سے بھی دریغ نہ کرے۔ کسی دنیوی انعام یا اُخروی صلہ کے لالچ سے کوئی بڑا کام انجام دینا تعریف کی بات نہیں ہے۔ یہ تو کم ہمتی کا شیوہ ہے۔ بغیر عواقب و نتائج کا خیال کئے ہوئے فرائض کو محض فرائض کی خاطر انجام دینا اور اپنے اعلیٰ اصول پر عزیز سے عزیز شے کو تج دینا انسانیت کا جوہر ہے۔ دُنیا کے بلند پایہ المیہ ڈرامے ہمیں یہی سبق سکھاتے ہیں۔ سوفاکلس اور شکسپیر جیسے باکمال المیہ نویس کمزور ذہنیتوں کے احتجاج کی کچھ پروا نہیں کرتے اور نہ ان کی پست خواہشات و توقعات کی آسودگی کے لئے ہیرو کی قسمت کا ایسا فیصلہ کرتے ہیں جو حقائق زندگی کے منافی ہو۔ انگلستان کے مشہور ادیبوں میں ایک ڈکنس ہی ایسا شخص ہے جو اپنے افسانوں کے آخری سین (منظر) میں تمام رجال داستان کو التزاماً جمع کر کے انہیں اُن کے اعمال کے مطابق سزا و جزا دیتا ہے۔ لیکن ماہرین فن کے نزدیک یہ طریقہ بالکل غیر فطری و مصنوعی ہے۔ آج کل مغربی دنیا میں اعلیٰ صناعی یہ سمجھی جاتی ہے کہ قصہ کا انجام مذبذب حالت میں چھوڑ دیا جائے۔ تاکہ ہر قاری اپنی سمجھ۔ مذاق اور لیاقت کے مطابق جو نتیجہ چاہے اخذ کرے۔

گھر کی بوڑھی عورتیں جس انداز سے اپنی کہانی ختم کرتی ہیں وہ بھی اہمیت و دلچسپی سے خالی نہیں ہے جس طرح وہ قصہ کی ابتدا چند مقرر جملوں سے کرتی ہیں اسی طرح ان کے اختتام قصہ کا بھی طریقہ معین ہے۔ کہانی ختم کر کے وہ یہ فقرے دُہراتی ہیں "کتھا گئی بن میں سوچو اپنے من میں۔ کہانی پر پتھر سننے والے کے سر پر سونے کا چھتر"۔ کیا اچھی نصیحت ہے۔ گویا گھریلو کہانیاں بھی محض دل بہلاوے کی چیز نہیں ہیں بلکہ سامع کو غور و خوض کی دعوت دیتی ہیں قصہ کے واقعات کوئی اہمیت نہیں رکھتے۔ قصہ چولھے بھاڑ میں جائے یا اس پر پتھر پڑے کوئی مضائقہ نہیں۔ سامع اگر قصہ کی تمام تفصیلات و جزئیات بھول جائے تب بھی کوئی ہرج نہیں کیونکہ اصل شے وہ اخلاقی تعلیم حکیمانہ نکات اصول زندگی اور حقائق حیات ہیں جو قصہ میں مضمر ہوتے ہیں۔ اگر سننے والے غور و فکر سے کام لیں اور ان بیش بہا امور کو دریافت کر کے انہیں مشعل راہ بنائیں تو یقیناً وہ کامیاب زندگی بسر کرنے کے لائق بنیں گے اور دولت و اقبال

کا چتر اُن کے سروں پر سایۂ فگن ہوگا۔ غرض کہ سامع یا قاری کو اپنی انفعالی و مجہول حیثیت پر اکتفا نہیں کرنی چاہیئے۔ بہترین نتیجہ اسی وقت برآمد ہوسکتا ہے جبکہ قاری اور مصنف دونوں علمی و فنی مطالبات کے پورا کرنے کی کوشش کریں۔ مسٹر پین (Payne) کا قول ہے کہ "قصہ خواں کو آگے بڑھ کر آدھے راستہ پر قصہ نویس سے ملنا چاہیئے محض پیشکش قبول کرلینا قاری کا کام نہیں۔ اس طرح سے قصہ پڑھنا یا سُننا گویا ہاتھ پھیلا کر بھیک مانگنا ہے"۔ کارلائل کہتا ہے کہ "قاری کا دماغ ایک ساکن و جامد حوض نہیں ہے جس میں پمپ سے پانی پہنچایا جائے۔ جو پانی، حوض کے استحکام و تقویت کے کام نہیں آتا۔ پڑھنے والے کا ذہن ایک زندہ نامیاتی ہستی ہے جس کی جڑیں کتاب کے گوشہ گوشہ میں پھیل کر ایسی مفید غذا تلاش کرتی ہیں جو اُس کی بالیدگی نشوونما ترقی اور تقویت کی موجب ثابت ہو"۔ اگر مصنف کی جانب سے جانکاہی و دماغ سوزی کا اظہار ہو تو قاری کو بھی اپنے ذوقِ تلاش و شوقِ جستجو کا ثبوت بہم پہنچانا چاہیئے۔ جو قاری خود کوئی فاعلی حصہ نہیں لیتا بلکہ محض دلچسپی کے لئے قصہ پڑھتا ہے اُس کی حالت ٹھیک اس تماشائی کی سی ہوتی ہے جو بڑی حیرت و استعجاب اور لطف و دلچسپی کے ساتھ پہلوانوں کے ورزشی کرتب اور داؤ پیچ ملاحظہ کرتا ہے۔ لیکن کیا صرف تماشا دیکھ لینے سے خود تماشائی کے اعضاء و جوارح میں ذرہ برابر بھی قوت و توانائی پیدا ہوسکتی ہے؟ محض دلچسپی اور اوقات گذاری کے لئے قصہ و افسانہ پڑھنے سے قاری کے دل و دماغ میں نہ روشنی پیدا ہوسکتی ہے نہ قوت۔ آج کل اردو کے رسائل و جرائد میں بے شمار افسانے شائع ہوتے رہتے ہیں۔ لیکن قصہ نویس اور قصہ خواں دونوں ابھی پست سطح پر ہیں۔ جیسی مانگ ہے ویسی ہی رسد بھی ہے۔ اگر قارئین کرام کا مذاق بلند ہوگا تو مدیر صاحبوں کو بھی "خاصہ کی چیز" فراہم کرنے کی فکر ہوگی۔ طلب و رسد کا معاشیاتی مسئلہ صرف کاروباری اور تجارتی دنیا تک محدود نہیں ہے بلکہ ادبی دنیا میں بھی رائج ہے۔

تـــــــــتـــــــــت

محمد حسین ادیب

# یادِ ایّام

یاد ایّام کہ میں دلدادۂ جانانہ تھا — یار کے ہوتے غمِ اغیار سے بیگانہ تھا

یاد ایّام کہ عالم غیرتِ مے خانہ تھا — نظمِ ہستی تحتِ نظمِ نرگسِ مستانہ تھا

یاد ایّام کہ ایسے ایسے خوش رو جمع تھے — جن کے آگے قصۂ حور و پری افسانہ تھا

یاد ایّام کہ ایسے ایسے دلجو جمع تھے — جن کے ہوتے کچھ غمِ دنیا و مافیہا نہ تھا

جو جبیں تھی حاملِ انوارِ محبوبانہ تھی — جو حسیں تھا صاحبِ اندازِ معشوقانہ تھا

خشمگزارِ مہر و الفت نرگسِ مستانہ تھی — دوستدارِ رحم و رافت عشوۂ ترکانہ تھا

خوگرانِ قہر کے دل مہر سے لبریز تھے — دلبرانِ دہر کا برتاؤ دلدارانہ تھا

جملہ اسبابِ نشاطِ زندگی موجود تھے — جملہ سامانِ طرب زینت دہِ کاشانہ تھا

وہ امنگیں تھیں کہ بے شغلِ طرب بنتی نہ تھی — وہ ترنگیں تھیں کہ بے بادہ کشی چارا نہ تھا

دن کو فکرِ سرخوشی تھی اور بیباکانہ تھی — شب کو شغلِ مے کشی تھا اور آزادانہ تھا

ایک جانب مطربوں کے نغمہ ہائے مست تھے — ایک جانب مغبچوں کا رقصِ سرشارانہ تھا

کونسی وہ رات تھی جو کیف کی حامل نہ تھی — کونسا وہ روز تھا جو لطفِ سرتاپا نہ تھا

رات دن منجواریاں تھیں رانذن رقص و سرود رات دن گردش میں ساقی، دور میں پیمانہ تھا

اُس طرف اُس کی طبیعت مائل الطاف تھی اس طرف میں گرمِ خدماتِ وفادارانہ تھا

جو عطا تھی بے حد و عد، جو کرم تھا بیحساب ہر سلوک دوست میرے ساتھ فیاضانہ تھا

میری دم بھر بے مئے و ساغر بسر ہوتی نہ تھی مجھ کو پل بھر بے وصالِ یار چین آتا نہ تھا

عشق کو خود دار رہنے کا سبق دیتا تو کون حُسن کا برتاؤ خود ہی غیر خود دارانہ تھا

کیا کہوں، کیوں اُس بُتِ کافر کو میری چاہ تھی کیا کہوں، کیوں وہ عدوئے دیں مرا دیوانہ تھا

جب کوئی توجیہہِ عقلی داخلِ امکاں نہ ہو کیوں نہ یہ سمجھوں لباسِ شمع میں پروانہ تھا

اب کوئی کیونکر دکھا سکتا ہے، کیا کیا لُطف تھے اب کوئی کیونکر بتا سکتا ہے، کیا تھا کیا نہ تھا

ماحصل یہ ہے کہ میں تھا اور نشاطِ جاوداں مختصر یہ ہے کہ میں تھا اور غمِ جانانہ تھا

آپ فرمایا کریں، یہ سب خدا کی دین تھی میں سمجھتا ہوں کہ فیضِ مشربِ رندانہ تھا

آہ! آزاد۔ اب وہ ہم باقی نہ وہ لطفِ حیات
"خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا، جو سُنا افسانہ تھا"

حکیم آزاد انصاری

# جنّتِ خیال

(ایک لطیف تصور)

کسی مقام پر ایک خوبصورت اور غیر آباد جزیرہ ہے ـــــ جو سیّال زمرد کے ایک سمندر میں واقع ہے ـــــ چاروں طرف کنول ہی کنول ہیں ـــــ اور پکھراج اور مرمر کے شفاف پہاڑ۔

اس ماحول میں میں نے تیرے لئے مرمر اور گوہر کا ایک خوبصورت محل تیار کیا ہے! ـــــ تیار کیا ہے ایک زریں اور زمردیں ساحل کے کنارے پر ایک قرمزی رنگ کا محل! ـــــ اس کے ایوانوں کے ستون ثابت نیلم کے بنے ہوئے ہیں ـــــ اس کی دیواریں بلوریں شیشہ کی ہیں ـــــ جن پر پیتل کے مجسّمے اور سنہرا سامانِ آرائش آویزاں ہے! ـــــ

اسی ایوان میں چند طلائی قفس بھی لٹکے ہوئے ہیں ـــــ سونے کی تیلیوں والی خوبصورت چیزیں ـــــ جن میں مینا، ہزار داستاں اور کوئلیں ہیں ـــــ پیٹھنے والی کوئلیں ـــــ بے بضاعت حیوان ـــــ زرپوش اور بلوریں "اشجار پر کاکاتو اور کلچڑیاں بیٹھی رہتی ہیں ـــــ جن کے شور سے جزیرہ ہمیشہ اس طرح گونجتا رہتا ہے جیسے کسی ربابِ زریں کی ایک آخری تھرتھراہٹ!

ایوان کے آگے مخملیں گھاس پر غیر تراشیدہ بلور کے تخت رکھے ہوئے ہیں ـــــ جن کے بیچ میں گہرے خلایا ہیں ـــــ ان میں موتی بھرے ہوئے ہیں ـــــ موٹے اور سڈول ـــــ چمکدار اور چکاچوند پیدا کرنے والے ـــــ جزیرہ کی نرم اور خنک ہوا ان خلایا میں چکر اکر ایک پُرنشاط نغمہ گاتی ہے ـــــ چاند کی شفاف کرنیں براہِ راست اُن پر چھنتی رہتی ہیں ـــــ وہیں ایک سیمیں صوفا ہے جس پر تم لیٹی رہتی ہو ـــــ اور ایک نادر الوجود بُلبُل سامنے بیٹھی ہوئی لوریاں گاتی رہتی ہے ـــــ یا کوئی پر حیات اور کیف آگیں نغمہ!

---

آفتاب کے طلوع ہوتے ہی میں تمہارے پاس آتا ہوں ـــــ اور تمہیں جگاتا ہوں ـــــ جگاتا ہوں محبت کا ایک گیت گا کر جسے سُن کر تم مسکراتی ہوا آنکھیں کھول دیتی ہو ـــــ پھر ہم نیچے اترتے ہیں ـــــ

اترتے ہیں ایک محتاط رقاصہ کی طرح آہستہ آہستہ پیر رکھتے ہوئے ان یاقوتی زینوں پر سے جن میں ہیرے جڑے ہوئے ہیں ـــــــ سفید مور اپنے چمکیلے پروں کی چھتریاں بنا کر ہمارے پیچھے پیچھے سینہ تانے ہوئے مستانہ وار آتے ہیں تاکہ سورج کی تیز روشنی سے ہمیں بچائیں ـــــــ!

جس زمردیں جھیل کے کنارہ پر آبی بنفشہ اُگا ہوا ہے اس میں ایک ہاتھی دانت کی کشتی ہے جو سطح پر پڑی ہچکولے کھاتی رہتی ہے ـــــــ ہم اس میں بیٹھ کر روانہ ہو جائیں گے اور ایک خواب میں محو ہو جائیں گے ـــــــ اور دیکھتے رہیں گے ایک نشاطِ سرمدی کا خواب ـــــــ خوبصورت اور بیان سے باہر ـــــــ اس وقت ہماری آنکھیں بھونروں اور بُطوں کے رقص کو دیکھتی رہیں گی ـــــــ بُلبلے نرم نرم موجوں کے تصادم سے بنتے اور ٹوٹتے رہیں گے ـــــــ غرض ہم کشتی میں بیٹھے ہوئے اس تابناک دن میں سوائے اس خواب آگیں سیر کے کچھ نہ کریں گے ـــــــ!

---

میرے محبوب! ـــــــ میں نے تیرے لئے ـــــــ آرزوؤں کی ایک کشتی بنائی ہے ـــــــ جو ماہ نو کی طرح خمیدہ ہے ـــــــ اور سفر کے لئے تیار ہے ـــــــ اُس کے چپو آبنوس اور صندل کے ہیں ـــــــ بادبان ریشمی اور زرکار ہیں ـــــــ ہم اس کشتی میں بیٹھ کر چاندنی کے سیمیں سمندر میں روانہ ہو جائیں گے اور ستارۂ شب کو اپنا رہنما بنائیں گے ـــــــ اور چلے جائیں گے ہم کشتی کھینتے ہوئے حتیٰ کہ دور ـــــــ بہت دور ـــــــ زمرد کے پہاڑ نظر آنے شروع ہو جائیں گے!!!

---

(ڈون بلانڈنگ)

**ظفر دہلوی**

---

دوست کو علیحدگی میں جھڑک لو لیکن اوروں کے سامنے اُس کی تعریف ہی کرو (رسولن)

جھوٹے دوست ہمارے سایے کی طرح ہیں کہ روشنی میں ہمارے ساتھ ساتھ ہیں لیکن جہاں ہم تاریکی میں آئے وہ غائب ہو گئے (ربوی)

---

قدرت نے کبھی دھوکا نہ دیا
اُس دل کو جس نے اُسے چاہا۔

---

# ہنری باربوس

ہنری باربوس، جنگِ عظیم کا ایک سپاہی، آج ادبی حیثیت سے یورپ میں بالشویت کا سب سے بڑا علمبردار ہے۔

وہ فرانسیسی اشتمالیت کے پُرجوش آرگن "لاہیومینٹی" کا ایڈیٹر ہے۔

اُس کی شاعری اُس کے پروپیگنڈا کے بوجھ تلے دب گئی ہے۔ باربوس لاطینی دنیا کا اپٹن سنکلیر ہے۔

"میں کوئی خیالی دنیا نہیں بسانا چاہتا۔ مجھے اُن لوگوں سے ایک قسم کا خوف معلوم ہوتا ہے جو حقیقت اور عمل سے دور رہ کر خیالات میں زندگی بسر کرتے ہیں۔

"نہ تو میں کوئی جنونی ہوں اور نہ فرقہ پرست۔ میں ہر فضا میں سُرخ جھنڈا لہرانے کا قائل نہیں۔ میں غریبوں کو امیروں کے خلاف برانگیختہ کر کے اول الذکر کو آخر الذکر پر مسلط نہیں کرتا، کیونکہ درحقیقت یہ کوئی تبدیلی نہیں!"

مسٹر جارج سلوسٹر ویرک جن کی کتاب سے پہلے بھی چند مضامین "ہمایوں" میں شائع ہو چکے ہیں لکھتے ہیں کہ ہنری باربوس نے یہ باتیں مجھ سے پیرس کے گرینڈ ہوٹل میں کیں۔ اُس کے زاہدانہ چہرے پر ایک دل میں کھُب جانے والی مسکراہٹ نمودار تھی۔ خون آشامی کی کوئی علامت اِس آتش نوا انسان کی صورت سے ظاہر نہ ہوتی تھی۔ اُس کی چھوٹی چھوٹی مونچھیں اُس کے خط وخال کی نرمی میں اضافہ کر رہی تھیں۔

ہنری باربوس ایک انگریز ماں اور ایک فرانسیسی باپ کا بیٹا ہے۔ وہ انگریزی زبان سمجھتا ہے، لیکن ذرا مشکل سے بول سکتا ہے۔ باربوس کو اس تبدیلی سے انتہا درجے کی دلچسپی ہے جو اُس کے خیالات نے انگریزی سیکسنی دنیا میں پیدا کر دی ہے۔ امریکن حکومت کا وہ کیسا ہی مخالف کیوں نہ ہو مگر وہ اس کی اہمیت سے انکار نہیں کرتا گذشتہ جنگ کا فیصلہ امریکا نے کیا تھا۔ اُس کا خیال ہے کہ آئندہ جنگ کا فیصلہ بھی وہی کرے گا۔

باربوس کی تحریروں کا ترجمہ پچاس مختلف زبانوں میں ہو چکا ہے جن میں اسپرانتو، چینی اور یہودی بھی شامل ہیں۔ اُس کی شہرت کا باعث سب سے بڑھ کر اُس کی کتاب "انڈر فائر" ہے جس میں اُس نے جنگ کی ایک حقیقی اور سچی تصویر کھینچی ہے۔ جب فرانس میں اس کتاب کی عام طور پر اشاعت ہو رہی تھی امریکن حکومت نے جو اُس وقت دُنیا میں جمہوریت کو سربلند دیکھنا چاہتی تھی اُس کا داخلہ اپنے ملک میں ممنوع قرار دیا تھا۔

میں نے اِس ذکر کو چھیڑا تو باربوس نے کہا "میں نے رضاکارانہ طور پر ایک سپاہی کی حیثیت سے اپنے آپ کو

جنگ میں پیش کر دیا تھا، کیونکہ میرا خیال تھا کہ اگر ہم ایسا کریں گے تو جنگ ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گی۔ اپٹن سنکلیئر کی طرح میں بھی فصیح تقریروں سے متاثر ہو گیا تھا۔ کئی بار میں زخمی ہؤا اور دو دفعہ بہادری کے سلسلہ میں میرے نام کا اعلان کیا گیا۔ جنگ میرے نزدیک مقدس تھی، کیونکہ میں اسے استبداد کے خلاف آزادی کی جنگ سمجھتا تھا۔

"جب اپٹن سنکلیر اپنے خواب سے دردسرے کر بیدار ہؤا تو وہ اشتراکی جماعت سے مل گیا۔ جب مجھ پر استحادات اور اتحادیوں کا راز منکشف ہؤا، جب مجھے معلوم ہؤا کہ کیسے ہر جگہ جنگ کے دیوتا زحل کا ہاتھ قارون کے اشارے پر حرکت کر رہا ہے تو میں بالشویت کی طرف متوجہ ہو گیا۔

ذرا میرے ساتھ اُس عظیم الشان ڈرامے کا تصور سامنے لانے کی کوشش کیجئے جو کرۂ ارض کی سٹیج پر کھیلا جا رہا ہے ـــــ انسان انسان کے خلاف اور انسان اشیاء کے خلاف ایک کشمکش میں مُبتلا ہے۔

یہ افسوسناک کشمکش ایک معقول اور پُر حکمت تدبیر کے بغیر نہیں تھم سکتی۔

ہمیں حقیقت کے بجائے نمود پر نہ جانا چاہئے، نہ کُل کے بجائے جز پر نظر کرنی چاہئے۔ نہ ہمیں دلیل کی جگہ عذر قبول کرنا چاہئے۔ سب سے بڑھ کر یہ کہ ہمیں علامت کے بجائے سببِ مرض سے سروکار رکھنا چاہئے۔

نوعِ انسان بہت بیمار ہے۔ اگر کسی شخص کو کُل نظامِ جسمانی کے زہریلا ہو جانے کے باعث ناسور ہو گئے ہوں تو ہم کبھی اُس کو مقامی علاج سے اچھا نہیں کر سکتے۔ ہمیں مرض کی جڑ کو پکڑنا پڑے گا۔

اس لئے ہمیں انسان کی عام کیفیت اور حالت کو زیرِ بحث لانا ہے۔ ہمیں دیکھنا ہے کہ اُس کا مرض اُس کے جسم میں کس حد تک سرایت کر چکا ہے اور کس حد تک نمایاں ہو چکا ہے۔

کسی بہت بلند مقام سے زمین کو دیکھنے کی کوشش کیجئے۔ اپنے آپ کو ایک دیو قامت انسان فرض کیجئے جو چاند پر بیٹھ کر زمین کا مشاہدہ کر سکتا ہو۔

آپ کیا دیکھیں گے؟

ایک سیارہ جو سمندروں سے گھرا ہؤا ہے؛ ممالک جو پہلو بہ پہلو آباد ہیں، اور جن میں سے ہر ایک کا ایک مرکز ہے۔ جس میں سے اُس کی طاقت کا ایک چشمہ پھُوٹتا ہے۔

آپ دیکھیں گے کہ اِن ممالک کے باشندے اپنی قومی سرحدوں کے تنگ دائرے میں مقید نہیں رہتے۔ وہ ان سرحدوں کے پار آ کر آپس میں خلط ملط ہو جاتے ہیں۔

حیاتِ جدیدہ کی رو قومی بندشوں کے باوجود تمام اطراف میں بہتی ہے۔ یہ جنگ کے دوران میں اُن کو عبور کر جاتی ہے، یہ امن کی حالت میں اُن کو پامال کر دیتی ہے۔ یہ تجارت کے بہانے سے اُن کو اپنی موجوں میں غرق

کردیتی ہے، یہ اقوام کے مادّی اور روحانی ربط و ضبط میں اُن کی باہمی رکاوٹوں کو نیست و نابود کر دیتی ہے۔

ہم شاد و ناشاد، حالات سے مجبور ہو کر، بین الاقوامیت کے جھنڈے تلے جمع رہتے ہیں۔ ایک قوم کی خوشحالی یا بدحالی ہر دوسری قوم پر اثر ڈالتی ہے۔

"یہی حقیقت ہے جس کو معاہدۂ صلح کے مرتبوں نے نظر انداز کر دیا تھا۔ انسانی یک جہتی صرف ایک عین نہیں ہے یہ ایک حقیقت ہے۔

چاند کی کرسی پر بیٹھے ہوئے آپ دیکھیں گے کہ زمین پر سرمائے کے بین الاقوامی نظام، اور مستقل اقتصادی، معاشرتی اور سیاسی آئین کا ایک جال پھیلا ہُوا ہے جس کی بنیاد مستقل ادارات، قوانین، دفتری طاقتوں اور اخلاقیات پر ہے۔

سرمایہ داری کا سب سے بڑا مقصد فرد کے گھر میں دولت کا انبار لگانا ہے۔ دوسرے لفظوں میں سرمایہ داری انسانی حرص سے پیدا ہوتی ہے۔ اس کے بڑے حربے مقابلہ اور تخصیص ہیں۔ اس کا مطلب ہے تفریق، کشمکش، جنگ اس کے اولیں معنی خود غرضی ہیں۔ اِس کا انجام قومی اور انفرادی تباہی ہے۔

طاقت طاقت کو کھینچتی ہے اور دولت دولت کو جمع کرتی ہے۔ یہ قانون شدید ہے اور عالمگیر۔

ہمیشہ اور ہر زمانے کی معاشرت میں یہ قانون جاری و ساری ہے کہ چھوٹی مچھلی کو درمیانے پیٹ والی مچھلی کھا جاتی ہے اور درمیانے پیٹ والی مچھلی کو بڑی مچھلی لقمہ بنا لیتی ہے۔

لقمہ سازانہ تفرید کا یہ عمل جو بعض اوقات مفید نتائج بھی پیدا کرتا ہے ہم نے دیکھا ہے کہ سلطنتوں کے تاریخی ارتقا میں بھی کارفرما ہُوا ہے، شاہنشاہیوں کی تعمیر میں۔

ہم اسی عمل کو آج صنعت کے معاملے میں بھی کارفرما دیکھ رہے ہیں۔ حاکم طاقتوں، دولت کے مالکوں، قارون کے پرستاروں، وال سٹریٹ کے خداوندوں کے قبضے میں تمام صنعت اور مادی طاقتوں کی باگ ہے۔ اس کا نتیجہ کیا ہے؟ حد سے زیادہ ترقی ـــ حد سے زیادہ دولت۔ یہ حد سے بڑھی ہوئی دولت شہنشاہیت کا حقیقی حاصل ہے۔

دولت، میں پھر کہتا ہوں، انفرادی ہے اشتمالی نہیں۔ جان ڈی راک فیلر اور ہنری فورڈ کے زمانے میں امیر اور غریب کا تقابل ایک ناقابلِ فہم تناسب پیش کرتا ہے۔

دنیا کی تمام دولت سمیٹ لی گئی ہے۔ اسے سمیٹنے والی بڑی بڑی صنعتیں ہیں۔ پھر بڑے بڑے مالی ادارات اور پھر وہ لوگ جو ان مالی مخزنوں کے مالک ہیں، گویا امریکا کے سرمایہ دار۔

دنیا میں امریکا ہی ایک امیر ملک ہے، امیر ملک سے میری مراد وہ ملک ہے جہاں امیروں کی تعداد نسبتہً زیادہ ہے، اور جہاں کے امیر دنیا بھر میں زیادہ دولتمند ہیں۔ ورنہ یُوں تو ہر ملک امیروں اور غریبوں پر مشتمل ہوتا ہے۔

سرمایہ جو معاشرہ کی زندگی کا سامان ہے نیویارک کے صرافہ میں آکر اُس کی حرکت رُک جاتی ہے۔ یہاں وال سٹریٹ اور براڈسٹریٹ کے درمیان اتفاق سے موجودہ تہذیب کا تخت ہے۔

"لیکن دوسری طرف ایک اور جال بھی بچھ رہا ہے۔ یہ وہ ہے جس کی تشکیل عوام کے ہاتھوں ہو رہی ہے۔ اب تک عوام کسی شمار قطار میں نہ تھے اور سرمایہ دار اقلیت کی شان برقرار رکھنے کے لئے میدانِ جنگ میں اور کارخانوں میں اُس کا خون پسینہ بہانے سے دریغ نہ کیا جاتا ہے۔ لیکن اب ان کی تعداد شمار سے باہر ہو چکی ہے اور وہ ایک زبردست طاقت ہیں۔ اگر وہ متحد اور منظم ہو جائیں تو کوئی دوسری طاقت ان کے سامنے نہیں ٹھہر سکتی۔

"اس امر کے لئے کہ یہ عجیب و غریب طاقت حقیقی اقتدار حاصل کرے بصیرت اور تنظیم کی ضرورت ہے۔

"عوام نہایت سُرعت کے ساتھ اس ضرورت کو محسوس کر رہے ہیں۔ اطاعتِ مجہول پر ہر جگہ اعتراض کیا جاتا ہے اِس جنگ کی مہلیت جس سے تجارتی مفاد وابستہ ہوں اور جو چند امرا کی خاطر برپا کی جائے، اُن معاہداتِ صلح کی لغویت جن سے امن بحال نہیں ہوتا بلکہ اِس کے برعکس ہر جگہ جنگ کے آثار نظر آتے ہیں، اور وہ خوفناک حالت جس میں تقریباً تمام قومیں اپنے آپ کو دیوالیہ پن اور تباہی کے کنارے پر پاتی ہیں، دلائل قاطع ہیں ایک ایسی صورتِ حالات کے خلاف جس سے عوام کا مفاد وابستہ نہ ہو بلکہ ذلیل اقلیتوں کی شان و شوکت مدِّ نظر ہو۔

اس عدم مساوات کے خلاف جسے تخریب اور غارتگری کے اقتدار نے نوعِ انسان پر صرف اس لئے مسلط کر رکھا ہے کہ اُن عظیم صندوقوں کو اور بھی پُر کیا جائے جو پہلے ہی سونے سے لبریز ہو رہے ہیں عوام کی جماعت نے ایک تجویز پیش کی ہے جس کا مقصد یہ ہے کہ نسلِ انسانی کی از سرِ نو ایک ایسی تنظیم کی جائے جس کی بنا سیاسی حیثیت سے مطلق مساوات ہو، اور مزدور کا اقتدار اور بین الاقوامیت۔

"مختصر یہ کہ وہ دولتِ عامہ کے اصول کے حامی اور شخصی دولت کے اصول کے خلاف ہیں۔ ہم استبداد کی قارونیت کو شکست دینا چاہتے ہیں جو بڑے بلند بانگ دفتری اعلانات کے باوجود آج دنیا میں ہر جگہ کارفرما ہیں۔

"سرمایہ داری تمام قوتوں پر غالب آجاتی ہے، کیونکہ اُس کے قبضے میں نہ صرف روپیہ ہے بلکہ حکومت کے سارے نظامات بھی ہیں۔ فوج سے لے کر پولیس تک اور عدالتوں سے لے کر مدارس تک اور عبادت گاہوں تک اس کا اثر و اقتدار ہے۔

"موجودہ وقت میں سرمایہ داری پر ایسی آفت برپا ہے کہ وہ اوچھے ہتھیاروں پر اُتر آئی ہے۔ ایک عیارانہ پروپگنڈا کے ذریعہ سے اس نے جمہور کا ایک حصہ اُن سے الگ کر کے انقلابی تحریک کو روک دیا ہے۔ سرمایہ داری نے متوسط طبقے کا اغوا کر لیا ہے۔

"سرمایہ دارانہ پروپگنڈا نے انقلاب کے فطرتی اور احمقانہ خوف کے مدِ نظر جو اوسط درجے کے آدمی کی کمینوں میں سے

ایک کمی ہے، زائد پولیس اور زائد فوج بھرتی کی ہے جس میں زیادہ تر متوسط طبقے کے افراد ہیں۔ فاسیت کے معنی یہی ہیں۔

"فاسیت کے آغاز اور نشوونما کا باعث قطعی طور پر مستحکم طاقتوں کی امداد اور بین الاقوامی سرمائے کی مداخلت ہے انگریزی اور امریکن سرمایہ مسولینی کو مدد دے رہا ہے۔ یہ سرمایہ نہ صرف اُس کی ہستی کے قیام کا موجب ہے بلکہ اٹلی کی مالی مشکلات کو بھی کم کر رہا ہے۔

"اطالوی حکومت کو عقلمند کون کہہ سکتا ہے کہ اُس کی خوئے تسلیم نے انقلاب سے ڈر کر فاسیت کو اپنے ہی خلاف ہتھیار باندھنے کی اجازت دے دی ہے یا اُس کے سامنے اپنا سر خم کر دیا ہے۔

"تقریباً دنیا کے تمام ممالک میں فاسیت کسی نہ کسی شکل میں موجود ہے۔ وطن پرست جماعتیں، سامیت کے دشمن، غیرملکیوں کی مخالف لیگیں، فوجی دستے اور ان تجربہ کار لوگوں کی انجمنیں جنہیں رشوت دے کر رام کر لیا گیا ہے اس "نیک دل" فوج کی ترکیب میں شامل ہیں۔

"میں جانتا ہوں کہ فاسیت کیا ہے۔ میں دیکھ چکا ہوں کہ جس وحشیانہ طریق سے یہ ریاستہائے بلقان میں کام کر رہی ہے اور کسی جگہ نہیں کر رہی۔ عمال پر وہاں اس تحریکِ عظیم کے ظلم خوب آشکار ہیں۔ نسبتہً بڑے ملکوں میں یہ تحریک کچھ زیادہ پیچیدہ اور مستور شکل میں پائی جاتی ہے۔ رومانیہ میں یہ اپنی پوری شان سے جلوہ گر ہے۔

"اٹلی کے فرمانرواؤں کے مقابلے میں جن کی ملکہ ابھی کچھ زیادہ دیر نہیں گزری اپنے حقیقی آقاؤں کی آستاں بوسی کے لئے وال سٹریٹ میں حاضر ہوئی تھی، مسولینی بہ ذاتِ خود عمومی حکومت کا زیادہ ہوا خواہ ہے۔

"اپنی کتاب "لا انجین منٹ" میں میں نے تاریخی واقعات کے خطرناک توازن اور ہر زمانے میں انسانی مصائب کی مشابہت کو واضح کیا ہے۔ میں نے دکھایا ہے کہ کس طرح تاریخ ہمیشہ اپنے مضامین کا سرقہ کرتی ہے۔ میں نے لکھا ہے کہ کس طرح معاشرہ کے آغاز سے لے کر اب تک انسان نے انسان کو ایک ہی طرح پر بہکایا ہے۔

"کتاب "لا لورپو" میں جسے شائع ہوئے زیادہ دن نہیں گزرے میں نے فاسیت پر جسے عہدِ حاضر کی بربریت کہنا چاہیئے براہ راست اور شدید طور پر حملہ کیا ہے۔ میں نے بلقان کی مصیبت کا مطالعہ بغیر کسی تعصب کے کیا ہے۔ میری روش غیر جانبدارانہ ہے اور علمی اصول کے مطابق۔ میں نے اس کتاب میں اپنی تحقیقات کو نہایت محتاط اور آسان طریق پر بیان کر دیا ہے۔

"میری کتاب اُس جرمِ عظیم کا ثبوت مُہیا کرتی ہے جس کا ارتکاب یورپ میں عمّال اور فلاّحین کے خلاف ہو رہا ہے اور میں نے اس سلیقہ مندانہ جرم کے معنی اور اس کی حقیقی وجوہ بھی اس میں بیان کر دی ہے۔

"اس کی تخلیق کا موجب کوئی وحشیانہ جذبہ نہیں ہے، بلکہ یہ ایک مستبدانہ سیاسی منصوبے کا نتیجہ ہے جس کی حقیقی

وجہ سرمایہ داری ہے۔ سرمائے اور انسانیت میں سے میں نے انسانیت کو انتخاب کیا ہے"۔

ویرک نے کہا "سرمایہ داری اور عمومیت کی کشمکش کا آپ کے خیال میں فیصلہ کب ہوگا؟"

باربوس نے جواب دیا "یہ فیصلہ کل بھی ہوسکتا ہے۔ اور ممکن ہے کہ ایک صدی بھی لگ جائے"۔

"کیا یہ ممکن نہیں کہ ان دو قوتوں میں نیکی اور بدی کی طرح یا ایرانیوں کے یزدان و اہرمن کی طرح توازن پیدا ہو جائے،

باربوس نے اپنے حساس ہاتھوں کو حرکت دے کر کہا "کون جانتا ہے؟ مگر میں پھر بھی ان میں سے ایک ہی کو انتخاب کروں گا"

ویرک نے کہا جب آپ فرانسیسی فوج میں شامل ہوئے تھے تو اُس وقت آپ کو یقین تھا کہ آپ عمومیت کے لئے لڑ رہے ہیں۔ آج آپ محسوس کرتے ہیں کہ آپ سے غلطی ہوئی تھی۔ کیا یہ ممکن نہیں کہ آپ کو پھر مغالطہ ہو گیا ہو؟"

باربوس نے کہا "میرا خیال صحیح بھی ہوسکتا ہے اور غلط بھی، مگر میں اسے صحیح سمجھتا ہوں۔ لیکن خواہ صحیح ہو یا غلط مجھے اپنے شعور کی پیروی کرنی ہے۔

منصور احمد

---

# خُدا

اپنے جسم کے اعضا کو میں پوری طرح نہیں سمجھ سکتا تو خدا کو کیا خاک سمجھوں گا

(سینٹ برنارڈ)

خدا نے اپنی قوت کی حدود آپ مقرر کردی ہیں اور پھر وہ اُن حدود میں اپنے مقاصد پورے کرتا رہتا ہے

(پیلے)

خدا وہ روشنی ہے جو بغیر خود دکھائی دیئے ہمیں تمام چیزیں دکھاتی اور آپ رنگ برنگ کا لباس پہنتی رہتی ہے۔ تیری آنکھ اس کی کرن کو نہ دیکھے نہ دیکھے لیکن تیرا دل اُس کی گرمی کو محسوس کرلیتا ہے!

(رسکن)

"گلچیں"

# شہرت

(سانیٹ)

کوئی دیتا ہے بہت دور سے آواز مجھے
چھپ کے بیٹھا ہے وہ شاید کسی سیّارے میں،
نغمہ و نور کے اک سرمدی گہوارے میں؛
دے اجازت جو تری چشم فسوں ساز مجھے،
اور ہو جائے محبّت پرِ پرواز مجھے،
اُڑ کے پہنچوں میں وہاں رُوح کے طیارے میں،
سُرعتِ نور سے یا آنکھ کے پلکارے[1] میں؛
آسماں بھی نظر آتا ہے درِ باز مجھے!

صدیوں تک ڈھونڈھتے رہ جائیں گے دُنیا کے مکیں،
دور بینیں بھی نشاں تک نہ مرا پائیں گی،
اور نہ پیکر ہی مرا آئے گا پھر سوئے زمیں،
عالمِ قدس سے آوازیں مری آئیں گی؛
بحرِ خمیازہ کشِ وقت کی امواجِ حسیں،
اک سفینہ مرے گیتوں سے بھر لائیں گی!

ن۔م۔راشد

[1] جھپک کا پنجابی مترادف

# جنگ

اکتوبر کے ہمایوں میں آپ کا مترجمہ افسانہ "بچے اور بوڑھے" دیکھنے کے بعد مجھے انگریز شاعر سوؔدے کی ایک اسی ماحول کی نظم یاد آگئی۔ میرا خیال ہے کہ اگر نومبر میں یہ شائع ہو جائے تو آپ کا افسانہ مطالعہ کرنے والوں کو کچھ اور ہی لطف دے جائے گی۔ جلدی میں جیسا کچھ بھی ہو سکا ترجمہ کر کے روانہ کرتا ہوں مگر مجھے امید نہیں کہ ترجمہ آپ کے پسند آئے۔ اپنی علالت کے باعث نظر ثانی بھی نہیں کر سکا۔ افسانے اور نظم دونوں میں جنگ کے متعلق معصوم بچوں کے خیالات ایک ایسا آئینہ ہیں جس میں جنگ کی نامطبوع اور نفرت انگیز صورت اپنی پوری کراہیت کے ساتھ نظر آتی ہے

موسم گرما کی ایک شام کو بوڑھا کاسپر اپنی جھونپڑی کے دروازے کے آگے بیٹھا سورج کے ڈوبنے کا منظر دیکھ رہا تھا اور ڈھلتی ہوئی نرم سنہری دھوپ سبزہ زار پر پھیلی ہوئی تھی۔ اس کے روبرو اس کی پوتی ولہلمن کھیل رہی تھی۔

چھوٹی لڑکی نے دیکھا کہ اس کا بھائی پیٹرکن کسی گول اور بڑی سی چیز کو تعجب کی نظروں سے دیکھتا ہوا آرہا ہے جو اس نے نالے کے کنارے کھیلتے ہوئے پائی تھی اور اب وہ دادا سے پوچھنے آرہا تھا کہ یہ کیا چیز ہے۔

بوڑھے کاسپر نے اس کو بچے کے ہاتھ سے لیا اور کچھ دیر اسے دیکھتا رہا پھر غمگین انداز سے سر ہلاتے ہوئے ایک آہ سرد کے ساتھ کہنے لگا کہ یہ کسی بدنصیب انسان کی کھوپڑی معلوم ہوتی ہے جو جنگ بلنہم میں مارا گیا تھا۔

اس نے بتایا کہ ایسی لاتعداد کھوپڑیاں باز و کے کھیت میں مدفون ہیں۔ اور جب میں ہل چلاتا ہوں تو زمین سے مٹی الٹنے پر بہت سی باہر نکل آتی ہیں۔ کیونکہ کئی ہزار آدمی اس جنگ میں کام آئے تھے"

چھوٹا پیٹرکن شوق سے چلا اٹھا "دادا جان بتائیے یہ جنگ کیوں ہوئی" ولہلمن بھی منتظر نگاہوں سے دادا کے چہرے کو دیکھنے لگی اور بولی "دادا جان ہمیں اس جنگ کا پورا حال سنائیے"۔

بوڑھے کاسپر نے کہا "یہ لڑائی انگریزوں اور فرانسیسیوں کے درمیان ہوئی۔ مگر اس کا باعث کیا تھا، میں سمجھ نہیں سکتا۔ بہر حال جیت انگریزوں کی رہی۔

"تمہارے پردادا اس زمانے میں اسی گاؤں میں نالے کے قریب رہتے تھے۔ دشمنوں نے ان کا مکان جلا کر خاک کر دیا اور انہیں اپنے بیوی بچوں سمیت سر چھپانے کے ٹھکانے کی تلاش میں یہاں سے فرار ہونا پڑا۔

"ملک میں چاروں طرف آگ اور تلوار کے ساتھ بربادی پھیلی ہوئی تھی۔ دہشت اور تکالیف سے مرتو جدا کئی حاملہ عورتیں اور نوزائیدہ بچے مر گئے۔ لیکن ایسی باتیں تو جنگ کے وقت ہوا ہی کرتی ہیں

میدان جنگ کا منظر بڑا خوفناک تھا۔ لاکھوں نعشیں دھوپ میں پڑی سڑ رہی تھیں اور ان پر زاغ و زغن منڈلا رہے تھے۔ مگر خیر ایسی باتیں تو ہر جنگ کے بعد ہوا ہی کرتی ہیں

"ڈیوک آف مالبرو اور پرنس یوجین نے جو انگریزوں کے سپہ سالار تھے، فتح حاصل کی"۔

"واہ! جنگ تو بڑی خراب اور ڈراؤنی چیز ہے" ننھی ولہلمن بے اختیار یوں چلا اٹھی۔

"نہیں پیاری بچی۔ یہ ایک معرکۂ عظیم تھا اور ہر شخص کی زبان پر فاتح ڈیوک کی تعریف تھی"۔

چھوٹے پیٹرکن نے پوچھا "مگر آخر اس خونریزی سے کیا فائدہ ؟"

"فائدہ ؟ یہ میں خود نہیں کہہ سکتا۔ لیکن بہر صورت وہ ایک عظیم الشان فتح تھی"۔

تنویر قریشی

# چند مشرقی مفکّرینِ سیاست

(۲)

قدیم مشرق کا دوسرا ممتاز مصنف کوتلیا ہے جو چندر گپت موریا کا وزیراعظم تھا۔ چندر گپت موریا چوتھی صدی عیسوی کے آخر میں شہر پاٹلی پترا (موجودہ پٹنہ) میں حکومت کرتا تھا۔ اس کی سلطنت بہت وسیع تھی۔ یعنی ایک طرف تو اس کے ڈانڈے افغانستان اور بلوچستان سے ملے ہوئے تھے اور دوسری طرف اس کی سرحدیں حدود دکن تک پہنچتی تھیں۔ کوتلیا کی تاریخِ پیدائش اور وفات کا صحیح علم آج مشکل ہے۔ اس کے بچپن کے حالات بھی مشکل سے ملتے ہیں۔ تعلیمی کیفیت کا تو خیر پوچھنا ہی کیا۔ خلاصہ یہ کہ چندر گپت کا وزیراعظم مقرر ہونے سے قبل ہم کو اس کے حالات بالکل معلوم نہیں۔ ہاں نندا خاندان کی تباہی اور چندر گپت کے سریر آرائے سلطنت ہونے کے ضمن میں اس کا نام ضرور لیا جاتا ہے۔ بعد کی کتابوں میں مثلاً کتھا گرت سگرہ میں اس کا ذکر موجود ہے مگر اسی زمانہ سے متعلق۔ ان کتابوں سے جو معلومات فراہم ہوئی ہیں اُن سے پتا چلتا ہے کہ کوتلیا (جس کو چانکیہ اور وشنو گپت بھی کہتے ہیں) ایک غریب برہمن گھر کا چشم و چراغ تھا اور پاٹلی پتر میں رہتا تھا جہاں نندا خاندان کی حکومت تھی۔ وقائع نگاروں کا بیان ہے کہ اس خاندان کے آخری بادشاہ کی دو بیویاں تھیں، جن میں ایک ذات کی شودر تھی اور اس کا نام مورا تھا۔ اس سے جو اولاد پیدا ہوئی اُس کا نام موریا رکھا گیا۔ لڑکا بہت خوبصورت ذہین اور چست و چالاک تھا۔ عنفوانِ شباب میں اس کی کوتلیا سے دوستی ہوگئی۔ نوجوان موریا کو کوتلیا کا بہ سبب اس کی علمی قابلیت اور ذہانت کے بڑا خیال تھا۔ شہزادے اور کوتلیا کے درمیان دوستی اور اخلاص کا رشتہ قائم ہوا تو دوسرے درباریوں کو ناگوار ہوا اور اس سلسلہ میں جو واقعہ پیش آیا وہ نندا خاندان کے زوال کا باعث ہوا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ ایک دفعہ کسی تقریب میں کوتلیا کو دربار میں آنے کی دعوت دی گئی کوتلیا دربار میں گیا تو درباریوں نے سازش کر کے اس کو وہاں سے نکلوا دیا کوتلیا نے اس میں اپنی بہت ذلت محسوس کی اور فوراً نیت کر لی کہ نندا کی حکومت کو سرزمینِ مگدھ سے بیخ و بن سے اکھاڑ دے گا۔ ساتھ ہی اُس نے اپنے نوجوان دوست موریا سے اپنے ارادے کا اظہار کیا اور کہا کہ میں تم کو مگدھ کا راجہ بناؤں گا بشرطیکہ تم مجھ کو اپنا وزیراعظم مقرر کرو۔ چندر گپت موریا نے کوتلیا کی صلاح مان کر اس سے عہد کیا کہ راجہ ہونے پر تم وزیراعظم مقرر کئے جاؤ گے آخر کار جب زمانہ نے ورق اُلٹا اور نندا خاندان کی حکومت کا چراغ آناً فاناً گل ہوگیا تو چندر گپت موریا مگدھ کا راجہ ہوا اور اُس نے کوتلیا کو

اپنا وزیر اعظم مقرر کر کے اپنا وعدہ پورا کیا۔

کوتلیا نے اپنے عہدِ وزارت میں ایک کتاب لکھی جو آج قدیم ہندوستان کی سیاسی اور معاشرتی کیفیت کا آئینہ ہے۔ اس کتاب کا نام ارتھ شاستر ہے۔ اسمتھ صاحب اپنی تاریخ ہندوستان میں لکھتے ہیں کہ ارتھ شاستر میں شمالی ہندوستان کی چھوٹی چھوٹی ہندو ریاستوں کا حال چندرگپت سے پہلے اور ان کی طرز حکومت نہایت وضاحت کے ساتھ درج ہے۔ ارتھ شاستر اس پایہ کی کتاب ہے جس سے قدیم ہندوستان کے معاشرتی اور سیاسی نظام پر بڑی حد تک روشنی پڑتی ہے۔ اس کتاب کا شمار اب تک دنیا کی ان مشہور اور گم شدہ کتابوں میں تھا جن کے حوالے دوسرے مصنفین کی تصنیفات میں ملتے ہیں۔ سنسکرت کا مشہور مصنف کمندکا اور راجہ ہرش کا مشہور سوانح نگار بان اس کو کھوئی ہوئی کتابوں میں سمجھتے ہیں۔ بیسویں صدی کے آغاز تک اس کتاب کا ذکر اسی طرح آتا ہے۔ لیکن ۱۹۰۵ء میں حکومت میسور کے مشرقی کتب خانہ کے مہتمم مسٹر شاما ستری نے اپنی انتھک کوششوں سے اس کتاب کا آخر پتہ چلا ہی لیا۔ جب انہوں نے اس کتاب کے برآمد ہونے کا اعلان کیا تو دنیا اچنبھے میں پڑ گئی اور کسی کو یقین نہ آتا تھا کہ یہ وہی کتاب ہے۔ برسوں محققین میں خوب خوب قلمی زور آزمائیاں ہوتی رہیں کوئی کہتا تھا کہ یہ وہی کتاب ہے کوئی اس کے وجود سے سرے سے انکار کرتا تھا۔ بالآخر برسوں کے بحث اور مباحثہ کے بعد یہ طے پایا کہ برآمد شدہ کتاب اصلی ارتھ شاستر ہے۔ اس کا پہلا انگریزی ترجمہ ۱۹۱۵ء شائع ہوا۔

ارتھ شاستر کے دو حصے ہیں۔ حصۂ اول میں کوتلیا مختلف ریاستوں کے دستور اساسی پر بحث کرتا ہے اور حصۂ دوم میں حکومت کا ذکر بحیثیت فن کرتا ہے اور اسی سلسلہ میں حکومت کی ابتدا کے متعلق وہ اپنا نظریہ پیش کرتا ہے اپنے اس نظریہ میں اس نے گویا انگلستان کے مشہور فلسفی ٹامس ہابس (۱۵۸۸ - ۱۶۷۹) کے نظریات کی پیش گوئی کی ہے۔ اپنے نظریہ کے اثبات میں اس کا طریقۂ بحث بالکل سقراط کا سا ہے۔ جس طرح ایک چیز اپنی ضد سے پہچانی جاتی ہے اسی طرح کوتلیا ریاست اور غیر ریاست میں امتیاز کرتا ہے۔ بارکر صاحب اپنی مشہور تصنیف "یونان کے سیاسی نظریات" میں فرماتے ہیں کہ سیاسی خیالات کی ابتدا کے لئے یہ نہایت ضروری ہے کہ فرد اور ریاست کی ضد کا علم ہو اور پھر ہر سیاسی مفکر کا فرض ہے کہ وہ اس ضد کو جس کی قوت اثر کو وہ ابھی ابھی وجود میں لایا ہے اصل شئے سے ملا دے یا پھر اُس کو مٹا دے۔ اِس ضد کے تصور کے بغیر علم سیاست کے مسائل کا جو ریاست۔ اثر۔ قانون وغیرہ کے ماخذ ہیں حل ہونا مشکل ہے۔ ان میں یک رنگی اور مصالحت پیدا کئے بغیر کسی مسئلہ کا حل ناممکن ہے کوتلیا نے ان مسائل کے حل کے لئے ضد کو محسوس کیا اور تصور میں ایک غیر ریاست کی ترتیب دی جو ریاست کی ضد تھی۔ اگر ریاست امن وصلح۔ اور انسانی تعلقات کی بنا پر قائم ہے تو غیر ریاست بالکل اس کا الٹا نقشہ پیش کرتی ہے یعنی وہاں۔ جنگ خونریزی ابتری اور بے ترتیبی کا دور دورہ ہے۔ ہر شخص اپنا محافظ آپ ہے نفسی نفسی

گویا ہر فرد کی پیشانی پر کھدا ہوا ہے۔ یہاں جو قانون چلتا ہے وہ ریاست کے قانون سے بالکل جداگانہ ہے۔ یہاں قوت کی جنگ ہر وقت جاری رہتی ہے جس کا نام متسیانیائے یا ماہی منطق ہے۔ یعنی جس طرح ایک بڑے تالاب میں بڑی مچھلیاں چھوٹی مچھلیوں کو بے دست و پا پاکر ہڑپ کر لیتی ہیں بالکل اسی طرح غیر ریاست میں مضبوط اور طاقتور آدمی کمزوروں کو دباتا اور اُن پر ظلم کرتا ہے۔ وہاں کا قانون طاقت اور نظام شمشیر ہے۔ اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ہر شخص خوف و ہراس کی زندگی بسر کرتا ہے اور ہر وقت موت سے ڈرتا رہتا ہے کہ نہ معلوم کس وقت موت کا تلخ پیالہ حلق سے اتارنا پڑے۔ خوف و ہراس کی وجہ یہ ہے کہ قدرت نے ہر شخص کو مختلف پیمانہ سے قوت اور طاقت عطا کی ہے اور اس تنازع للبقا میں معلوم نہیں کون کس پر غالب آجائے۔ چونکہ آدمی جبلی طور پر خود غرض اور مطلب آشنا واقع ہوا ہے اس لئے لازمی ہے کہ ایک شخص کے مفاد دوسرے کے مخالف ہوں اور اس کشمکش مفاد میں جنگ کی ٹھن جاتی ہے۔ اسی حالت کو ہابس بہیمانہ اور غیر مہذب کہتا ہے۔ کوٹلیا کہتا ہے کہ اس حالت کا قلع قمع کرنے کے لئے لوگوں نے منو کو جو سورج کا لڑکا تھا اپنا بادشاہ منتخب کیا اور غلہ کا چھٹا حصہ اور مالی تجارت کا دسواں حصہ اور کچھ سونا بادشاہ کو حق حفاظت میں دینا شروع کیا۔ بادشاہ کو یہ ذرائع حاصل ہونے کے بعد اتنی سہولت ہوگئی کہ وہ امن و امان قائم رکھ سکے۔ اور یہی ریاست کی ابتدا ہے۔ ریاست میں سب سے زیادہ ذی اختیار بادشاہ ہوتا ہے۔ وہ ریاست کے شرفا میں اولیت کی حیثیت رکھتا ہے۔ وہ تمام پابندیوں سے آزاد ہے۔ چونکہ وہ قانونی بادشاہ ہے۔ اس لئے اس کی ذات ہی قانون ہے۔ وہ نہ تو خراج ادا کرتا ہے اور نہ کسی طرح کے محصول کا دیندار ہے۔ ملک کی تمام غیر مدخولہ و غیر مقبوضہ جائداد کا وہ مالک ہے۔ مختصر یہ کہ وہ ایک ہی وقت میں منبع قانون بھی ہے اور صاحب اختیار بھی مجسٹریٹ بھی اور قانون ساز بھی۔

کوٹلیا کے مطابق ریاست کے سات اجزاء ترکیبی ہیں جن کو وہ سپتنگا کہتا ہے۔ یعنی بادشاہ۔ وزیر۔ ملک قلعہ۔ فوج۔ مال اور ریاست کے بہی خواہ۔ یہی سات اجزا ہیں جن پر ہند و فلاسفۂ سیاست اپنی آرا کا اظہار کرتے ہیں۔ ان اجزا کے باہمی تعلقات اور جداگانہ حیثیت پر نظر ڈالنا ایسے تمام شاستروں کا حصہ رہا ہے جو کوٹلیا کے ارتھ شاستر سے شروع ہو کر بھوج کی تصنیفات تک ختم ہوتے ہیں۔ عدل و انصاف کی بنیاد اس کے خیال میں کچھ تو اخلاقیات پر، کچھ مذہبی کتابوں پر اور کچھ رسم و رواج پر اور کچھ عقل پر قائم ہے۔ کوٹلیا عقل کو ایک ضروری جز قرار دیتا ہے اس لئے کہ بغیر عقل کے عدل ناممکن ہے۔ مگر سارا دارومدار اس کا عقل پر نہیں بلکہ تمام چیزوں کی مجموعی حالت پر ہے۔ آج بیسویں صدی میں یہ نکتہ صدیوں کے بعد حل ہوا ہے کہ انسانی زندگی پر اثر رکھنے والی صرف عقل ہی نہیں ہوتی بلکہ اور چیزیں بھی ہوتی ہیں جو عقل کی دنیا سے کوسوں دور ہیں۔ دورِ حاضرہ کے ایک ممتاز مصنف مسٹر برٹرینڈ رسل کا قول ہے کہ انسانی زندگی کا رُخ بدلنے میں جذبۂ بے اختیار کا بہ نسبت عقل و فہم کے زیادہ دخل ہوتا ہے۔ اپنی کتاب "سماجی زندگی

کے اصولِ تعمیر" میں آگے چل کر وہ لکھتا ہے کہ انسان کے تمام افعال کے دو سرچشمے ہیں۔ ایک جذبہ دوسرے خواہش اپنی خلقت کے بعض اثر پذیر اجزا میں جسم پر بجائے خواہش کے جذبہ کا زیادہ دخل ہوتا ہے اور اسی جذبہ کے تحت ہم چند افعال کے مرتکب ہوتے ہیں"۔ کوتلیا انسانی فطرت کے اس راز سے واقف تھا اور اسی لئے اس نے عدل وانصاف کی بنا صرف عقل پر رکھنے کے بجائے انسانی زندگی کی مجموعی حیثیت پر رکھی۔ عدالت کے سلسلہ میں اس نے مذہبی کتابوں کو بھی ایک درجہ دیا ہے۔ لیکن ایک موجودہ زمانہ کے پروفیسر بنے کمار سرکار کا خیال ہے کہ ہندو ریاست ایک لامذہب ریاست تھی۔ ملکی سیاست اور ملکی تاریخ پر مذہب کا کوئی قابلِ ذکر اثر نہ تھا۔ سیاست مذہب کی قید سے آزاد تھی۔ معاملات کے تصفیہ میں پروہتوں اور برہمنوں کا دخل مذہباً کچھ بھی نہ تھا۔ مختصر یہ کہ ہندوستان میں مذہبی حکومت کا سرے سے وجود ہی نہ تھا۔ اسی طرح کے خیالات کا اظہار الہ آباد کے پروفیسر ڈاکٹر بینی پرشاد نے اپنی کتاب "قدیم ہند میں ریاست" میں کیا ہے۔ وہ لکھتے ہیں کہ "کوتلیا کی آزادانہ تحریر سے ظاہر ہوتا ہے کہ پروہتوں اور برہمنوں کا اتنا اثر نہیں تھا جتنا دھرم شاستر کے پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے"۔ میرے خیال میں یہ دونوں حضرات قدیم ہندوستان کو عہدِ حاضر کی روشنی میں دیکھتے ہیں اور اس کو قدیم یونان کے پہلو بہ پہلو کھڑا کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ قدیم یونان میں مذہب کا اثر بہت کم تھا۔ فنونِ لطیفہ اور ادب نے مذہب کی قید سے آزاد ہو کر خاص ترقی کی تھی۔ مگر ہندوستان کی تاریخ اور ہی کچھ کہتی ہے۔ یہ ملک بے شمار دیوتاؤں کا مامن اور مرکز رہا ہے۔ مذہبیت یہاں کی گھٹی میں پڑی تھی۔ ممکن ہے کہ معدودے چند نفوس فلسفہ کی وسیع گھاٹیوں میں بھٹک کر کہیں سے کہیں چلے گئے ہوں مگر سوسائٹی مذہب کی قید سے کبھی آزاد نہ تھی۔ مذہب ہندوستان کا امتیازِ خصوصی رہا ہے اور مذہبی جذبہ ہمیشہ غالب رہا ہے۔ اس لئے میرے خیال میں مندرجۂ بالا حضرات کی رائے صحیح نہیں ہے۔

بادشاہوں کے اخلاق وعادات کا ذکر کرتے ہوئے کوتلیا بادشاہوں کے لئے چند قواعد مقرر کرتا ہے مثلاً بادشاہ کو صاحبِ نفوذ و اثر اور حاملِ عدل وانصاف ہونا چاہئے اور اپنے دشمنوں کی سرکوبی کے لئے اس میں کافی قوت ہونی چاہئے۔ چونکہ بادشاہ کے فرائض بہت وسیع ہیں اور ایک زمانہ کی حفاظت اس کے ذمہ ہے اس لئے بادشاہ کو اخلاقی اور دماغی حیثیت سے بہت بلند ہونا چاہئے۔ نہ تو اس کو کسی کی جائداد ہڑپ کرنے کی اور نہ کسی کی بیوی پر دانت لگانے کی فکر ہونی چاہئے۔ بس عدل اور مکمل عدل اس کا شیوہ ہونا چاہئے۔

کوتلیا کا خیال ہے کہ ان تمام خصوصیتوں کے باوجود بادشاہ کو مطلق العنان نہ ہونا چاہئے بلکہ ریاست کے عہدہ داروں اور وزیروں سے مشورہ کر لینا چاہئے۔ اس لئے کہ گاڑی صرف ایک پہیہ سے نہیں چلتی۔ وزراء کا تقرر اس لئے بھی ضروری ہے کہ وہ بادشاہ کو امورِ سلطنت میں ہر ممکن طرح سے مدد دیں۔ لیکن کسی نازک موقع پر

یہ بالکل ضروری نہیں کہ وہ سب سے صلاح لے اس لئے کہ اکثر اوقات بہت سے آدمیوں سے صلاح لینے میں کام خراب ہوجاتا ہے۔ موجودہ زمانہ میں اس کی ایک نہایت زبردست مثال ایامِ جنگ میں ملتی ہے۔ جب جنگ نے طول پکڑا اور برطانوی وزارت کے لئے ناممکن ہوگیا کہ ہر جزئی واقعہ پر نظر رکھے تو مسٹر لائڈ جارج نے ایک جنگی وزارت ترتیب دی جس میں انے گنے تھوڑے سے آدمی تھے اور جنگ کو کامیاب بنانے کا سہرا اسی مختصر جماعت کے سر ہے۔

کوتلیا بادشاہت یا شخصی حکومت کو پسند کرتا ہے جو صاحب قوت ہونے کے ساتھ صاحب عدل و انصاف بھی ہو۔ ممکن ہے کہ اس نے سکندرِ اعظم کے حملہ کے وقت چھوٹی چھوٹی ریاستوں کا ناگوار حشر دیکھ کر یہ رائے قائم کی ہو اس لئے کہ چھوٹی چھوٹی ریاستیں عام طور پر ایک بڑی ریاست کے مقابلہ میں کمزور ہوتی ہیں۔ سلطنتِ موریا نے کوتلیا کے عہدِ وزارت میں کافی وسعت اختیار کرلی تھی یعنی شمال کی طرف تو اس کی سرحد ایران اور وسط ایشیا سے ملتی تھی اور جنوب کی جانب ساحلِ بحر ہند تک جا کر ختم ہوجاتی۔ کوتلیا پہلا شخص ہے جس نے جغرافیائی حیثیت سے ہندوستان کے لوگوں کی یک رنگی اور یکسانی کو تسلیم کیا اور شاید قومیت کا دھندلا سا خاکا اس کے ذہن میں تھا۔ وہ خوب جانتا تھا کہ جب تک تمام ہندوستان ایک ہی حکومت کے زیر نگین نہ ہو اس وقت تک ہندوستان کی یکسانی اور یکرنگی کا ذکر فضول ہے اسی خیال کو پیش نظر رکھ کر اس نے سلطنت موریا کو وسعت دینے کی انتہائی کوشش کی۔ وہ جمہوریت کا مخالف تھا مگر اس نے گاؤں کی پنچایتوں کو ترقی دی اس کی اس پالیسی میں غیر مرکزی طرز حکومت کا کسی قدر خاکا ضرور ملتا ہے۔

سزا کے متعلق اس کا خیال ہے کہ بادشاہ کا یہ فرض ہے کہ وہ طاقتوروں کے مقابلہ میں کمزوروں کی مدد کرے۔ سزا کی حد مقرر ہونی چاہئے جو نہ تو اتنی سخت ہو کہ لوگوں کو بالکل دبا دے اور نہ اتنی نرم ہو کہ لوگ حکومت سے بے پرواہ ہوجائیں۔ سزا ہمیشہ جرم کے متناسب ہونی چاہئے اور سزا دیتے وقت حالات اور سوسائٹی کا بھی کافی خیال رکھنا چاہئے۔ کوتلیا کے اس نظریہ کی تائید یورپ کے مشہور مصنف مانٹیسکیو کی تصنیف روحِ قانون میں حرف بحرف ہوتی ہے مانٹیسکیو اس درجہ کا مصنف ہے جس نے سزا کے قدیم طرز کی سخت مخالفت کرکے سزا اور جرم میں تناسب پیدا کرنے کی کوشش کی۔ یہ ایسی ہی کوششوں کا نتیجہ ہے کہ یورپ میں آج سزا اپنے بیرحمانہ اور بربری دور سے نکل چکی ہے۔

ملکی فتوحات کے متعلق کہتا ہے کہ بادشاہ کو چاہئے کہ ہر مفتوحہ ملک کے لوگوں کی نیکیاں جس طرح ممکن ہو دبا دے مگر ایسا طریقہ استعمال کرے جس سے عوام میں بدامنی یا ہلچل نہ پھیلے۔ علما کی عزت، غربا کی حمایت اس کے فرائض میں داخل ہونی چاہئے۔ عام عقائد کے خلاف اس کو کوئی نیا قانون جاری کرنے سے احتراز کرنا چاہئے۔ اس لئے کہ اس سے ہنگامہ پیدا ہوجانے کا خطرہ ہے اور بادشاہ کی نئی حکومت لوگوں کے دلوں سے اٹھ جائے گی۔ ارسطو کی طرح وہ بھی بنی آدم کو دو بڑے حصوں میں تقسیم کرتا ہے یعنی آریہ اور ملیچھ۔ آریہ سے اس کی مراد مہذب لوگ ہیں جو اعلیٰ نظامِ معاشرت کے تحت زندگی بسر کرتے ہیں ملیچھ وہ لوگ ہیں جن پر ابھی تہذیب کی روشنی نہیں پڑی ہے۔ یہ عقیدہ کم و بیش ہر قوم میں رہا ہے کہ وہ اپنی قوم کو

اعلیٰ درجہ کا تہذیب یافتہ اور دوسری قوموں کو جاہل محض اور کندۂ ناتراش سمجھتی ہے۔ اہلِ عرب اسلام سے قبل عرب اور عجم بنی آدم کے دو حصے سمجھتے تھے۔ اسلام کے بعد یہ نشانِ امتیاز کفر و اسلام میں تبدیل ہوگیا۔ یونانی اپنی تہذیب کو بہترین سمجھتے تھے اور اپنے مقابلہ میں دوسروں کو بربری سمجھتے تھے۔ ہندوؤں کے یہاں بھی ایسا ہی عقیدہ تھا۔ کوتلیا کے نزدیک آریائی قوم کا ہر فرد آزاد ہے اور وہ کبھی غلامی کی زنجیر میں جکڑا نہیں جاسکتا۔ غلامی ملیچھ لوگوں کے لئے ہے

(۳)

ہمارے سلسلہ کی تیسری کڑی عربی کا مشہور مؤرخ ابوزید عبدالرحمٰن ابن خلدون ہے۔ جو شہر تیونس میں ۱۳۳۲ء میں پیدا ہؤا۔ کتبِ درسیہ اپنے ہی شہر کے نامور علما سے پڑھیں اور بچپن ہی سے ذہانت کا یہ حال تھا کہ تاریخی واقعات اور روایات ازبر ہوجاتیں۔ پھر کچھ عرصہ قرآن کے حفظ کرنے میں گزارا۔ پھر حدیث، فقہ، فلسفہ و شعر کی تعلیم حاصل کی گویا سارے علومِ عقلیہ ونقلیہ کا درس لیا۔ ۱۳۵۲ء میں سلطانِ فیض کے درباریوں میں مقرر ہؤا مگر ۱۳۵۶ء میں چند سیاسی مصیبتوں میں مبتلا ہو کر قید ہؤا۔ ۱۳۵۸ء میں جب رہائی ملی تو اس نے آبنائے طارق کو پار کرکے ہسپانیہ میں قدم رکھا اور وہیں اپنی مشہورِ عالم تصنیف "دیوان المبتدا و الخبر فی اعیان العرب والعجم والبربر" لکھنی شروع کی۔ ۱۳۸۲ء میں وہ حج کے لئے مکہ روانہ ہؤا اور مصر میں جب پہنچا تو اس کا نہایت پرزور خیر مقدم ہؤا۔ سلطان مصر نے بھی پرتپاک استقبال کیا اور ۱۳۸۴ء میں اس کو قاضی القضاۃ مقرر کیا۔ ابن خلدون نے اب مصر ہی کو اپنا وطن بنالیا مصر ہی میں اس نے اپنی تاریخ سات جلدوں میں ختم کی۔ جس میں عرب، عجم اور بربر قوم کے حالات نہایت تفصیل کے ساتھ درج ہیں۔ اس تاریخ کا اس نے تین باب میں مقدمہ لکھا ہے۔ یہ مقدمہ مدنیت حکومت اور فلسفۂ تاریخ پر ایک نہایت محققانہ مقالہ ہے اور اس میں تمدن کے مختلف شعبوں پر نہایت وضاحت کے ساتھ بحث کی گئی ہے۔ خیالات کی گہرائی اور بیان کی سلاست اور فیصلہ کی صحت کے لحاظ سے یہ مقدمہ اپنے زمانہ کی عجیب وغریب پیداوار ہے اور اتنا مشہور ہؤا کہ اب تک کوئی مسلمان مصنف اس سے بازی نہیں لے جاسکا۔

آرنلڈ صاحب اپنی کتاب "خلافت" میں لکھتے ہیں کہ اسلامی دنیا نے جتنے بلند پایہ مصنف پیدا کئے ہیں ان میں ابن خلدون کو بھی ایک خاص ممتاز مرتبہ حاصل ہے۔ ابن خلدون نے تمدن اور سوسائٹی کی ابتدا کے متعلق جو نظریہ پیش کیا ہے وہ نہایت دلچسپ ہے۔ مقدمہ کے شروع میں اس نے تاریخی واقعات جانچنے اور پرکھنے کے لئے چند قواعد مرتب کئے ہیں۔ تاریخ صرف واقعات کی تفصیل کا نام نہیں بلکہ تاریخ کو سیاسی اخلاقی اور معاشرتی کیفیات و حالات کی روشنی میں دیکھنا ازبس ضروری ہے۔ اس ضمن میں وہ ملک کے طبعی، اقتصادی اور سیاسی حالات کے ان اثرات کا ذکر کرتا ہے جو ملک کے باشندوں پر ہوتے ہیں۔ مثال کے طور پر وہ عربوں کو پیش کرتا ہے جو بہادر، جری، جفاکش، مہمان نواز ہوتے ہیں۔ اس کی وجہ تمام تر اُن کی مکانوں سے بے نیاز اور مسافرانہ زندگی قرار دیتا ہے۔ عرب اس لئے ذہین

ہیں کہ وہ ہمیشہ سفر میں رہتے ہیں اور مختلف مقامات کی سیر کرتے ہیں۔ عجائباتِ عالم سے دوچار ہوتے ہیں جس سے اُن کی طباعی میں اور ذہانت میں اضافہ ہوتا ہے۔ منطقہ معتدلہ کے رہنے والے بہ نسبت منطقہ حارّہ والوں کے زیادہ ذکی اور فہیم ہوتے ہیں۔ اس کے ثبوت میں وہ جانوروں کی زندگی سے مثالیں پیش کرتا ہے اور پھر مختلف طبقوں کے جانوروں کی ساخت۔ قوت اور ذکاوت کا موازنہ کرتا ہے۔

ابن خلدون ریاست کو پانچ حصوں میں تقسیم کرتا ہے۔ یعنی ملک، باشندے، سلطان، یکجہتی یا وحدت اور عصبیت۔ اس کے خیال میں عصبیت ایسی قوت ہے جو ریاست کی تقویم میں مدد دیتی ہے اور اسی عصبیت کی بدولت زندگی سادہ اور جفاکش ہوتی ہے اور تمام بیرونی حملوں کی مدافعت کرتی ہے۔ ایسی سادہ زندگی بسر کرنے والے لوگ تمدّن کی گندگیوں سے محفوظ رہتے ہیں اور ان میں عصبیت بھی کافی ہوتی ہے ایماندار اور نیک باطن ہوتے ہیں۔ عصبیت کے ساتھ ساتھ قومی اور ملکی وحدت کا بھی مظاہرہ ہوتا ہے اور جب عصبیت اور ملکی وحدت مل جاتے ہیں تو قوت و اقتدار کی کوشش شروع ہو جاتی ہے۔ اس اقتدار کی جدوجہد قبائلی زندگی سے شروع ہوتی ہے۔ اول اول ہر قبیلہ دوسرے پر فوقیت حاصل کرنے کی کوشش کرتا ہے اور جو قبیلہ آخر میں تمام قبائل کو زیر کرکے برسرِ حکومت آتا ہے وہی شاہنشاہ ہوتا ہے اور اُسی وقت ریاست کی ابتدا ہوتی ہے۔ فتحیاب قبیلہ تمام قبائل کو زیر کرکے اُن پر حکومت کرتا ہے اور ان کے لئے قانون وضع کرتا ہے۔ لیکن یہ حالت بھی زیادہ دن تک قائم نہیں رہتی اس لئے کہ جب امن و امان کی زندگی شروع ہوتی ہے تو اسی وقت تمدن کی بھی بنیاد پڑتی ہے اور رفتہ رفتہ لوگ متمدن ہوتے جاتے ہیں پھر لوگوں کی وہ گذشتہ سادہ اور جفاکش زندگی رفتہ رفتہ بالکل غائب ہو جاتی ہے ان میں اگلی سی قوت باقی نہیں رہتی۔ سادہ پن کے بجائے عیش و عشرت کا دور دورہ ہوتا ہے اور ریاست میں انونی لگنی شروع ہو جاتی ہے یہاں تک کہ کوئی دوسری طاقت اس کو بزورِ شمشیر زیر کرکے اس کا خاتمہ کر دیتی ہے۔ لہذا قوموں کے ہبوط و زوال کے اسباب کی تلاش وحدت و عصبیت کے فقدان میں کرنی چاہیئے لیکن اگر کسی وجہ سے کوئی ریاست کسی دوسری ریاست کے زیرنگیں چلی گئی ہے مگر اُس کی وحدت اور عصبیت کو زوال نہیں آیا تو وہ جلد یا بدیر اپنی کھوئی ہوئی آزادی حاصل کرلے گی۔ آزادی کی جنگ اس وقت تک برابر کسی نہ کسی صورت میں جاری رہے گی۔ جب تک کہ کھوئی ہوئی آزادی نہیں مل جائے گی۔ قوموں کی زندگی کا راز عصبیت میں پوشیدہ ہے۔ دوسری مثال اس قوم کی لیجئے جو دوسری ریاست کے تحت میں اپنی عصبیت کھو چکی ہے۔ ایسی قوم کے لئے آزادی کی کوئی امید نہیں۔ کیونکہ اس کی روح سو جاتی ہے اور یہ لوگ اپنے فرمانرواؤں کی نقل اتارتے ہیں کبھی ان کی زبان سیکھتے ہیں کبھی ان کے وضع قطع اور طرزِ بود و ماند کا چربہ اتارتے ہیں اور زندگی کے میدان میں اپنے ہاتھ پاؤں کٹوا کر دوسروں کے سہارے چلنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اُن کی یہاں تک قلبِ ماہیت ہو جاتی ہے کہ وہ اپنے اسلاف کے کارناموں کو بھول کر اپنی فرمانروا قوم کے اسلاف کو یاد کرتے ہیں۔ غرض یہ لوگ نہ تو اپنی زبان

سے بولتے نہ اپنے کانوں سے سُنتے اور نہ اپنے دماغ سے سوچتے ہیں۔ یہی وہ لوگ ہیں جن کو ہمیشہ دوسروں کی غلامی کرنی ہے۔ ان تمام اثرات کا یہ نتیجہ ہوتا ہے کہ وہ اپنے کو دوسروں کے مقابلہ میں ذلیل کم ہمت اور ناکارہ سمجھنے لگتے ہیں۔ اور یہی قوموں کا اصلی زوال ہے جو موت کے مرادف ہے۔ ابن خلدون ان تمام واقعات کے لئے زمان کی بھی قید لگاتا ہے جس طرح جاندار چیزوں کی ایک عمرِ طبعی ہوتی ہے جس میں وہ پیدا ہوتی بڑھتی اور مر جاتی ہیں۔ اسی طرح ریاست کی بھی عمرِ طبعی ہوتی ہے اور اس عمرِ طبعی کے اندر ریاستیں پیدا ہوتی بڑھتی اور زوال پذیر ہو جاتی ہیں۔ ابن خلدون اس عمرِ طبعی کا تعین ۱۲۰ برس کرتا ہے۔

ریاست میں سلطان کا وجود بالکل طبعی ہے۔ جس طرح شہد کی مکھیوں کا ایک سلطان ہوتا ہے جس کی فرماں برداری اور مکھیاں لاشعوری جذبہ کے ماتحت کرتی ہیں۔ اسی طرح انسان کی ریاست کے لئے ایک سلطان کا ہونا لازمی ہے اور اسی سلطان کی وجہ سے ملک میں امن اور خوشحالی ہوتی ہے۔ گو تلیا ریاست کی ابتدا ایک ایسی حالت سے کرتا ہے جس میں ہر شخص نفسی نفسی میں مبتلا ہے مگر ابن خلدون کے خیال میں دنیا خدا کے حکمِ کن سے وجود میں آئی۔ ریاست کی بنیاد مذہب ہے اس لئے کہ انسان کو اس دنیا میں دوسری دنیا کے لئے عمل کرنا ہے اور دوسری دنیا ہی اصلی چیز ہے۔ ظاہر ہے کہ جب دنیاوی نظام مذہبی نظام کے ماتحت ہے تو ایک پیغمبر کا وجود لازمی ہے۔ جو لوگوں کو ہدایت کا راستہ دکھائے۔ پیغمبر کے بعد اس کے خلفاء کا ہونا بھی لازمی ہے۔ خلفاء کا وجود آیاتِ قرآنی اور اجماعِ امت پر مبنی ہے۔ یعنی خلیفہ کا انتخاب اجماعِ امت پر اور خود خلیفہ کے اعمال حدیث و قرآن پر۔ ابن خلدون تاریخی بنا پر خلافت کو قریش کے لئے ضروری قرار دیتا ہے مگر ابن خلدون سے پہلے ایک دوسرا مصنف باقلانی گذرا ہے جو خلافت میں قرشیت کی شرط بالکل نہیں لگاتا۔

خلافت کے متعلق ابن خلدون کے خیالات گویا جملہ معترضہ کی شکل میں یہاں درج ہیں۔ اب آگے چلئے اور سلطان کے متعلق اس کی تشریح سنیئے۔ کہتا ہے کہ سلطان کو عادل اتنا ہونا چاہیئے کہ لوگ اپنے اپنے معاملات کے تصفیہ کے لئے اس کی طرف رجوع کریں۔ ساتھ ہی ساتھ اس کو تمام حدود کی حفاظت کرنی اور ملک میں امن قائم رکھنا چاہیئے اور یہ اسی وقت ممکن ہو سکتا ہے جب سلطان کے پاس ایک جرار فوج ہو۔ سلطان کے لئے یہ ضروری ہے کہ لوگ اس کی اطاعت کریں مگر وہ کسی کا مطیع نہ ہو۔ ملک کے تمام محاصل اس کے خزانہ میں جمع ہونے چاہیئں۔ اس کا ہر ہر قول قانون ہے اس واسطے کہ وہ جو کچھ کہتا ہے وہی قانون ہے۔ ساتھ ہی وہ اپنے اقوال میں کسی کا دست نگر نہیں اور خود اپنے گذشتہ اقوال کو رد کر سکتا ہے اس لئے کہ جو کچھ کہتا ہے موجودہ زمانہ کے لئے وہی سند ہے۔ اگر یہ تمام اوصاف اس میں موجود ہیں تو وہ مکمل طور پر سلطان ہے لیکن اگر ان میں ذرا بھی نقص ہے تو وہ مکمل طور پر نہ تو سلطان ہے اور نہ سوسائٹی صحیح معنوں میں آزاد ہے مثال کے طور پر ابن خلدون چند عباسی حکمرانوں کا نام گنا تا ہے جو صرف برائے نام

خود مختار ہیں۔

سلطان اور رعایا کے تعلقات پر روشنی ڈالتے ہوئے ابن خلدون کہتا ہے کہ سلطان کو رعایا کے رسم و رواج اور عقائد کی پاسداری لازم ہے ورنہ خانہ جنگی کا احتمال ہے اور بہت ممکن ہے کہ خانہ جنگی ریاست کے لئے مہلک ثابت ہو۔ اس لئے سلطان کو خود سری سے پرہیز کرنا چاہئے اور معاملات حکومت میں وزرا سے مشورہ لینا چاہئے۔ سلطان گویا تمام ملک کا منتظم ہے ابن خلدون کے خیال میں ریاست کی بقا اور مضبوطی کے لئے مندرجۂ ذیل اشیاء ضروری ہیں۔ علم جنگی۔ ناقوس۔ تخت ایک قومی نشان، سکہ مع دارالضرب، شاہی انگشتری، اور ایک بڑا خیمہ جو سفر میں سلطان کے ہمراہ رہے۔ ان چیزوں سے ملک میں یکرنگی اور وحدت ترقی کرتی ہے۔ مثلاً تخت اور سکہ حدود سلطنت کے اندر لوگوں میں اتحاد پیدا کرتے ہیں۔

ان چند مشرقی مصنفین کے حالات پڑھنے سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ وہ لوگ اپنے نظریات میں خیالات کے بجائے اعمال پر کتنا زور دیتے تھے۔ اس کی وجہ شاید یہ ہو کہ ان میں سے ہر ایک کو کبھی نہ کبھی سیاسی ذمہ داریوں سے دوچار ہونا پڑتا۔ کنفیوشس ایک حاکم عدالت تھا اور اس نے اپنے خیالات اس وقت قلمبند کئے جب یونانی افق پر سیاسی خیالات کی جگہ بالکل تاریک تھی۔ اس لئے کنفیوشس کو ہم بجا طور پر اہل سیاست کا ابوالآبا کہہ سکتے ہیں۔ کوتلیا بھی چندر گپت موریا کا وزیر اعظم تھا اور ایک وسیع سلطنت کا انتظام اس کے ہاتھوں میں تھا۔ ابن خلدون بھی مختلف عہدوں پر مامور رہا اور بالآخر مصر میں مالکی فقہ کا قاضی القضاۃ بنا۔ ان لوگوں کی سیرت کا مطالعہ کرنے سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ انسانی اعمال و افعال پر کتنی گہری نظر رکھتے تھے اور اسی لئے آج ان کی تصانیف زندہ ہیں اور ان کو قبول دوام کی سند حاصل ہو چکی ہے۔ کیا مشرق صدیوں بعد اپنی گہری نیند سے پھر بیدار ہوگا؟

جس کے آوازے سے لذت گیر اب تک گوش ہے
وہ جرس اب کیا ہمیشہ کے لئے خاموش ہے

"قرہ خاں"

# وارداتِ شب

ایک اک ذرہ تھا رشکِ صد سحر کل رات کو　　تھا مسلسل نور تا حدِ نظر کل رات کو

جنبشِ انفاس پر تھا لرزشِ مے کا گماں　　ہر ہوا کی موج تھی صہبا اثر کل رات کو

چاندنی کی چھاؤں میں ذروں کی وہ انگڑائیاں　　ہو رہا تھا خاک پر رقصِ شرر کل رات کو

آگئی تھی جوش پر رفتارِ نبضِ کائنات　　کر رہی تھی زندگی اپنا اثر کل رات کو

اللہ اللہ ذرہ ہائے خاک کی تابندگی　　ہر طرف تھے منتشر لعل و گہر کل رات کو

جل رہی تھی ساری دنیا آتشِ انوار سے　　دیدنی تھا میری آہوں کا اثر کل رات کو

بڑھ گیا تھا اس قدر احساس لطفِ زیست کا　　مٹ گیا تھا امتیازِ خیر و شر کل رات کو

مستیوں میں غرق تھا سلمائے گیتی کا شباب　　مثلِ میکش جھومتے تھے بام و در کل رات کو

دن کا ڈھلنا تھا کہ غنچوں کو تبسم آگیا　　شام ہی سے تھا عیاں جوشِ سحر کل رات کو

موجِ سطحِ خاک سے پہنچی فضائے عرش پر　　ڈوب کر ابھری کہاں میری نظر کل رات کو

یہ نوازش حسن کی تھی گلستاں تو گلستاں　　گر رہی تھیں کلیاں ہر دشت پر کل رات کو

جس طرف دیکھو تجلی جس طرف جاؤ بہار　　حاصلِ صد زیست تھا لطفِ نظر کل رات کو

عمر بھر کے واسطے کافی تھا یہ ذوقِ نظر
جانِ ماہرؔ تو بھی آجاتا اگر کل رات کو

**منظور حسین** ماہر القادری

# نوشتۂ تقدیر

جج اینڈرسے کی حسین بیوی صوفیا پٹرودنا جس کی عمر پچیس سال کی ہوگی اپنے دوست وکیل الین کے ساتھ جو اس کی ہمسائیگی میں موسم گرما بسر کر رہا تھا جنگل کے ایک راستے پر درختوں کی دو رویہ قطاروں کے درمیان ٹہل رہی تھی۔ شام کے پانچ بج چکے تھے۔ روئی کے گالے کی طرح سفید بادلوں پر ایسا سکون طاری تھا گویا وہ چیڑ کے فلک بوس درختوں کی چوٹیوں میں پھنس کر رہ گئے ہیں۔ ہوا بند تھی اور سخت حبس ہو رہا تھا۔

سامنے کچھ فاصلے پر ریل کی پٹڑی جنگل کے راستے کو قطع کرتی ہوئی دائیں اور بائیں طرف نکل گئی تھی اور وہاں ایک سپاہی اپنی بندوق کندھے پر اُٹھا کر خبر نہیں کیوں اِدھر اُدھر ٹہل رہا تھا۔ اُس سے پرے ایک عظیم الشان سفید گرجا تھا جس کی پرانی چھت اور چھ بڑے بڑے گنبد نظر آرہے تھے۔

صوفیا نے زمین کی طرف دیکھتے ہوئے اور خزاں رسیدہ پتوں کو اپنی چھاتے کی نوک سے کچلتے ہوئے کہا "مجھے تم سے یہاں ملنے کی بالکل توقع نہ تھی"۔ اور اب میں خوش ہوں کہ ہم یہاں اکٹھے ہو گئے ہیں۔ میں تم سے ایک نہایت اہم بات کہنا چاہتی ہوں اور سنو! قطعی طور پر کہنا چاہتی ہوں۔ میں تم سے التجا کرتی ہوں آئی وَن مہیلووچ کہ اگر تم فی الحقیقت مجھ سے محبت کرتے ہو تو میرا اس طرح پیچھا کرنا چھوڑ دو۔ تم سائے کی طرح ہر وقت میرے تعاقب میں رہتے ہو، ہر وقت میری طرف دیکھتے رہتے ہو اور میں تمہیں یقین دلاتی ہوں کہ تمہارے دیکھنے کا انداز اچھا نہیں ہوتا۔ تم طرح طرح سے اظہارِ محبت کرتے ہو اور عجیب عجیب مضمون کے خط لکھتے ہو، اور ........... اور میں نہیں جانتی یہ سلسلہ کب اور کیسے ختم ہوگا! آخر اس سے کیا حاصل ہے؟

الین خاموش رہا۔ صوفیا نے چند قدم چلنے کے بعد سلسلۂ کلام جاری رکھتے ہوئے کہا "اور یہ تمہاری پانچ سال کی دیرینہ دوستی دو یا تین ہفتوں کے مختصر سے عرصے میں کس طرح پوری تکمیل کے ساتھ محبت کی صورت اختیار کر گئی ہے؟ میں تمہاری اس ذہنیت کو سمجھنے سے قاصر ہوں" آئی وَن مہیلووچ"۔

صوفیا نے کنکھیوں سے اپنے ساتھی کی طرف دیکھا۔ الین سر اٹھا کر سفید بادلوں کی طرف دیکھ رہا تھا۔ اس کا چہرہ اس شخص کی طرح خشمناک، برہم اور مصروفِ تخیل معلوم ہوتا تھا جو کوئی غیر معقول، مہمل اور بیہودہ بات سننے پر مجبور ہو رہا ہو۔

صوفیا نے اپنے کندھوں کو جنبش دیتے ہوئے کہا۔ "میں حیران ہوں کہ تم خود کیوں اس بات کو محسوس نہیں کرتے

تمہیں ضرور محسوس کرنا چاہئے کہ یہ کھیل جو تم کھیل رہے ہو قطعاً درست نہیں ہے۔ میری شادی ہو چکی ہے اور میں اپنے خاوند سے محبت کرتی ہوں اور اس کی ہر طرح سے عزت کرتی ہوں ......... میری ایک بیٹی ہے ......... کیا تم سمجھتے ہو کہ یہ سب بے معنی ہے؟ اس کے علاوہ میرے قدیم دوست ہونے کی وجہ سے تم بخوبی جانتے ہو کہ میں اپنے خاندان کی زندگی کو کس نقطۂ نظر سے دیکھنے کی عادی ہوں اور نکاح کی عزت اور حرمت میرے نزدیک کس قدر ہے۔"

الین نے غصہ میں آکر گلا صاف کیا اور ایک آہ بھری اور بولا

"نکاح کی عزت ......... آہ! اے خدا!"

"ہاں ہاں ......... میں اپنے خاوند سے محبت کرتی ہوں، اس کی عزت کرتی ہوں اور اپنے گھر کی پُر امن زندگی کو ہر حال میں اہم سمجھتی ہوں۔ میں اپنی جان دے دوں گی لیکن اینڈرے اور اس کی بیٹی کے لئے کسی ناخوشی کا باعث نہ بنوں گی ......... میں تم سے درخواست کرتی ہوں۔ آئی ون میہلووچ کہ خدا کے لئے میرے امن وسکون میں خلل مت ڈالو۔ ہم ایک دوسرے کے پھر اُسی طرح مخلص دوست بن جاتے ہیں جیسے ابتدا میں ہوا کرتے تھے۔ یہ آہیں اور گرم گرم سانس لینا چھوڑ دو۔ یقین کرو دوست کہ یہ تمہیں زیب نہیں دیتا۔ اب فیصلہ ہو گیا ہے۔ بس اسے ختم کر دو۔ اس کے متعلق اب ایک لفظ تک نہ کہو۔ آؤ اب کسی اور موضوع پر گفتگو کریں۔"

صوفیا نے ایک دفعہ پھر نظر چرا کر الین کی طرف دیکھا۔ وہ بدستور نگاہیں اُٹھا کر آسمان کی طرف دیکھ رہا تھا۔ اُس کا رنگ زرد تھا وہ غصے میں اپنے کانپتے ہوئے ہونٹ کاٹ رہا تھا۔ صوفیا کی سمجھ میں یہ بات بالکل نہ آئی کہ الین کیوں برہم اور غضبناک ہو رہا ہے۔ لیکن اس کے چہرے کی زردی اور افسردگی نے اس کے دل پر ایک چوٹ سی لگائی۔

صوفیا نے شفقت آمیز اور پرخلوص انداز میں کہا "خفا کیوں ہوتے ہو؟ آؤ دوستی کی تجدید کریں۔ تم اقرار کرتے ہو؟ یہ لو، یہ ہے میرا ہاتھ۔"

الین نے اُس کا چھوٹا سا نرم ہاتھ اپنے دونوں ہاتھوں میں لے لیا، دبایا، اور آہستہ آہستہ اپنے ہونٹوں کی طرف لے گیا۔

اُس نے کہا "میں نادان نہیں ہوں مگر میں اُس عورت کی دوستی سے ہرگز باز نہیں رہ سکتا جس سے میں محبت کرتا ہوں۔"

"بس بس اِس کا قطعی فیصلہ ہو چکا ہے۔ ہم بیٹھنے کی جگہ پر پہنچ چکے ہیں۔ آؤ یہاں بیٹھ جائیں۔" صوفیا کی رُوح پر سے ایک بوجھ اتر گیا اور آزادی کا ایک سرور انگیز اور شیریں احساس اس پر طاری ہو گیا۔ نہایت مشکل اور نازک بات کہی جا چکی تھی۔ دردناک سوال حل کر کے ختم کر دیا گیا تھا اب وہ آزادی کے سانس لے سکتی تھی اور الین کی طرف آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر دیکھ سکتی تھی۔ اس نے الین کی طرف دیکھا۔ وہ اس مرد پر جو اس کے دامِ محبت میں گرفتار ہو چکا تھا یوں فتح حاصل

کر لینے کے احساس سے دل ہی دل میں خوش ہو رہی تھی اور اپنی تعریف کر رہی تھی۔ وہ یہ دیکھ کر بہت مسرور تھی کہ ایلین جیسا عظیم الجثہ، تناور، مضبوط، تیز فہم، تہذیب یافتہ اور اور روایتی مالدار اور ہوشمند آدمی جس کا چہرہ ابھی ابھی خشم آلود ہو رہا تھا اب کس طرح افسردگی میں سر جھکا کر نہایت اطاعت کے ساتھ اُس کے قریب بیٹھا ہے۔ تھوڑی دیر تک دونوں بالکل خاموش رہے"۔

آخر ایلین نے چلا کر کہا "نہیں ابھی کچھ فیصلہ نہیں ہوا۔ تم ایسی باتیں کرتی ہو جیسے میں کوئی نادان بچہ ہوں۔ اگر نہیں اپنے شوہر سے محبت ہے اور تم نکاح کی حرمت کا لحاظ کرتی ہو تو یہ سب باتیں تمہارے بتانے کے بغیر ہی مجھے معلوم ہیں بلکہ شاید میں اس سے بھی زیادہ تمہیں بتا سکوں۔ میں صدقِ دل اور خلوصِ قلب کے ساتھ تمہارے سامنے یہ اقرار کرتا ہوں کہ تمہارے متعلق میرا یہ طرزِ عمل میرے نزدیک بھی مجرمانہ ہے، اس سے زیادہ اور کوئی کیا کہہ سکتا ہے؟ لیکن وہ باتیں کہنے سے کیا حاصل جنہیں ہر شخص نہایت اچھی طرح سے جانتا ہو۔ مجھے ایسے عام اور مہمل الفاظ سے بہکانے کی بہ نسبت تمہارے لئے یہ کہیں زیادہ بہتر ہوتا کہ تم مجھے صرف یہ بتا دیتیں کہ اس کے سوا مجھے اور کیا کرنا چاہیئے"۔

"میں تمہیں بتا چکی ہوں کہ تمہیں یہاں سے چلے جانا چاہیئے"۔

"تمہیں اچھی طرح معلوم ہے کہ میں نے پانچ مرتبہ یہاں سے جانے کی کوشش کی ہے اور ہر مرتبہ نصف راہ سے لوٹ آتا رہا ہوں۔ میں تمہیں راستے کے ٹکٹ دکھا سکتا ہوں ـــــ میں نے وہ سب سنبھال کر رکھے ہیں۔ میں اپنے آپ کو تم سے علٰحدہ کر دوں، یہ بات قطعاً میرے اختیار میں نہیں ہے۔ میں اس کے خلاف جدوجہد کر رہا ہوں اور نہایت خوفناک جدوجہد کر رہا ہوں۔ لیکن میری یہ تمام کوششیں کس کام کی ہیں جب مجھ میں اتنی ہمت ہی نہیں ہے۔ جب کہ میں اتنا کمزور ہوں اتنا بزدل! میں فطرت کے خلاف جنگ نہیں کر سکتا۔ تم سمجھ رہی ہو؟ فطرت کے خلاف میری تمام مساعی بیکار ثابت ہوتی ہیں۔ میں کچھ نہیں کر سکتا۔ میں یہاں سے بھاگ جانا چاہتا ہوں لیکن وہ مجھے پکڑے رکھتی ہے اور روکے رکھتی ہے، آہ! یہ ذلیل اور حقیر کمزوری!"

ایلین کے چہرے پر سرخی کی ایک لہر دوڑ گئی۔ وہ اٹھ کھڑا ہوا اور جائے نشست کے قریب ٹہلنے لگا۔

اُس نے اپنے ہاتھوں کو بھینچتے ہوئے کہا "میں ایک کتے کی سی ذلت محسوس کرتا ہوں" میں اپنے آپ سے نفرت کرتا ہوں اور اپنے وجود کو حقارت کی نظر سے دیکھتا ہوں! میرے خدا! میں کیوں ایک نادان آوارہ لڑکے کی طرح ایک دوسرے شخص کی بیوی سے اظہارِ محبت کرتا ہوں! احمقانہ خط لکھتا ہوں اور یوں اپنے آپ کو رسوا و ذلیل کرتا ہوں"

ایلین نے اپنا سر دونوں ہاتھوں سے پکڑ لیا۔ کچھ بڑبڑایا اور بیٹھ گیا۔ "اور پھر تمہارا یہ فریب اور ریاکاری!" وہ شدتِ اضطراب میں برابر کہتا گیا۔ "اگر تم میرے اس قابلِ نفرت طرزِ عمل کو فی الحقیقت ناپسند کرتی تھیں تو یہاں کیوں آگئیں؟ کونسی چیز تمہیں کھینچ کر یہاں تک لے آئی؟ اپنے خطوں میں میں نے تم سے ایک سیدھے، صحیح اور بے تکلف جواب کی درخواست

کی تھی۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ہاں، یا نہیں۔ مگر بجائے صاف اور سیدھے جواب کے تم ہر روز اس قسم کی اتفاقی ملاقاتوں کی تدبیریں نکالتی رہتی ہو اور ناوانوں کے بے سروپا مقولے سنا سنا کر مجھے مطمئن کرنے کی عبث کوشش کرتی رہتی ہو"!

صوفیا ڈر گئی۔ اس کا چہرہ سرخ ہو گیا اور اس نے معاً اپنے آپ کو ایسی حالت میں پایا جیسے کوئی سنجیدہ اور شائستہ عورت یکلخت اپنے آپ کو عریاں پاکر محسوس کرتی ہے۔ اس نے کہا۔

"مجھے معلوم ہوتا ہے کہ تمہیں میرے متعلق یہ شک ہے کہ میں تمہارے ساتھ کھیل کھیل رہی ہوں۔ میں نے تم کو ہمیشہ سیدھا، صحیح اور بے تکلف جواب دیا ہے اور ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ صرف آج میں نے تم سے درخواست کی ہے کہ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔"

آہ! ایسے معاملات میں کوئی کسی سے درخواست بھی کرتا ہے؟ اگر تم صرف ایک بار یہ کہہ دیتیں کہ بس اب یہاں سے چلے جاؤ تو میں مدت سے جا چکا ہوتا۔ لیکن تم نے یہ کبھی نہیں کہا۔ تم نے ایک دفعہ بھی مجھے صاف و صریح جواب نہیں دیا یہ تمہاری عجیب متذبذب حالت ہے۔ ہاں، یقیناً، یا تو تم مجھ سے کھیل رہی ہو یا۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔"

الین نے جملہ ختم کئے بغیر سر اپنے ہاتھوں پر جھکا دیا۔ صوفیا اپنے دماغ میں اس طرزِ عمل پر تبصرہ کرتی رہی جو اس نے الین کے ساتھ شروع سے لے کر آخر تک روا رکھا تھا۔ اسے اچھی طرح یاد تھا کہ اپنے قول و فعل ہی میں نہیں بلکہ اپنے پوشیدہ ترین خیالات میں بھی اس نے الین کے اظہارِ محبت کی مخالفت کی تھی۔ مگر پھر بھی وہ محسوس کرتی تھی کہ اس وکالت پیشہ نوجوان کی باتوں میں کچھ نہ کچھ حقیقت ضرور موجود ہے۔ اپنے ذہن پر بوجھ ڈالنے کے باوجود بھی وہ نہ سمجھ سکی کہ وہ حقیقت کیا ہے اور الین کے شکووں اور شکایتوں کا جواب اس سے کسی طرح بن نہ آتا تھا۔ خاموشی کو خلافِ تہذیب سمجھ کر اُس نے اپنے کندھوں کو جھٹکا دیا اور کہا

"تو اس کا یہ مطلب ہے کہ قابلِ الزام میں ہوں"۔

الین نے آہ بھر کر کہا۔ "تمہاری بے وفائی کے لئے میں تمہیں الزام نہیں دیتا۔ جب میں نے یہ کہا تھا تو میرا مطلب یہ نہ تھا۔ تمہاری بے وفائی بالکل قدرتی ہے اور برمحل۔ اگر سب لوگ آپس میں اتفاق کر لیں اور فوراً ایک دوسرے کے سچے اور مخلص دوست بن جائیں تو دنیا کا یہ سارا نظام درہم برہم نہ ہو جائے"؟

اُس وقت صوفیا فلسفیانہ خیالات پر دماغ سوزی کرنے کے لئے کسی طرح بھی تیار نہ تھی۔ لیکن وہ اندازِ گفتگو کی اس تبدیلی سے خوش ضرور تھی۔ اس نے پوچھا "لیکن کیوں؟"

"کیونکہ صرف جاہل عورتیں اور وحشی جانور ہی وفادار اور مخلص ہو سکتے ہیں۔ جہاں تہذیب آئی اور اُس نے عصمت و عفت جیسی سہولتوں کا تقاضا کیا اخلاص رخصت ہو گیا"۔

الین نے طیش میں آکر اپنی چھڑی ریت میں گھونپ دی۔ صوفیا اس کی باتیں سنتی رہی اگرچہ ان کا بیشتر حصہ اُ فہم و ادراک سے بالاتر تھا لیکن وہ اس کی گفتگو کو پسند کرتی تھی۔ سب سے بڑھ کر جو خیال اس کے لئے فرحت بخش

جس سے وہ بے حد محظوظ ہو رہی تھی یہ تھا کہ وہ، ایک معمولی ذہن و فکر کی عورت، ایک نہایت عقلمند آدمی کے ساتھ، دانش و حکمت کے موضوعات پر گفتگو کر رہی تھی۔ اس کے علاوہ وہ البین کے متوحش اور نوجوان چہرے کی حرکات و سکنات سے بھی بہت لطف اُٹھا رہی تھی جو ابھی تک زرد اور غضبناک تھا۔ وہ اس کی گفتگو کا معتد بہ حصہ سمجھنے سے قاصر رہی۔ اگر اس میں سے وہ کچھ سمجھ سکی تو وہ صرف اُس کی وہ دلکش و جاذب مردانگی اور دلیری تھی۔ جس سے دورِ جدید کے نوجوان بلا تکلف و تامل بڑے بڑے سوالوں کا ایک لمحہ میں فیصلہ کر کے فوراً قطعی نتیجہ وضع کر لیتے ہیں اسے یکایک محسوس ہوا کہ اس کا دل البین کی تعریف و سفارش کر رہا ہے اور اس احساس سے وہ کانپ اٹھی اور بولی

"مجھے معاف کر دو۔ مگر میں سمجھ نہیں سکتی کہ کون سی بات تمہیں بے وفائی کا ذکر کرنے پر مجبور کر رہی ہے؟ میں ایک بار پھر اپنی درخواست کو دُہراتی ہوں میرے اچھے اور سچے دوست بن جاؤ اور مجھے تنہا چھوڑ دو! میں نہایت بے تابی کے ساتھ یہ استدعا کرتی ہوں!"

البین نے آہ بھر کر کہا بہت اچھا میں ایک مرتبہ پھر کوشش کروں گا۔ میں اس کے لئے انتہائی کوشش کرنے پر آمادہ ہوں ...... لیکن مجھے صرف یہ شک ہے کہ میری کوششیں بار ور بھی ہوں گی یا نہیں؟ یا میں ایک گولی اپنے دماغ کے پار کر دوں گا یا کسی احمقانہ طریقہ پر کسی چیز کے چند گھونٹ پی لوں گا۔ یقیناً میں کسی نہایت خطرناک انجام کو پہنچوں گا۔ دنیا میں ہر چیز کی کوئی نہ کوئی انتہا ضرور ہے ——— فطرت کے خلاف جنگ کرنے کا انجام بھی کچھ ضرور ہے۔ مجھے بتاؤ کہ انسان دیوانگی کے خلاف کیسے جنگ کر سکتا ہے؟ اگر تم شراب کے چند گھونٹ حلق سے نیچے اتار لو تو اُس کے نشہ اور اثرات کے خلاف کیسے جنگ کر سکتی ہو؟ اب میں کیا کروں جب تمہارے تصور کا ایک پیکر میری رُوح میں پیدا ہو چکا ہے۔ رات اور دن لگاتار میری آنکھوں کے سامنے رہتا ہے، آہ! اُس دلکش سرو کے مانند جو اس وقت میرے سامنے کھڑا ہے؟ آؤ، اور مجھے بتاؤ کہ دنیا میں وہ کونسا مشکل ترین اور دشوار ترین مرحلہ ہے جو مجھے اس ذلت اور شکستہ حالی سے نجات دلا سکتا ہے۔ جس میں میرے تمام خواب میری تمام خواہشیں اور میرے تمام خیالات میرے اپنے نہیں رہے بلکہ کسی ایسی ہستی کے ہو چکے ہیں جس نے مکمل طور پر مجھ پر قبضہ حاصل کر لیا ہے؟ میں تم سے محبت کرتا ہوں آہ! محبت کے دفور نے مجھے بالکل بے اختیار کر دیا ہے۔ میں نے اپنا کام کاج ترک کر دیا ہے اور ان تمام لوگوں کو بھی چھوڑ دیا ہے جو مجھے عزیز ہیں۔ میں نے اپنے خدا کو بھی بُھلا دیا ہے۔ یقین کرو کہ میں نے زندگی بھر میں اتنی شدت کے ساتھ کبھی محبت نہیں کی"

صوفیا جس کو بالکل امید نہ تھی کہ ان کی گفتگو اس طرح پہلو بدل لے گی جھٹ البین سے علیحدہ ہو کر کھڑی ہو گئی اور خوف زدہ ہو کر البین کی طرف دیکھنے لگی۔ البین کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ اس کے ہونٹ کانپ رہے تھے اور اُس کی صورت التجا، منت اور تشنگی کا اظہار کر رہی تھی۔

اس نے اپنی آنکھوں کو صوفیہ کی بڑی بڑی اور سہمی ہوئی آنکھوں کے قریب لاتے ہوئے کہا "میں تم سے محبت کرتا ہوں"

تم کس قدر حسین ہو! میری رُوح کے اس وقت پرخچے اُڑے جا رہے ہیں لیکن میں قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میں اپنی رُوح کو اس غیر متناہی عذاب میں ڈال کر اپنی ساری بقیہ زندگی یہیں بیٹھے بیٹھے گذار سکتا ہوں تاکہ تمہاری آنکھوں میں جھانکتا رہوں لیکن...... آہ! چپ رہو میں تم سے التجا کرتا ہوں!"

صوفیا اپنی گھبراہٹ کو محسوس کر کے ایلین کو خاموش کرنے کے لئے کوئی فوری بات کہنے کی کوشش کرنے لگی۔ آخر فیصلہ کن انداز سے بولی "میں یہاں سے چلی جاؤں گی"۔ لیکن اس سے پہلے کہ اسے اُٹھنے کے لئے حرکت کرنے کا موقع ملتا اس نے دیکھا کہ ایلین اس کے سامنے گھٹنوں کے بل جھکا ہوا تھا...... اور اس کے گھٹنوں کو اپنی آغوش میں لے رہا تھا۔ اُس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر لگاتار دیکھ رہا تھا اور نہایت دلسوزی، جوش اور فصاحت کے ساتھ شیریں لہجے میں باتیں کر رہا تھا۔ وحشت اور خوف میں وہ اس کے الفاظ نہ سن سکی۔ اب، اس خطرناک لمحے میں، جب کہ اُس کے گھٹنے نہایت پُرلطف طریقہ سے دبائے جانے پر کسی گرم گرم اور آرام دہ غسل کی یاد تازہ کر رہے تھے۔ وہ ایک تکلیف دہ خلش کے ساتھ کسی خاص خیال سے مرعوب ہو کر اپنے تمام پوشیدہ احساسات کو کھول کر بیان کر دینے کی کوشش میں مصروف تھی۔ اسے بے حد طیش آرہا تھا کہ اس کا دل بجائے شریفانہ جذبات کے اظہار پر قادر ہونے کے ایک بے خبر شرابی کی طرح مرعوب ہو رہا ہے؟ نیچے، صرف اس کی رُوح کی گہرائیوں میں اس کی اپنی خودداری شخصیت کی ایک رمق نہایت خوفناک اور مہلک انداز میں اس کی تضحیک کر رہی تھی۔ تم یہاں سے چلی کیوں نہیں جاتیں۔ کیا تمہیں یہیں رہنا چاہئیے؟ اچھا؟"

ذہن میں کوئی بات تلاش کرتے ہوئے صوفیا بالکل نہ سمجھ سکی کہ وہ اپنا ہاتھ جس کے ساتھ ایلین کے ہاتھ جونک کی طرح چمٹے ہوئے تھے کھینچ کر کیوں علیحدہ نہیں کر سکتی۔ اور کیوں وہ خود بھی اپنے اردگرد مجرمانہ طور پر نظر دوڑا کر یہ دیکھ رہی ہے کہ ان کی اس حالت پر کسی کی نظریں تو نہیں پڑ رہیں۔ بادل کے ٹکڑے اور صنوبر کے درخت بالکل بے حس و حرکت کھڑے ان کی حرکات اس طرح غور سے دیکھ رہے تھے جیسے کوئی بوڑھا اور تجربہ کار ملازم مدرسے کے لڑکوں کی شرارتیں دیکھتا رہتا ہے لیکن جسے راز کو پوشیدہ رکھنے کے لئے رشوت دے دی جاتی ہے۔ سنتری ریل کی پٹڑی کے قریب بدستور کھڑا تھا اور بظاہر انہی کی طرف دیکھ رہا تھا۔

صوفیا نے دل میں کہا "چلو اُسے دیکھنے دو"۔

پھر مایوسانہ انداز میں ایلین کی طرف دیکھ کر بولی "لیکن...... لیکن سنو۔ اس سے کیا حاصل ہوگا؟ اس کا انجام کیا ہوگا؟

"میں نہیں جانتا۔ میں نہیں جانتا" ایلین نے یہ کہتے ہوئے صوفیا کا ناگوار سوال ہوا میں بکھیر دیا۔ انہوں ریل گاڑی کے انجن کی تیز سیٹی سنی۔ روزمرہ کی آزاد دنیا کی اس ظالم اور بے موقع آواز نے صوفیا کو بیدار کر دیا۔

اس نے جلدی سے اُٹھتے ہوئے کہا "میں اب نہیں ٹھہر سکتی . . . . . . اس وقت مجھے گھر میں موجود ہونا چاہئے تھا" گاڑی آرہی ہے . . . . . ایڈرے اس گاڑی پر آرہا ہے! اب اسے کھانا کھانا ہے"

جب صوفیا ریل کی پٹڑی کی طرف مڑی تو اُس کا منہ آگ کی طرح سُرخ ہو رہا تھا۔ انجن آہستہ آہستہ رینگتا ہُوا گذر گیا۔ پھر گاڑیوں کا سلسلہ شروع ہُوا یہ مسافر گاڑی نہ تھی جیسا کہ اُس نے خیال کیا تھا بلکہ مال گاڑی تھی۔ سفید گرجے کے عقب میں چمکیلے ایک تارمیں انسان کی زندگی کے دنوں کی طرح پروئے ہوئے گذر رہے تھے اور یوں محسوس ہوتا تھا جیسے یہ سلسلہ کبھی ختم نہ ہوگا۔

مگر آخر کار گاڑی نکل گئی اور آخری ڈبا گارڈ اور روشنی سمیت درختوں کے پیچھے غائب ہوگیا۔ صوفیا تیزی کے ساتھ مڑی اور الین کی طرف دیکھے بغیر جلدی جلدی قدم اُٹھاتی ہوئی راستہ پر چلی گئی۔ اب اُسے اپنی ذات پر اختیار حاصل ہو چکا تھا۔ شرم سے اس کے چہرے کا رنگ قرمزی ہو رہا تھا۔ خفت کا احساس جو اس پر غالب آرہا تھا الین کی وجہ سے نہ تھا ——— نہیں، بلکہ خود اپنی کمزوری کی وجہ سے، اس بے حیائی کی وجہ سے جس سے اُس نے، ایک پاکدامن، باعصمت اور بلند خیال عورت نے، ایک مرد کو جو اس کا خاوند نہ تھا اپنے گھٹنوں سے چمٹ جانے کی اجازت دے دی تھی ———

اب اس کے سر میں صرف ایک خیال تھا کہ جس قدر جلد ہو سکے وہ اپنے گھر میں اور اپنے گھر کے لوگوں میں پہنچ جائے الین اس کے ساتھ قدم بقدم نہیں چل رہا تھا۔ صاف اور کھلے راستے سے گذر کر ایک تنگ راستے میں داخل ہوتے وقت اس نے جلدی سے الین کی طرف پیچھے مُڑ کر دیکھنے کی کوشش کی مگر سوائے اس ریت کے جو الین کے گھٹنوں پر پڑی ہوئی تھی وہ اور کچھ نہ دیکھ سکی اور ہاتھ کے اشارے سے اس نے اسے تعاقب کرنے سے منع کر دیا۔

گھر پہنچ کر صوفیا متواتر پانچ منٹ تک اپنے کمرے کے درمیان بالکل بے حس و حرکت اور خاموش کھڑی رہی پھر اس نے پہلے کھڑکی کی طرف دیکھا اور اُسکے بعد لکھنے والی میز کی طرف۔

اس نے اپنے آپ کو ملامت کرتے ہوئے کہا "اے رذیل عورت! اے رذیل عورت!" اپنی تحقیر اور نمایاں کرنے کے لئے اس نے سب واقعہ پوری اور صحیح تفصیل کے ساتھ یاد کیا۔ اگرچہ وہ شروع سے لے کر آخر تک الین کے اظہارِ محبت کی مخالفت کرتی رہی تھی لیکن اس نے یہ سب واقعہ بغیر کسی تعصب کے دوبارہ اپنی چشمِ تصور کے سامنے لانا چاہا۔ کوئی پوشیدہ جذبہ اسے الین کی ملاقات کے لئے مجبور و بیقرار کرتا رہا تھا۔ اور، اور کیا؟ جب الین اس کے قدموں پر گرا ہُوا تھا تو اس نے بے حد لُطف اٹھایا تھا۔ اس نے یہ سب کچھ بلا تکلف اپنے ذہن میں جمع کیا اور شرم کے مارے اُس کا سانس پھُول گیا اور وہ اپنے گال پر ایک چپت مارنا چاہتی تھی۔

"بچارا ایڈرے" اس نے اپنے خاوند کا خیال آنے پر اپنے چہرے پر [illegible] اور رحم آمیز اثرات ظاہر کرتے ہوئے کہا "وار یا! میری بیکس چھوٹی بچی نہیں جانتی کہ اس کی ماں کس قسم کی [illegible] معاف کر دو میرے عزیزو! میں

تم سے بے حد محبت کرتی ہوں . . . . . . . بے انداز محبت !"

اور اپنے تئیں یقین دلانے کے لئے کہ وہ ابھی تک بہترین بیوی" اور بہترین ماں" کہلانے کی مستحق ہے اور حرمت نکاح، جس کا ذکر اس نے الین کے روبرو، نہایت پرزور لفظوں میں کیا تھا اسی طرح قائم ہے۔ صوفیا یک بارباورچی خانہ میں گئی اور باورچی کو سخت سست کہنے لگی کہ اس نے اینڈر ے کے لئے ابھی تک کھانے کی میز کیوں آراستہ نہیں کی۔ اس نے اپنے بھوک سے بے تاب اور تھکے ماندے خاوند کا تصور کیا۔ بلند آواز میں اس کے ساتھ ہمدردی کا اظہار کیا اور کھانے کی میز اپنے ہاتھوں سے آراستہ کی جو پہلے اس نے کبھی نہ کی تھی۔ پھر اس نے اپنی بیٹی واریا کو بلایا اور اسے گود میں اٹھا کر نہایت پر آرزو انداز میں سینے سے لگالیا۔ اُسے بچی بوجھل اور سرد محسوس ہوئی۔ مگر اس نے دل کو یہ یقین کرنے سے باز رکھا اور بچی سے باتوں میں مشغول ہوگئی۔ تمہارا باپ کیسا اچھا، مہربان اور باعزت آدمی ہے"۔

مگر جب تھوڑی دیر بعد اینڈرے آیا تو صوفیا نے اپنی مرضی کے خلاف بڑی مشکل سے اسے خوش آمدید کہا۔ جھوٹے اور باطل محسوسات کا ایک طوفان اُمنڈ کر اس پر سے گزر چکا تھا لیکن صوفیا کے لئے کوئی نتیجہ کوئی کلیہ پیچھے نہ چھوڑ گیا تھا بلکہ اپنے دروغ و کذب سے اس کے دل میں ہیجان اور اس کے جذبات میں اشتعال پیدا کر گیا تھا۔ وہ اپنے روحانی آلام و مصائب میں گھری ہوئی کھڑکی کے قریب بیٹھی تھی۔ انسان صرف مصیبت میں پھنس کر یہ معلوم کرتا ہے کہ اپنے جذبات پر قدرت قائم رکھنا کس قدر دشوار ہے۔ صوفیا نے محسوس کیا کہ وہ اوہام کی ایک ایسی گتھی میں پھنسی ہوئی ہے جسے سلجھانا اسی قدر دشوار ہے۔ جتنا چڑیوں کو تیزی کے ساتھ اڑتے ہوئے ایک جھنڈ میں سے گننا مشکل ہوتا ہے۔ اس حقیقت سے آگاہ ہو کر کہ وہ اپنے خاوند کو دیکھ کر مسرور نہیں ہوئی اور نہ وہ اس کے کھانے کا طریقہ بھی ناپسند کیا کرتی ہے اس نے محسوس کیا کہ اس کے دل کی گہرائی میں خاوند کی نفرت کا جذبہ آہستہ آہستہ اُٹھ رہا ہے۔

اینڈرے بھوک اور تکان سے بے تاب ہو کر بھنے ہوئے گوشت کی طرف گرا اور شوربے کے انتظار میں پلکیں گھماتا رہا اور نہایت شوق سے کھانا ہوا چاپ چاپ کرتا رہا۔

صوفیا نے خیال کیا" میرے خدا! میں اس سے محبت کرتی ہوں اور اس کی عزت کرتی ہوں لیکن کھانا کھاتے ہوئے اس کا منہ اس قدر قابل نفرت آواز کیوں پیدا کرتا ہے؟" اس کے خیالات کی بے ربطی اس کے جذبات کی بے ترتیبی سے کسی طرح بھی کم نہ تھی۔ ان ناتجربہ کار لوگوں کی طرح جو ناخوشگوار خیالات کے خلاف جدوجہد نہیں کر سکتے صوفیا اپنے دُکھ کو محسوس کرنے سے جس قدر گریز کرتی تھی اسی قدر صفائی کے ساتھ الین، اس کے گھٹنوں پر کی ریت، گاڑی اور سفید بادل اس کی چشم تصور کے سامنے آجاتے تھے۔

اس نے اپنے آپ کو زجر و توبیخ کرتے ہوئے کہا" اور آج دوپہر کو میں ایک احمق کی طرح وہاں کیوں چلی گئی تھی؟ اور کیا میں واقعی اس قدر کمزور ہوں کہ مجھے اپنے آپ پر قطعاً اختیار نہیں ہے"۔

خوف زدہ ہونا خطرے کے احساس کو بڑھا دیتا ہے۔ اینڈرے کھانا ختم کرنے کے قریب تھا اور اس اثنا میں صوفیا نے مصمم ارادہ کرلیا تھا کہ وہ سب معاملہ اپنے خاوند کے سامنے بے کم و کاست بیان کردے گی اور اس خطرے سے آزاد ہوجائے گی۔

صوفیا نے کھانا کھانے کے بعد جب اس کا خاوند سونے کے لئے کوٹ اور بوٹ اتار رہا تھا کہا "مجھے تم سے ایک نہایت ضروری بات کہنی ہے اینڈرے"!

"اچھا؟"

"آؤ، یہ جگہ چھوڑ دیں"!

"ہوں! . . . . . اور جائیں کہاں؟ اتنی جلدی واپس شہر میں جانے کی کیا پڑی ہے"!

"نہیں، میرا مطلب ہے صرف سیر وغیرہ کے لئے . . . . . "

"سیر کے لئے . . . . . . ." اینڈرے نے انگڑائی لیتے ہوئے کہا میں بھی سیر کے خواب دیکھتا رہتا ہوں لیکن روپے وغیرہ کا انتظام کیسے ہوگا اور میں دفتر کا کام کس کے سپرد کروں؟" پھر کچھ دیر سوچنے کے بعد کہنے لگا "بے شک تم اکتا گئی ہوگی اگر پسند کرو تو فی الحال تم اکیلی ہو آؤ"

صوفیا نے اس رائے سے اتفاق کرلیا اور معاً اسے خیال گذرا کہ الین یہ خبر سن کر بہت خوش ہوگا اور اسی گاڑی میں، اُسی ڈبے میں اس کے ساتھ بیٹھ کر سفر کرے گا . . . . . . . اس نے یہ سوچا اور اپنے خاوند کی طرف دیکھا۔ جو مطمئن تھا اور ابھی تک کسی قدر افسردہ معلوم ہوتا تھا۔ کسی وجہ سے صوفیا کی آنکھیں اینڈرے کے پاؤں پر جم گئیں ـــــ چھوٹے چھوٹے حسین پاؤں لکیردار خوبصورت جرابوں سے ڈھکے ہوئے تھے لیکن ہر جراب کے سرے پر ایک بدنما دھاگا لٹک رہا تھا۔

پردے کے اس پار ایک مکھی بھنبھنا رہی تھی اور بار بار کھڑکی کے پٹ کے ساتھ ٹکراتی تھی۔ صوفیا نے جرابوں کے دھاگے کی طرف دیکھا، مکھی کی ناخوشگوار بھنبھناہٹ سنی اور اپنے سفر کے تصور میں کھو گئی . . . . . . کس طرح وہ رات دن الین کے روبرو بیٹھی رہا کرے گی اور وہ ایک لمحہ کے لئے بھی اس کے چہرے سے آنکھیں نہ ہٹائے گا کس طرح وہ اپنی کمزوری کو محسوس کرکے طیش کھائے گا، اپنے روحانی آلام سے متاثر ہوکر زرد ہوجائے گا۔ کبھی اپنے آپ کو نادان اور احمق کہے گا، کبھی اُسے سخت الفاظ سے مخاطب کرے گا اور کبھی اپنے بال نوچے گا اور جب تاریکی چھا جائے گی اور تمام مسافر سو چکے ہوں گے یا کسی سٹیشن پر تھوڑی دیر کے لئے اُترے ہوں گے تو وہ موقع پاکر اُس کے سامنے دوزانو ہوکر جھک جائے گا اور اس کے گھٹنوں سے ہم آغوش ہوجائے گا جیسے وہ اس روز جنگل میں ہوگیا تھا . .

صوفیا نے اپنے آپ کو جھٹک کر اس خواب سے بیدار کردیا۔

اُس نے کہا "سنو، میں تنہا نہ جاؤں گی۔ تمہیں میرے ساتھ ضرور چلنا ہوگا۔"

اینڈرے نے آہ بھر کر کہا "نادان سوفوچکا۔ انسان کو اتنا بے سمجھ نہیں ہونا چاہیئے اور ناممکن باتوں کے لیئے ضد نہیں کرنی چاہیئے۔"

صوفیا نے دل میں کہا جب تم حقیقت سے آگاہ ہو جاؤ گے تو تم میرے ساتھ ضرور چلو گے۔"

بہرکیف اس نے جانے کا عہد کر لیا اور محسوس کیا کہ اب وہ تمام خطرات سے آزاد ہو چکی ہے۔ رفتہ رفتہ اُس کے خیالات صاف اور روشن ہو گئے۔ اس کی طبیعت میں مستعدی پیدا ہو گئی۔ اور اس نے اپنے آپ کو اس سارے واقعے کے متعلق آزادی کے ساتھ سوچنے کی اجازت دے دی اور محسوس کیا کہ اُس کے افکار خواہ کتنے ہی کیوں نہ بڑھ جائیں اور اس کے اوہام کتنے ہی زیادہ کیوں نہ ہو جائیں چلی وہ ضرور جائے گی۔ جب اس کا خاوند سو رہا تھا۔ شام کی تاریکی رفتہ رفتہ ساری کائنات پر چھا گئی۔ صوفیا دیوانخانے میں بیٹھی پیانو بجانے لگی۔ اس کے گھر کے باہر کی چہل پہل، پیانو کی موسیقی اور سب سے بڑھ کر اس خیال نے کہ وہ ایک دانا اور روشن دماغ عورت ہے اور اپنی تمام تکلیفات پر غالب آگئی ہے۔ اس کی تمام کھوئی ہوئی اور زائل شدہ قوتوں کو بحال کر دیا۔ اس کا ضمیر اسے اطمینان دلا رہا تھا کہ اگر کوئی اور عورت اس کی حالت میں ہوتی تو وہ اپنا توازن و استقلال کھو کر کب کی بھاگ چکی ہوتی۔ مگر اس کے برعکس وہ خود مارے شرم کے مری جاتی تھی، انتہائی دُکھ سے بیزار ہو رہی تھی اور اب اس خطرے سے جس کی حقیقت شاید کچھ بھی نہ تھی قطعاً آزاد ہو رہی تھی۔

جب رات کی تاریکی پھیل گئی تو ملاقاتی جمع ہونے شروع ہوئے۔ مرد کھانے کے کمرے میں تاش کھیلنے میں مشغول ہو گئے اور عورتیں برآمدے اور دیوانخانے میں بیٹھی رہیں۔ سب سے آخر میں الین آیا۔ وہ اُداس، غمزدہ اور بیمار معلوم ہوتا تھا۔ وہ ایک کوچ پر کونے میں دبک کر بیٹھ گیا اور وہاں سے بالکل حرکت نہ کی۔ الین جو بالعموم نہایت زندہ دل اور باتونی ہوا کرتا تھا آج بالکل خاموش اور افسردہ بیٹھا آنکھیں ملتا رہا۔ جب اسے کسی بات کا جواب دینا ہوتا تو وہ بہت کوشش کے ساتھ اپنے اوپر والے ہونٹ کو جنبش دے کر چہرے پر مسکراہٹ کے آثار پیدا کرتا اور بڑی کوشش اور مشکل کے ساتھ جواب دیتا تھا۔ تین یا چار مرتبہ اس نے ہنسی مذاق کی کوئی بات کرنی چاہی لیکن ہر مرتبہ اس کی کوشش رائگاں گئی۔ صوفیا نے محسوس کیا کہ وہ تقریباً مخبوط الحواس ہو چکا ہے۔ صرف اب جب کہ وہ بیٹھی پیانو بجا رہی تھی اس نے محسوس کیا کہ یہ حرماں نصیب آدمی بُری طرح اس کی محبت میں پھنسا ہوا ہے۔ اس کی رُوح علیل تھی اور اسے کسی پہلو قرار نہ تھا، صرف اُس کی خاطر وہ اپنی جوانی کے بہترین دِن ضائع کر رہا تھا۔ اپنی جائداد کا آخری حصہ موسم گرما کی اس تفریح گاہ میں اپنی ماں اور بہنوں کو چھوڑ چھاڑ کر بیٹھا صرف کر رہا تھا، اور بدترین بات یہ تھی کہ وہ اپنے ضمیر کے خلاف ایک تباہ کن جنگ کر کے اپنے آپ کو تباہ و برباد کر رہا تھا۔ اگر کوئی نہایت سرسری نظر سے بھی دیکھتا تو اُس کی اس حالت زار سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہتا۔

صوفیا نے یہ سب کچھ نہایت وضاحت کے ساتھ اپنی آنکھوں کے سامنے دیکھا یہاں تک کہ اس کے دل میں

درد کی ایک ٹیس اُٹھی لیکن اگر اس وقت بھی وہ اُٹھ کر ایلین کے پاس چلی جاتی اور نہیں کہہ دیتی تو اس وقت اس کی آواز میں ایک ایسی سختی اور درشتی ہوتی کہ ایلین کو مایوس کر دینے کے لئے کافی ہوتی۔ لیکن وہ اس کے پاس نہ گئی اور اس نے کچھ نہ کہا ـــــ بے شک اسے اس کا خیال تک نہ آیا۔ آج شام سے پہلے اس میں خود ستائی اور خود پرستی کا جذبہ اس قدر شدت کے ساتھ کبھی پیدا نہ ہوا تھا۔ اس نے محسوس کیا کہ ایلین ناخوش ہے اور وہ کوچ پر اس قدر مضطرب و بیقرار ہو کر بیٹھا ہے جیسے وہ جلتے ہوئے کوئلوں پر بیٹھا ہو۔ صوفیا کا دل اس کے لئے افسوس اور ہمدردی سے بھر گیا لیکن ساتھ ہی اپنے شوریدہ سر چاہنے والے کی موجودگی سے اس کی رُوح حسن کی فتح اور اپنے بے پناہ سحر کے احساس سے سرشار ہو گئی۔ اُس نے اپنے حسن کو اپنے شباب کو اور اپنے غیر مغلوب اور ناقابلِ عبور اوصاف کو محسوس کیا اور چونکہ اُس نے وہاں سے چلے جانے کا عہد کر لیا تھا اس لئے اس نے اس شام کی صحبت سے پوری آزادی کے ساتھ لطف اندوز ہونا چاہا۔ وہ انداز و ناز سے کھیلتی رہی، پیہم قہقہے مارتی رہی اور عجیب جذبات انگیز اور دلکش الحان میں گاتی رہی اور ہر چیز سے مسرت حاصل کرتی رہی۔ وہ جنگل کے تمام واقعے کو اور سنتری کو جو اُن کی نقل و حرکت کو بڑے غور سے دیکھنا رہا تھا یاد کر کے بہت مسرور ہوئی۔ اپنے مہمانوں اور ایلین کی ہنسی مذاق کی باتوں میں بہت دلچسپی لیتی رہی۔ وہ ایلین کے گلوبند کا پن دیکھ کر بہت خوش ہوئی جسے اس نے پہلے کبھی نہ دیکھا تھا۔ سرخ سانپ کی آنکھیں ہیرے کو تراش کر بنائی گئی تھیں۔ اس کا دل یہ دیکھ کر اس قدر خوش ہوا کہ اُس نے اسی وقت بے اختیار ہو کر پن کے سانپ کو چوم لینا چاہا۔

صوفیا نہایت بے پروائی اور بے ترتیبی سے گاتی رہی۔ جیسے کوئی نیم مخموری کی حالت میں ہو۔ اُس نے نہایت اداس اور غم انگیز گانے چنے جو پامال امیدوں، شبابِ رفتہ اور آمدِ پیری کے متعلق تھے اور جو دوسروں کے غمزدہ دلوں پر برق بن کر گرتے تھے۔ "شباب ڈھل رہا ہے اور پیری آ رہی ہے . . . . . . . . " اس نے گایا۔ بڑھاپے سے اِس کا کیا واسطہ؟

وہ وقتاً فوقتاً اپنے گانے اور قہقہوں کے درمیان خیال کرتی رہی۔ "یوں معلوم ہوتا ہے جیسے میری حالت کچھ خراب سی ہو رہی ہے"۔

لوگ بارہ بجے کے قریب منتشر ہو گئے۔ سب سے آخر میں ایلین اٹھا۔ صوفیا نے اس کو رخصت کرنے کے لئے برآمدے تک اس کے ساتھ جانا چاہا۔ وہ اسے بتانا چاہتی تھی کہ میں عنقریب اپنے خاوند کے ساتھ چلی جاؤں گی اور اس خبر کے اثرات اُس کے چہرے پر سے دیکھنا چاہتی تھی۔

چاند بادلوں کے پیچھے چھپ گیا لیکن پھر بھی روشنی کافی تھی جس میں صوفیا ایلین کے بڑے کوٹ کے دامن کو اور برآمدے کے شامیانے کو ہوا میں اُڑتے ہوئے دیکھ سکتی تھی۔ اُس نے ایلین کے زرد چہرے کو اور اُس کے اوپر والے ہونٹ کو مسکرانے کی کوشش میں ہلتے ہوئے دیکھا۔

"صوفیا، سوفیکا . . . . . . . میری پیاری خاتون!" اُس نے صوفیا کو بولنے سے باز رکھتے ہوئے کہا "میری پیاری! میری محبوب!"

وفورِ محبت سے اس کی آواز بھرّا گئی، اور اُس نے محبت آمیز الفاظ اس پر بارش کی طرح برسانے شروع کر دئے جو رفتہ رفتہ نازک اور نازک تر ہوتے گئے۔ حتیٰ کہ اُس نے اسے "تم" کے لفظ سے مخاطب کیا جیسے اینڈرے کرتا تھا۔ بالکل غیر متوقع طور پر اور بے خبری میں ایلین نے اپنا بازو صوفیا کی کمر کے گرد حمائل کر دیا اور دوسرے ہاتھ میں اس کی کہنی پکڑ لی۔

"میری راحت! میری مسرت!" اس نے اس کی گردن کی نقاء پر بوسہ دیتے ہوئے کہا "مجھ پر رحم کرو اور میرے پاس جلدی آجاؤ۔"

صوفیا اچک کر اس کے آغوش سے علیحدہ ہوگئی اور سر اونچا کر کے اس نے اپنے غصہ اور طیش کا اظہار کرنا چاہا، لیکن اس کا غصہ ظاہر نہ ہوا اور اپنی پاکدامنی، اوصافِ حمیدہ، عفت اور پاکیزگی کے باوجود جن پر اسے فخر تھا وہ بمشکل یہ چند الفاظ کہہ سکی جو ہر معمولی اور ادنےٰ عورت ایسے موقعوں پر کہہ دیتی ہے۔

"تم ضرور دیوانے ہو گئے ہو۔"

ایلین نے کہا۔ "آؤ اب چلیں۔ میں نے اب بھی اور جنگل میں بیٹھے ہوئے بھی یہ محسوس کیا تھا کہ تم بھی میری طرح مجبور ہو صوفیا . . . . . . . تم بھی اسی عذاب میں مبتلا ہو۔ تم بھی مجھ سے محبت کرتی ہو اور بے فائدہ اپنے ضمیر کو تسکین دینے کی کوشش کرتی ہو۔"

صوفیا کو رخصت ہوتے ہوئے دیکھ کر اُس نے اُسے آستین سے پکڑ لیا اور تیزی سے کہا۔

"اگر آج نہیں تو کل تمہیں آنا ہوگا! کیوں پھر ناحق وقت ضائع کر رہی ہو؟ میری مسرت! میری پیاری صوفیا! جب حکم صادر ہو جائے تو اس کی تعمیل معرضِ التوا میں نہیں ڈال رکھنی چاہئے۔ تم کیوں اپنے آپ کو دھوکا دے رہی ہو؟"

صوفیا اپنے آپ کو چھڑا کر تیزی کے ساتھ دروازے کی طرف لپکی۔ دیوانخانے میں اس نے نہایت احتیاط سے پیانو بند کر دیا۔ کچھ دیر تک کھڑی پیانو کی طرف دیکھتی رہی اور پھر بیٹھ گئی۔ وہ کھڑی نہ رہ سکتی تھی اور نہ کچھ سوچ سکتی تھی۔ دماغی ہیجان اور روحانی آلام کی کثرت نے اسے ہولناک طریقہ پر کمزور، بے حس اور اُداس کر دیا تھا۔ اس کا ضمیر اسے رہ رہ کر ملامت کر رہا تھا کہ اُس نے اس شام کو ایک بے وقوف لڑکی کی طرح نہایت بُرا اور احمقانہ کام کیا تھا۔ برآمدے میں سے گذرتے ہوئے وہ کسی کی آغوش میں پہنچ گئی تھی اور ابھی تک اس کے سینے اور کہنی میں اس ہم آغوشی کا تکلیف دہ احساس موجود تھا۔ دیوانخانے میں کوئی شخص نہ تھا۔ صرف ایک ٹمٹماتی ہوئی شمع اپنی مدھم سی روشنی چاروں طرف پھیلا رہی تھی۔ صوفیا پیانو کے سامنے ایک تپائی پر بالکل خاموش بیٹھ گئی۔ جیسے وہ کسی بات کی متوقع تھی اور تاریکی سے مکمل فائدہ اٹھا رہی تھی اور جیسے انتہائی

ناتوانی اور بے تابی کا سیلاب اُسے اپنے ساتھ بہائے لئے جا رہا تھا۔ ایک غالب آجانے والا تکلیف دہ احساس ایک عظیم اژدہے کی طرح خاموشی کے ساتھ اس کے جسم و روح کو اپنی لپیٹ میں لے رہا تھا اور لمحہ بہ لمحہ اس کی گرفت مضبوط سے مضبوط تر ہوتی جاتی تھی اور یہ احساس اپنی پوری شدت کے ساتھ اسے چاروں طرف سے محیط کئے ہوئے تھا۔

اپنے آپ کو البین کا تصور کرنے سے باز رکھنے کے بغیر وہ نصف گھنٹہ تک خاموش بیٹھی رہی۔ پھر لڑکھڑاتی ہوئی اٹھی اور اپنے آپ کو گھسیٹتی ہوئی بمشکل خواب گاہ تک لے گئی۔ اینڈرے سو رہا تھا۔ وہ کھڑکی کے قریب بیٹھ گئی اور اپنے آپ کو خواہشاتِ عشق کے سپرد کر دیا۔ اب اس کے سر میں کوئی الجھن نہ تھی۔ محسوسات اور خیالات ایک مناسبت اور مطابقت کے ساتھ صرف ایک مرکز پر مجتمع ہو گئے تھے۔ اس نے اس کیفیت کے خلاف جدوجہد کرنی چاہی لیکن فوراً اس خیال کو ترک کر دیا۔ . . .

اس نے محسوس کیا کہ اس کا مقابل دشمن جس کے ساتھ وہ جدوجہد کرنا چاہتی تھی کس قدر مضبوط، سنگ دل اور بے رحم تھا اس خوفناک غنیم کا مقابلہ کرنے اور اسے شکست دینے کے لئے ہمت اور جرأت درکار تھی لیکن اس کی تربیت اور تعلیم میں یہ سبق کہیں نہ آیا تھا اور اس کے نصاب زندگی میں اس کا کوئی باب نہ تھا۔

اُس نے اپنی کمزوری پر اپنی تحقیر کرتے ہوئے کہا۔ "بدکردار رذیل عورت! بد اخلاق پست ہمت!"

اس کی خودداری کا تند اور بے پناہ احساس اس کمزوری کی وجہ سے یکایک اس قدر غصہ میں تبدیل ہو گیا کہ اس نے اپنے آپ کو ہر اُس برے لفظ سے یاد کیا جو اُس کے ذہن میں موجود تھا۔ مثلاً اس نے کہا کہ میں ہرگز نیک اخلاق اور پاکدامن نہیں ہوں، اس قسم کے مصائب کا تجربہ نہ ہونے کی وجہ سے میں ان کے مقابلے کی بالکل اہلیت نہیں رکھتی اور اُس روز میرا اضطراب محض ایک جھوٹ اور سوانگ تھا۔ اُس نے خیال کیا "اگر میں نے اس کے خلاف کوئی جدوجہد کی بھی ہے تو وہ کس قسم کی جدوجہد تھی؟ وہ عورت جو اپنے آپ کو فروخت کرتی ہے اسے بھی اس کام کو سرانجام دینے سے پہلے بہت جدوجہد کرنی پڑتی ہے حالانکہ وہ اپنے آپ کو فروخت ضرور کر دیتی ہے! کیا ہی جنگ ہے! دودھ کی طرح میں ایک دن میں بدل گئی ہوں صرف ایک دن میں!"

اس نے اپنے آپ کو شکست کی طرف مائل پایا، کسی دردمند احساس سے مرعوب ہو کر نہیں اور نہ البین کی شخصیت ہی سے متاثر ہو کر بلکہ اُن تاثرات اور حسیات سے مغلوب ہو کر جو باہر اس کے لئے منتظر تھے۔ اس کاہل عورت کے لئے! جس نے اور کئی سُست اور کاہل عورتوں کی طرح اپنے تئیں موسم گرما کی تعطیلات کے سپرد کر رکھا تھا۔

"کھڑکی۔ ( یا کسی نے بھاری آواز میں گایا" طائر بے بال و پر ہے آشیانے میں اسیر"

"اگر مجھے ( کرنا ہے تو یہ وقت نہایت موزوں ہے" صوفیا نے دل میں یہ سوچا اور اس کا دل زور زور سے دھک دھک کر

وہ تو ( ے! سنو! ہم . . . . . . . ہم جا رہے ہیں! ہاں"۔

"ہاں۔ میں نے تمہیں بتادیا ہے کہ تم فی الفور اکیلی چلی جاؤ"۔

صوفیا نے پھر کہا" لیکن سنو! اگر تم میرے ساتھ نہ چلو گے تو اندیشہ ہے کہ تم مجھے کھو بیٹھو گے۔ میرا خیال ہے........ میں محبت کرتی ہوں"۔

"کس سے"؟

"میں تمہیں نہیں بتا سکتی کہ وہ کون ہے!"

اینڈٹر یے بستر میں سے پاؤں نکال کر بیٹھ گیا اور حیران ہو کر اپنی بیوی کی تاریک شبیہ کی طرف دیکھتا رہا اس نے انگڑائی لیتے ہوئے کہا" کیا لغو اور بیہودہ خیال ہے"

اُس نے اپنی بیوی کی بات پر یقین نہ کیا لیکن وہ ڈر ضرور گیا تھا۔ کچھ دیر سوچنے اور صوفیا سے کئی غیر ضروری سوالات پوچھنے کے بعد اس نے خاندان کی عزت اور بے وفائی کے متعلق چند باتیں کیں ــــــ تقریباً دس منٹ تک وہ بے پروائی کے ساتھ تقریر کرتا رہا اور پھر بستر پر لیٹ گیا۔ اُس کی اخلاق آموز تقریر نے کچھ اثر نہ کیا۔ دنیا میں ایک موضوع پر بہت سی آرا ہیں لیکن ان میں نصف سے کہیں زیادہ تمہارے سامنے ایسے لوگ پیش کریں گے جو خود کبھی مصیبت میں گرفتار نہیں ہوئے!

اگرچہ رات بہت جا چکی تھی لیکن موسم گرما کے سیلانی ابھی تک باہر سیر کر رہے تھے۔ صوفیا نے ایک ہلکا سا کوٹ پہنا۔ کچھ دیر کھڑی رہی، کچھ دیر سوچتی رہی.... ابھی تک اُس کا کافی ارادہ تھا کہ وہ اپنے سوئے ہوئے خاوند سے کہہ دے" تم سو رہے ہو؟ میں سیر کے لئے جا رہی ہوں.... تم میرے ساتھ آؤ گے"؟ یہ اُس کے رہ جانے کی آخری امید تھی۔ آخر اس نے یہ الفاظ کہہ دئیے۔ کوئی جواب نہ پا کر وہ باہر نکل گئی... موسم نہایت خوشگوار تھا اور ٹھنڈی ہوا چل رہی تھی۔ نہ تو اُسے ہوا کا کچھ خیال پیدا ہوا اور نہ رات کی ہولناک تاریکی کا بلکہ وہ چلتی رہی چلتی رہی۔ ایک با اختیار اور آزاد طاقت دھکیلتی ہوئی اسے آگے ہی آگے لے گئی۔ اسے محسوس ہوتا تھا کہ اگر راستے میں وہ کہیں رک جائے گی تو یہ بے پناہ طاقت اسے پھر گھسیٹ کر آگے لے جائیگی۔ اُس نے چلتے ہوئے حقارت آمیز انداز میں کہا" بدکردار رذیل عورت! بد اخلاق پست ہمت"! اس کا سانس پھول گیا۔ شرم سے اس کا چہرہ سرخ ہو گیا۔ جسم کے نیچے اسے اپنی ٹانگیں محسوس نہ ہوتی تھیں لیکن وہ طاقت جو اُسے دھکیلتے ہوئے آگے کی طرف لئے جاتی تھی شرم، ذلیل یا خطرے سے کہیں زیادہ طاقت ور تھی۔

چیخوف

عبدالغنی خاں

# روحوں کی بستی

رات آدھی ہوگئی ہے اور جاڑا تیز ہے
کُہر کے مُہلک اثر سے سب فضا لبریز ہے

اس طرح تارے چمکتے ہیں اندھیری رات میں
مشعلیں روشن ہوں جیسے وادیٔ ظلمات میں

چارسو چھائی ہوئی ہے کیا خموشی رات کی
حسرت آلودہ ہے ہول افزا خموشی رات کی

موت کا بدلا ہے چولا دہر کے ہیجان نے
اوڑھ لی ہے چادرِ ظلمات قبرستان نے

کیا جنوں آموز ہے شہرِ خموشاں کا سکوت
کس قدر دلدوز ہے شہرِ خموشاں کا سکوت

سوچ میں ڈوبا ہوا ہے موت کا مُحکم وقار
زندگی کی بے بسی ہر سمت سے ہے آشکار

اُجلے اُجلے[1] مرقدوں پر جل رہے ہیں یوں چراغ
شیشۂ دل میں ہوں روشن جس طرح اُلفت کے داغ

منعقد کرتی ہیں رُوحیں محفلِ رازونیاز
شب کی خلوت میں گلے ملتے ہیں محمود و ایاز

جب کبھی اس وادیٔ خاموش میں آتا ہوں میں
بے خودی میں ایک ساکن رُوح بن جاتا ہوں میں

مجھ کو گورستان کی محویتیں آتی ہیں راس
جمع ہوتی ہیں مرے پیاروں کی رُوحیں میرے پاس

مجھ کو چُھو چُھو کر گذرتی ہیں مجھے کرتی ہیں پیار
مجھ پر ہوتی ہیں تصدق، مجھ پہ ہوتی ہیں نثار

آہ! یہ مہر و وفا کی غیر فانی کائنات
یہ محبت کا جہاں یہ جاودانی کائنات

میرے پیاروں کو نہیں حاصل یہاں لیکن قرار
ہر گھڑی میرے عزیزوں کو ہے میرا انتظار

میں بھی اب روحوں کی بستی کا مکیں ہو جاؤں گا
چند دن کے بعد پیوندِ زمیں ہو جاؤں گا

علم

---

[1] سنگِ مرمر کے مزار

# غزلیات

رہِ شوق سے اب ہٹا چاہتا ہوں
کششِ حسن کی دیکھنا چاہتا ہوں

تجھی سے تجھے چھیننا چاہتا ہوں
یہ کیا چاہتا ہوں! یہ کیا چاہتا ہوں!

خطاؤں پہ جو مجھ کو مائل کرے گی
سزا اور ایسی سزا چاہتا ہوں

وہ مخمور آنکھیں! وہ مدہوش نظریں
خرابِ محبت ہوا چاہتا ہوں

تجھے ڈھونڈتا ہوں تیری جستجو ہے
مزا ہے کہ خود گم ہوا چاہتا ہوں

یہ خاموش منظر، یہ ساکت فضائیں
کسی کی صدائیں سنا چاہتا ہوں

وہ نظریں جھکیں، وہ کوئی مسکرایا
پیامِ محبت سنا چاہتا ہوں

کہاں کا کرم اور کیسی عنایت
مجاز اب جفا ہی جفا چاہتا ہوں

**مجاز** ردولوی

(۲)

اسرارِ کائنات کا محرم بنا دیا
ساقی نے جام دے کے مجھے جم بنا دیا

میں اس کی جستجو میں ہوں جس کے خیال نے
دل کو مرے محیطِ دو عالم بنا دیا

افسانۂ حیات سنایا جو شمع نے
بزمِ طرب کو حلقۂ ماتم بنا دیا

اگلے جہاں میں شیخ تجھے مل چکا بہشت
جب اس جہاں کو تو نے جہنم بنا دیا

تنگ آگیا ہوں میں دلِ حساس سے اسد
اس نے تو مجھ کو دردِ مجسم بنا دیا

**اسد** ملتانی

(۳)

نہ ہو مایوس اے ناکامیٔ دل دیکھنے والے
پہنچتے ہیں یونہی منزل پہ منزل دیکھنے والے

جہاں تک آخری نظریں تری مشکل سے پہنچی ہیں
وہی منزل کی حد ہے خوابِ منزل دیکھنے والے

دلِ بیتاب کی اک، اک تڑپ محشر بداماں ہے
ذرا منہ پھیر لینا۔ رقصِ بسمل دیکھنے والے

طلسمِ راہِ الفت اور فریبِ شوق۔ اے توبہ
ابھی تو مدتوں بھٹکیں گے منزل دیکھنے والے

**ملال** حامدی

(۴)

آرزو در آرزو طوفاں بہ طوفاں چاہیئے
شوقِ دل کا ذرہ ذرہ محشرستاں چاہیئے

تیرا عجزِ بندگی خود کھینچ لے گا عفو کو!
کعبہ خود سجدہ کرے گا ذوقِ عصیاں چاہیئے

خود تڑپ جائے گا جلوہ حسرتِ دیدار سے
پہلے تکمیلِ مذاقِ دیدِ جاناں چاہیئے!

پہلے دل میں درد پیدا کر دوا مل جائے گی
خود بخود کھل جائے گا در شوقِ زنداں چاہیئے

جلوہ محتاجِ نگاہِ شوق ہے اے تابِ دید
خود نقاب اُٹھ جائے گا نظارۂ حیراں چاہیئے

دل کے ہر ذرہ میں پیدا کر جہانِ آرزو
وسعتِ داماں بقدرِ شوقِ پنہاں چاہیئے

ہاں دکھا دیجے جہاں کو جذبِ ذوقِ بیخودی!
شمس کے ہاتھوں میں بھی اک جامِ رقصاں چاہیئے

شمس الحق نظامی

---

۵

اُمید آخریں مٹتی ہے جوشِ یاس و حرماں میں
مری ٹوٹی ہوئی کشتی بہی جاتی ہے طوفاں میں

یہ چھینٹیں خون کی کیسی ہیں دامانِ تمنا پر
یہ کیسا شورِ ماتم ہے مری دنیائے ارماں میں

ہجومِ نامرادی میں سکوں ہونے لگا دل کو
مجھے کچھ نیند سی آنے لگی آغوشِ طوفاں میں

مجھے پھر داستانِ منتشر یاد آ گئی اپنی
یہ کس نے رکھ دیا لاکر قفس میرا گلستاں میں

نہ تو بدلا، نہ ہم بدلے، نہ امیدِ کرم بدلی
جو پہلے تھیں وہی بیباکیاں ہیں اب بھی عصیاں میں

تمنائے سکوں خود ایک ہنگامہ ہے عباسی
خیالِ ضبط اضافہ ہے خیالاتِ پریشاں میں

ریاض عباسی امروہوی

---

# محفلِ ادب

## جسٹس محمود کے ساتھ ایک شب

سرسید احمد خاں مرحوم کے نامور فرزند مرحوم جسٹس محمود کی قوتِ حافظ اس قدر زبردست تھی کہ اس کی مثال
نہیں ملتی ہے۔ جو کتاب ایک مرتبہ پڑھ لیتے تھے وہ انہیں قریب قریب حفظ ہو جاتی تھی۔ مطالعہ اس قدر وسیع تھا کہ کسی
علم۔ فن کی کتاب نہ چھوٹتی تھی۔ ۱۸۹۶ء یا ۱۸۹۷ء میں بمقام میرٹھ مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے سالانہ اجلاس منعقد ہوئے
جسٹس محمود ان دنوں ججی سے کنارہ کش ہو کر میرٹھ میں بیرسٹری کرتے تھے۔ مولانا عبد الرزاق صاحب کانپوری مصنفِ البرامکہ
جسٹس محمود سے رات کے وقت ملنے گئے۔ ... ماہر منشی رحمت اللہ رعد مرحوم کے ہمراہ
سید محمود پہلے منشی رحمت اللہ رعد کی جانب مخاطب ہوئے (رعد مرحوم کی
آواز بہت بلند تھی اس لئے مزاحاً فرمایا کہ آپ واقعی اسم بامسمیٰ ہیں اس کے بعد کہا "بھائی صاحب (یہ مرحوم سید محمود کا
عام اندازِ تخاطب تھا) آپ شاعر ہیں مجھے آپ سے شعر و سخن ہی کی گفتگو کرنا چاہیئے۔ ہاں یہ فرمایئے کہ آپ کچھ سنائیں گے یا سنیں گے؟
منشی رعد مرحوم نے جواب دیا: میں تو کچھ سُننے کے لئے حاضر ہوا ہوں جسٹس محمود نے پوچھا کس زبان کا کلام سُنیئے گا؟

"اردو"

"کس دور کا کلام؟"

"زبان اردو کے پہلے شاعر ولی دکنی کا کلام"

"آپ سے یہ کس نے کہا کہ ولی زبان اردو کا پہلا شاعر ہے؟ اس سے پہلے بیسیوں اردو شاعر ہندوستان میں گزرے
ان کا کلام سنیئے۔ یہ کہہ کر سید محمود نے ان شعرائے قدیم کا اُردو کلام سنانا شروع کیا جو ولی دکنی سے بہت عرصہ پیشتر گزرے
اور ساتھ ہی ہر شاعر کا مختصر تذکرہ اور سنہ پیدائش یا سنہ وفات بھی بتاتے جاتے تھے۔

سید محمود شراب بے اختیار پیتے تھے لیکن سوائے ان کے مخصوص جام بردار کے کسی شخص نے انہیں کبھی شراب پیتے نہ
دیکھا نہ تمام عمر کوئی شخص یہ محسوس کر سکا کہ سید محمود اس وقت عالمِ کیف میں ہیں۔ چنانچہ سید محمود ڈیڑھ دو گھنٹے تک اردو کے
ابتدائی شاعروں کا کلام سنانے کے بعد چند منٹ کے لئے خلوت میں گئے۔ ادھر ملازم نے مولانا عبد الرزاق صاحب اور منشی
رحمت اللہ رعد کو چائے کی پیالیاں پیش کیں۔ سید محمود باہر تشریف لائے۔ "ہاں منشی رعد صاحب اب کس زبان کا کلام سنیئے گا؟"

منشی رعد نے جواب دیا " فارسی کا"

" کس دور کا کلام سنئے گا؟"

" مجھے آپ کی زبان سے مثنوی مولانا روم سننے کا بہت اشتیاق ہے۔

" کون سا دفتر سنئے گا؟"

" جو دفتر مناسب سمجھیں"

" کون سی حکایت سنئے گا؟"

منشی رحمت اللہ رعد کی زبان سے اتفاقیہ طور پر ایک مصرع نکل گیا ع دید مجنوں را یکے صحرا نورد

سید محمود مرحوم نے پیشانی پر انگشتِ شہادت رکھ کر صرف چند سکنڈ تامل کیا اور پھر فرمایا۔ بھائی صاحب یہ حکایت مثنوی شریف کے فلاں دفتر میں ہے اس سے پیشتر فلاں حکایت ہے اور قصہ کا ربط یہ ہے۔ یہ کہہ کر سید محمود مرحوم کرسی پر مؤدب بیٹھ گئے دونوں ہاتھ باندھ لئے اور نہایت دلفریب قرات سے اعوذ باللہ و بسم اللہ کے بعد مثنوی شریف کی مندرجہ بالا حکایت سنانی شروع کی۔ سید مرحوم کے مثنوی پڑھنے کا لہجہ نہایت موثر اور والہانہ تھا۔ حکایت ختم کرنے کے بعد آپ پھر دو چار منٹ کے لئے خلوت میں تشریف لے گئے اور دونوں ملاقاتیوں کی خدمت میں چائے کی پیالیاں پیش کی گئیں۔

سید صاحب پھر باہر تشریف لائے اور منشی رحمت اللہ رعد کی جانب مخاطب ہو کر دریافت کیا " بھائی صاحب اب کیا سنئے گا؟"

" غزل"

" کس کی غزل"؟

" حافظ کی"

" کون سی غزل"

منشی رحمت اللہ رعد نے حافظ کا ایک مطلع پڑھ دیا۔ سید محمود نے اسی وقت حافظ کی پوری غزل خوش الحانی سے سُنا دی اس کے بعد پوچھا " اب کس کا کلام سنئے گا؟"

رعد مرحوم نے جواب دیا " کلام صائب"۔

پوچھا " کونسی غزل؟ رعد مرحوم نے مطلع پڑھا۔ سید محمود مرحوم نے پوری غزل سُنا دی۔

اس کے بعد پوچھا۔ اب کس کا کلام سناؤں"

" نظیری کی کوئی غزل"۔

" کون سی غزل؟"

رعد مرحوم نے ایک مطلع پڑھا لیکن اتفاق سے وہ مطلع نظیری کا نہ تھا۔ سید مرحوم نے فوراً ٹوک کر کہا۔ یہ نظیری کا کلام نہیں انوری کا مطلع ہے۔ اور پوری غزل یہ ہے۔ یہ کہہ کر انوری کی غزل سنا دی۔ اس کے بعد پوچھا "اب کس کا کلام سنئے گا؟" رعد مرحوم نے عرض کیا "اب مجھ میں آپ سے کچھ پوچھنے کی ہمت نہیں جو کچھ جی چاہے سنا دیجئے گا۔ سن لوں گا۔"

سید مرحوم اس فقرہ پر بہت ہنسے اور کہا جب تک مجھ سے کوئی سوال نہ کرے میں اسے کچھ بتاتا نہیں اب اس کے معنی یہ ہیں کہ آپ سے گفتگو ختم ہو چکی" یہ فرما کر دو چار منٹ کے لئے پھر خلوت میں تشریف لے گئے۔ واپس آکر مولانا عبدالرزاق کانپوری سے مخاطب ہوئے۔ کہا بھائی صاحب! اب تھوڑی دیر آپ سے گفتگو ہوگی۔"

نصف شب گزر چکی تھی۔ سید مرحوم کو رات میں نیند نہیں آتی تھی۔ ان کا قاعدہ تھا کہ اپنے دو چار دوستوں یا معتقدوں کو پکڑے رہتے تھے اور تمام رات ہر شخص سے اسی کے مذاق کے مطابق گفتگو کرتے رہتے تھے۔ اگر اتفاق سے کسی شب کوئی دوست نہ ملتا تو اپنی کوٹھیوں کے مالیوں اور گھسیاروں کو بلا لیتے تھے۔ مالیوں سے فن باغبانی پر گفتگو ہوتی گھسیاروں سے پوربی زبان کے گیت سنانے کی فرمائش ہوتی۔ ایک گیت گھسیارے سناتے دوسرا گیت سید محمود مرحوم، اسی لب ولہجہ میں گھسیاروں کو سنا دیتے تھے اس مشغلہ میں رات ختم ہو جاتی تھی۔

مولانا عبدالرزاق سے مخاطب ہو کر البرامکہ کی بہت کچھ تعریف کی اور چند قدیم عربی کتابوں کے نام لے کر فرمایا کہ فلاں کتاب جو فلاں مصنف کی لکھی ہوئی ہے اور فلاں مطبع سے فلاں سنہ میں شائع ہوئی ہے اگر آپ اس کے فلاں صفحے کو دیکھیں تو یہ واقعہ ملے گا۔ اس کے بعد مولانا سے حسب معمول پوچھا کچھ سنئے گا، یا سنائیے گا؟ مولانا نے جواب دیا میں سائل کی حیثیت سے حاضر خدمت ہوا ہوں۔ مسئول بننا نہیں چاہتا۔

"کیا سنئے گا؟"

"علم حیوانات کے متعلق آپ کی زبان سے کچھ سننا چاہتا ہوں۔"

"کس حیوان کے متعلق بیان کروں؟"

"لال کے متعلق"

سید مرحوم نے اسی وقت لال کی مکمل تاریخ شروع کر دی۔ یہاں تک کہ لال کے طبی خواص اور اس کو لڑائی کے لئے تیار کرنے کے طریقے بھی بیان کر دئے اس کے بعد مولانا عبدالرزاق صاحب سے پوچھا اب کس جانور کے حالات پوچھئے گا؟ مولانا نے جواب دیا "کچھ کوے کے متعلق ارشاد ہو" سید مرحوم نے پوچھا کبھی آپ نے مکتب میں پڑھا ہے؟ مولانا نے جواب اثبات میں دیا۔ "کبھی یہ بھی شمار کیا ہے کہ ایک ٹکڑی میں کے کوے ہوتے ہیں" مولانا نے جواب نفی میں دیا بولے۔ ہر ٹکڑی میں سات کوے ہوتے ہیں ایک نر ہوتا ہے اور سات مادہ۔ مادائوں میں ایک مادہ سب کی افسر ہوتی ہے۔ اس کا فرض یہ ہوتا ہے کہ دوسری مادائوں اپنے قبضہ میں رکھے اور کسی مادہ کو اپنی ٹکڑی سے دوسری ٹکڑی میں نہ جانے دے۔ جو عورت اس قسم کی ہو اسے ہماری دہلی کی

زبان میں "ڈہڈھو کہتے ہیں"۔

یہ فرماکر آپ بہت ہنسے۔ رات بہت تھوڑی باقی رہی تھی۔ چراغ کا تیل ختم ہو چکا تھا۔ وہ بجھ گیا۔ جب کمرے میں تاریکی پھیل گئی تو سید محمود نے اپنے دوستوں کو رخصت کرتے ہوئے کہا اب آپ صاحبان آرام فرمائیں۔ میں بھی ذرا دیر لیٹوں گا۔ مجھے نماز فجر کے لئے اٹھنا ہے۔ (مدینہ)

---

# اقبال

جنہیں رفعت سے آنکھیں تک ملانے کا نہ تھا یارا
انہیں پھر سے اڑی یہ کس کی تجلی سپہر آرا

گرے میراثِ آبا کھو کے یوں ہم خاکِ حسرت پر
کہ تھا دنیا کی آنکھوں کے لئے عبرت یہ نظارا

"کبھی اے نوجواں مسلم تدبر بھی کیا تو نے"
ترے دل کو بنایا قلبِ مسلم کس نے دوبارا

گداؤں کو جہاں بانی سکھانے کے لئے کس نے
خزانہ حکمتِ گم گشتہ کا پھر پالیا سارا

ہوئے افراد پھر احیائے ملت کے لئے قرباں
حق آگاہی تجھے بخشی خود آگاہی نے دوبارا

درآیا پھر قشونِ عشق یغمائے دل و جاں کو
ہوس کے قافلے کوسے کے بھاگا نفسِ امّارا

نقیبِ آفتابِ تازہ و تابندہ تر آیا!
کہ ابھرا ہے افق سے پھر ترا ڈوبا ہوا تارا

فلک سے جا ملا پھر طاقِ قصرِ سطوتِ کبریٰ
ترا اقبال ہے اور ملتِ بیضا کا نقارا

بنایا اپنے دل کو گنجِ اسرارِ بقا جس نے
اور اس کو امتِ مرحوم کی تقدیر پر وارا

سرورِ سینۂ ملت، فروغِ دیدۂ دنیا
خدائے پاک کا پیارا نبی کی آنکھ کا تارا

نوا سازِ خودی! تیری نوا کی گونج اٹھی ہی تھی
کہ ٹھکرانے لگے پھر بے نوا تاجِ سر دارا

ترے ذوقِ یقیں نے کارفرمائے جہاں پائے
وہی دل دیدۂ نکبت نے پایا جن کو ناکارا

ریاضِ ہند کو تو نے لہو رو رو کے سینچا ہے
ادا تو نے کیا ملت کی تقصیروں کا کفارا

کیا ہر باغِ ملت میں شمیمِ جاں فزا سے کر
ترا جوشِ اخوت اور صبا کا خیلِ آوارا

ترے سوزِ محبت کی فسوں سازی نے پگھلائے
وہ بے حس دل کہ تھے قرنوں سے ننگِ سینۂ خارا

حامد علی خاں (نیرنگ خیال اقبال نمبر)

---

# جدید رسائل

**خمستان**۔ یہ ماہوار رسالہ بزمِ اردو راولپنڈی کے زیرِ اہتمام حال میں شائع ہونا شروع ہوا ہے۔ اس وقت تک اس کے تین نمبر شائع ہو چکے ہیں اور تیسرا پرچہ ہمارے زیرِ نظر ہے۔ ادارۂ تحریر میں دوسرے قابل حضرات کے علاوہ مولانا سید عبدالحمید صاحب عدم کا نام بھی نظر آتا ہے۔ آپ اردو زبان کے ایک نوجوان شاعر ہیں۔ جن کا پر جوش اور ولولہ انگیز کلام زینتِ "ہمایوں" ہوتا رہتا ہے۔ ان حضرات کی نگرانی میں رسالہ کا معیار روز افزوں ترقی کر رہا ہے۔ موجودہ پرچے کے نثر کے مضامین میں "اصلاحِ زبانِ اردو" خاص اہمیت رکھتا ہے۔ باقی مضامین اور افسانے بھی دلچسپ ہیں۔ حصۂ نظم میں حضرت عدم کی نظموں کے علاوہ باقی نظمیں بھی اچھے معیار کی ہیں۔ یہ رسالہ قابلِ قدر ہے چندہ سالانہ ــــــہ فی پرچہ ۵ر

**سفینۂ نسواں**۔ یہ نسوانی رسالہ حیدرآباد دکن سے جاری ہوا ہے۔ اس وقت تک اس کے کئی نمبر نکل چکے ہیں۔ ہمارے خیال میں یہ بہترین زنانہ رسائل میں سے ہے۔ اس کے نامہ نگار قابل حضرات و خواتین ہیں۔ خود اعلیٰ حضرت خسروِ دکن کا کلامِ فصاحت التیام شائع کرنے کا فخر اس رسالے کو حاصل ہے۔ نسوانی موضوعات پر مفید مضامین شائع ہوتے ہیں۔ ہر مہینے خوبصورت تصاویر رسالے کی زینت کا سامان بہم پہنچاتی ہیں۔
چندہ سالانہ للعہ ر (مع محصول)

**پاسبان**۔ یہ رسالہ حضرت لطیف انور گورداسپوری کے زیرِ ادارت گورداس پور سے شائع ہوتا ہے۔ اس کے تین یا چار نمبر شائع ہو چکے ہیں۔ حضرت لطیف انور شاعر کی حیثیت سے ناظرین ہمایوں سے روشناس ہو چکے ہیں۔ ان کا رسالہ لطیف ذوق اور حسنِ اہتمام کے ساتھ مرتب ہوتا ہے۔ چندہ ۸ ــــہ ر مع محصول ڈاک

**المقالہ**۔ المقالہ پہلے ہفتہ وار اخبار تھا۔ اب ماہوار رسالے کی صورت میں شائع ہونے لگا ہے۔ اس کے ایڈیٹر جناب معمول انور ہیں جو ایک صحیح الذوق شاعر اور ادیب ہیں۔ المقالہ علمی اور ادبی مضامین اور دلچسپ معلومات کا حامل ہوتا ہے۔ چندہ سالانہ للعہ طلبہ سے ــــ سے ر
مینجر "المقالہ" سرگودھا سے طلب فرمائیے

# فہرستِ مضامین

جلد نمبر ۲۲ — نمبر ۶

"ہمایوں" بابت ماہِ دسمبر ۱۹۳۲ء

**تصاویر** (۱) موسیقی (۲) قیدی شہزادے (۳) الحمرا کا ایک دالان (۴) القصر کا بیت السفراء (۵) راج ہنس (۶) فلیمنگو (۷) زورقِ صحرا (۸) بارہ سنگوں کا گروہ۔



قیمت فی پرچہ ۶/ — ولایت سے سالانہ ۸/ — چندہ سالانہ للعہ مع محصول

# "طلسمِ زندگی"

یعنی

جناب میاں بشیر احمد صاحب بی۔ اے (آکسن) بیرسٹرایٹ لا۔ مدیر "ہمایوں"

کے

## ادبی مضامین کا دلکش مجموعہ

عنقریب شائع ہو رہا ہے طلسمِ زندگی میاں صاحب کی پندرہ سال کی ادبی کاوشوں کا نتیجہ ہے۔ اس میں تقریباً سو چھوٹے مضمون اور پونے دو سو چھوٹے چھوٹے شہ پارے ہیں۔ مناظر، صدائے روح، آئینۂ دل، جدوجہد، سرگوشیاں، خیالاتِ پریشاں، چھ مختلف باب ہیں جن میں مضامین تقسیم کئے گئے ہیں طلسمِ زندگی حسنِ فطرت، اخلاق، تصوف، نفسیات اور محبت کے پاکیزہ جذبات کا ایک بوقلموں نگارخانہ ہے جس میں زندگی کے صحیح اور فلسفیانہ مطالعہ کے بدیع المثال اور دلآویز مرقعے پیش کئے گئے ہیں، کتاب کا ایک حصہ لطیف مزاحیہ مضامین کے لئے بھی وقف ہے جو گویا ملح فی الطعام کا کام دیتا ہے۔

اس مجموعے میں "ہمایوں" کے مطبوعہ مضامین کے علاوہ جدید مضامین بھی شامل ہیں بلکہ مطبوعہ مضامین بھی تغیر و تبدل اور ترمیم و تنسیخ کے بعد بالکل ایک نئے قالب میں ڈھل گئے ہیں۔

"طلسمِ زندگی" تقریباً ایک درجن یک رنگ و سہ رنگ خوبصورت تصاویر سے بھی مزین ہوگی۔ اور یہ تصویریں بھی ایسی ہیں جو اپنی جگہ استادانِ فن کے بہترین مصورانہ کمالات کا نمونہ سمجھی گئی ہیں۔

کتابت پنجاب کے ایک بہترین خوشنویس کے سپرد کی گئی ہے طباعت اعلیٰ درجے کے اہتمام سے ہوگی۔ اس کے علاوہ کتاب کی آرائش کے لئے ماہرِ فن مصوروں کے مشورے سے بھی استفادہ کیا گیا ہے۔ غرضکہ "طلسمِ زندگی" کی معنوی صورت کی طرح ظاہری صورت کو بھی دلکش بنانے کے لئے تجارتی مصالح کو نظرانداز کرتے ہوئے بے دریغ روپیہ صرف کیا گیا ہے۔

حجم ۲۵۰ صفحات کے قریب ہوگا اور جلد بہت خوبصورت ہوگی قیمت تقریباً تین روپے فی جلد۔ ایک زیادہ قیمتی ایڈیشن بھی شائع ہوگا، جس کی جلد زیادہ نفیس ہوگی۔ اس کی قیمت فی الحال مقرر نہیں کی گئی،

یہ مجموعہ محدود تعداد میں شائع ہو رہا ہے۔ اگر آپ چاہتے ہیں کہ دوسرے ایڈیشن تک انتظار کی زحمت برداشت نہ کرنی پڑے تو فی الفور اپنی فرمائش دفتر "ہمایوں" میں بھیج دیجئے جن حضرات کی فرمائشیں پہلے پہنچیں گی اُن کا حق فائق سمجھا جائے گا۔

منیجر رسالہ ہمایوں۔ ۲۳۔ لارنس روڈ۔ لاہور

# عرضِ حال

یہ اس سال کا آخری پرچہ ہے۔ آئندہ پرچہ "ہمایوں" کا گیارھواں سالگرہ نمبر ہوگا۔ گیارہ سال کی اِس مدت میں "ہمایوں" نے اُردو زبان وادب کی جو خدمت انجام دی ہے اس کا اندازہ ہم سے زیادہ آپ کر سکتے ہیں۔ اس لئے اس کے متعلق کسی قسم کے اظہار کی ضرورت نہیں۔ آپ جانتے ہیں کہ اپنے بڑھے ہوئے مصارف کے باوجود "ہمایوں" نے ہمیشہ خاموشی کے ساتھ ہر قدم آگے ہی کی طرف بڑھانے کی کوشش کی ہے اور اگرچہ اقتضائے وقت کے پیشِ نظر ہم نے چندے میں بھی خاص تخفیف کردی لیکن اس کے باوجود رسالہ ظاہری ومعنوی نقطۂ نظر سے اور بھی ترقی کر گیا۔ "ہمایوں" تاجرانہ نقطۂ نظر کے مطابق بلند بانگ دعاوی کرنا غیر ضروری سمجھتا ہے۔ اس لئے کہ اسے اپنے ناظرین کی قدر شناس نگاہوں پر اعتماد ہے۔

گزشتہ نومبر اور دسمبر میں خاص رعایت کا اعلان کیا گیا تھا اور ایک خوبصورت اور ضخیم سالنامہ عام مسلک کے خلاف ناظرین کی خدمت میں مفت پیش کیا گیا تھا۔ اس طرح رسالے کی اشاعت میں کم وبیش ایک ہزار کا اضافہ تو بلاشبہ ہو گیا لیکن مالی پہلو سے "ہمایوں" گھاٹے میں رہا۔ اب بھی چندہ پانچ روپے ۶ ر کے بجائے چار روپے مع محصول ہے اور حسبِ دستور اس دفعہ کا شاندار سالنامہ بھی خریداروں کو اسی چندے میں مفت دیا جائے گا لیکن ہم اپنے قدیم ناظرین سے علی العموم اور اُن حضرات سے جو نومبر دسمبر کے رعایتی اعلان کے مطابق خریدار بنے تھے علی الخصوص استدعا کرتے ہیں کہ وہ ضرور اپنی معاونت برقرار رکھ کر اُردو زبان کی اس علمی وادبی خدمت میں ہماری حوصلہ افزائی کریں۔ امید ہے کہ ہماری یہ درخواست رائیگاں نہ جائے گی۔ رسالے کی آئندہ ترقی کے متعلق ہم حسبِ سابق کسی قسم کا وعدہ کرنا ضروری نہیں سمجھتے لیکن "ہمایوں" کو بفضلِ خدا آپ روز بروز پہلے سے زیادہ دلچسپ، پہلے سے زیادہ مفید اور پہلے سے زیادہ بلند پایہ دیکھیں گے۔

(مینجر)

اردو ادب کا موجودہ دَور رسائل کا دور ہے،

اردو رسائل کی سرپرستی اردو کے بہی خواہوں کا اوّلیں فرض ہے۔

# ہمایوں کا گیارھواں سالگرہ نمبر

جنوری ۱۹۳۳ء میں "ہمایوں" کا گیارھواں سالگرہ نمبر شائع ہوگا۔ یہ ضخیم نمبر اوّل سے آخر تک بہترین ادبا و شعرا کے بہترین تخیلات کا مجموعہ ہوگا۔ اور امید ہے کہ حسن اہتمام اور مضامین نظم و نثر کے اعتبار سے یہ پرچہ خود "ہمایوں" کے سابقہ خاص نمبروں میں نہایت ممتاز ہوگا۔ بعض مضامین کے عنوان ذیل میں درج ہیں۔

خوشی کی تسخیر۔ میاں بشیر احمد صاحب کا دلچسپ اور عالمانہ مضمون جس میں فلسفۂ مسرت پر ایک غائر نظر ڈالی گئی ہے۔

(۲) ہوالغنی۔ حضرت جوش ملیح آبادی کی ایک نہایت نازک اور دلکش غزل۔ جوش کا بہترین اُستادانہ رنگ۔

(۳) میرا سخت ترین نقاد۔ "ہمایوں" کے مقالہ نگار خصوصی حضرت فلک پیما کا بلند پایہ مضمون۔ مزاحیہ افسانہ ایک نئے رنگ میں۔ نئے خیالات، نئی باتیں۔

(۴) آئن سٹائن۔ جناب منصور احمد صاحب کا دلکش مضمون آئن سٹائن کی زندگی اور اس کے نظریات پر ایک نظر۔ نظریۂ اضافیت کی تشریح خود آئن سٹائن کی زبانی۔

(۵) چند بیل۔ مشہور مزاحیہ نگار مرزا عظیم بیگ صاحب چغتائی کا ایک نئے رنگ کا مضمون۔ جانوروں کے مطالعہ کا ایک دلچسپ باب۔

(۶) ترانۂ خزاں۔ حضرت فراق گورکھپوری کی لاجواب مترنم نظم۔ جدید شاعری کا ایک بہترین نمونہ۔

(۷) مری محبت جواں رہے گی۔ حضرت راشد وحیدی کی گراں پایہ نظم اوّل سے آخر تک محبت کے زندگی پرور اور بعزم آفریں جذبات میں ڈوبی ہوئی۔

(۸) وادیٔ امن۔ میاں بشیر احمد صاحب کی لاجواب فطری نظم، فلسفیانہ خیالات کا دلفریب مرقع۔

(۹) افسانے کے لئے مواد کی فراہمی۔ اُردو کے یگانۂ ناز نقاد جناب مولوی محمد حسین صاحب ادیب۔ ایم۔ اے بی۔ ای۔ ڈی کا نہایت دلچسپ اور عالمانہ مقالہ۔

(۱۰) فیضانِ عشق۔ حکیم آزاد انصاری کی مرصع استادانہ نظم سرتاپا بہشتِ محبت۔

(۱۱) پہاڑی لڑکی۔ "ہمایوں" کے افسانہ نگارِ خاص جناب "راہرو" کا ایک نہایت دلکش افسانہ۔ فطرت کے ایک راز کی نقاب کشائی۔

(۱۲) چاندنی رات کی سیل۔ دہلی کے نوجوان اور باکمال ادیب عبدالمغنی صاحب مصنف "نرالی اردو" کا نہایت دلکش

مزاحیہ مضمون۔ کارخانہ داروں کی زبان کا بہترین مرقع۔

(۱۳) جاڑے کا موسم۔ حضرت مقبول احمد پوری کی نئے رنگ کی نظم۔ دلکش محاکات، دلآویز ترنم، اردو میں ہندی کی شیریں چاشنی۔

(۱۴) ایاز کی قبر تک۔ جناب حمید احمد خاں صاحب ایم اے کا دلآویز مقالہ۔ لطیف تاثرات کی تصویر۔ لاہور کے باز کی چلتی پھرتی زندگی کا دلکش محاکات۔

(۱۵) قوسِ قزح۔ میر سعادت حسین نجیب کی حسنِ فطرت میں ڈوبی ہوئی پاکیزہ نظم۔

(۱۶) پنا سے اجیگڑھ تک۔ مرزا نعیم بیگ صاحب نعیم کا ایک دلچسپ سفرنامہ۔ چھوٹی چھوٹی باتوں اور چھوٹی چیزوں کے مطالعہ کا لطف۔ زبان اور اندازِ بیان کا ایک بیش قیمت مرقع۔

علاوہ ازیں احمد شاہ صاحب پطرس بخاری جیسے بلند پایہ مزاحیہ نگار کے مضمون کی بھی توقع ہے۔ افسانوں میں پریم چند منصور احمد، حامد علی خاں اور بعض دوسرے افسانہ نگاروں کے لاجواب افسانے ہوں گے۔ نظموں میں حضرت اثر صہبائی کا راحت کدہ، حضرتِ عدم کی نظم "بیتے ہوئے دنوں کی یاد" جناب سید علی اختر صاحب اختر کی گراں پایہ نظم، غمِ روزگار خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں۔ حامد علی خاں کی نظمیں بھی ہوں گی

اس پر مستزاد کئی چھوٹے چھوٹے مضامین اور غزلیں ہوں گی۔ باقی رہیں تصویریں، یہ تو اب "ہمایوں" کے عام نمبروں میں بھی بہت ہوتی ہیں۔ جنوری نمبر میں اور بھی زیادہ یک رنگ وسہ رنگ تصاویر ہوں گی۔ عام طور پر معلوم ہے "ہمایوں" کی تصویریں معیارِ مصوری کے لحاظ سے بہترین ہوتی ہیں۔ اس لئے اس کے متعلق کچھ کہنے کی ضرورت نہیں۔ غرضیکہ سالگرہ نمبر ہر حیثیت سے بے انتہا دلکش ہوگا۔ اور الگ پرچے کی قیمت ایک روپے کے قریب ہوگی لیکن جو حضرات للعہ (مع محصول) رعایتی چندہ بھیج کر سال بھر کے خریدار بن جائیں گے انہیں یہ پرچہ مفت ملے گا۔ اور دوسرے معاصرین کی طرح سالگرہ کی زائد قیمت نہ لی جائے گی۔ فرمائشیں جلد بھیجئے اور بھجوائیے۔

---

## براہِ نوازش

"ہمایوں" کے متعلق ہر قسم کی خط وکتابت کرتے وقت خریدار حضرات اپنے چٹ نمبر کا حوالہ فرور دیں۔ بصورت دیگر اُن کے ارشاد کی تعمیل ناممکن ہوگی۔

جواب طلب امور کے لئے جوابی کارڈ یا ٹکٹ بھیجنا ضروری ہے ورنہ دفتر جواب دینے کا پابند نہ ہوگا۔

مینیجر رسالہ ہمایوں ۲۳۔ لارنس روڈ لاہور

---

# جہاں نما

## سر علی امام مرحوم

افسوس کہ نواب موید الملک سر سید علی امام کا انتقال ہو گیا۔

مرحوم اس دَور کے قابل ترین مسلمان مدبرین میں سے تھے۔ سر محمد شفیع کے بعد سر علی امام کا انتقال مسلمانوں کے لئے اس سال کا منحوس ترین حادثہ ہے۔ سر علی امام وسیع الخیال محبِ وطن اور دردمند مسلمان تھے۔ اُن کی قانونی قابلیت اور سیاسی تجربہ مسلمہ تھا۔

مرحوم ۱۸۶۹ء میں پیدا ہوئے۔ صوبہ بہار میں پٹنے کے قریب ایک معمولی قصبہ نیورہ آپ کا مولد ہے۔ علم و فضل اور شرافت و نجابت سر علی امام کے خاندان کی میراث ہے۔ علامہ اقبال نے مرحوم کو مخاطب کرتے ہوئے بجا کہا ہے ؎

اے امام اے سیدِ والا نسب | دودمانت فخرِ اشرافِ عرب
سلطنت را دیدہ افروز آمدی | عقلِ کُل را حکمت آموز آمدی

سر علی امام کے والدِ ماجد شمس العلماء نواب امداد امام اثرؔ ایک قابل شاعر اور مصنف ہیں۔ خود سر علی امام کی سخن سنجی، سخن فہمی اور بذلہ آفرینی ہر محفل کی رونق ہوا کرتی تھی۔ قانون سے اس خاندان کو خاص لگاؤ رہا ہے۔ سر علی امام کے دادا انگریزی حکومت کے ابتدائی زمانے میں ججی کے عہدے پر فائز تھے۔ سر علی امام کے چھوٹے بھائی سید حسن امام ہندوستان کے قابل ترین بیرسٹروں میں سے ہیں۔

سر علی امام نے ابتدائی تعلیم آرہ اور پٹنہ میں پائی۔ اس کے بعد حصولِ تعلیم کے لئے انگلستان گئے جہاں سے ۱۸۹۰ء میں بیرسٹر ہو کر واپس ہندوستان تشریف لائے۔ بہت جلد قانونی حلقوں نے آپ کی قابلیت کا لوہا مان لیا اور مرحوم کا قدم سرعت کے ساتھ منازلِ ترقی طے کرنے لگا۔ ۱۹۱۰ء میں سر علی امام حکومتِ ہند کے لا ممبر بنے اور اپنے فرائض کو نہایت قابلیت سے انجام دیتے رہے۔ مُلکی اور مِلّی کاموں سے انہیں ہمیشہ خاص لگاؤ رہا۔ مُسلم لیگ اور علی گڑھ کی تحریکات میں انہوں نے نمایاں حصّہ لیا۔ ۱۹۱۷ء میں اعلیٰ حضرت خسروِ دکن نے انہیں وزارتِ عظمیٰ کے عہدۂ جلیلہ پر فائز کیا۔ اس زمانے میں انہوں نے مملکتِ دکن کی بیش بہا خدمات انجام دیں اور حضور نظام نے انہیں نواب موید الملک کے خطاب سے سرفراز فرمایا۔

گزشتہ سال گول میز کانفرنس کے سلسلے میں جب آپ انگلستان تشریف لے گئے تو وہیں آپ کی صحت بگڑنی شروع ہوئی۔ اس دفعہ دیوالی کی تعطیل کے موقع پر آپ پٹنہ گئے جہاں اختلاجِ قلب میں مبتلا ہو کر ۳ر اکتوبر ۱۹۳۲ء کو آپ نے انتقال فرمایا اور حسبِ وصیت رانچی میں سپردِ خاک ہوئے۔

انا للہ و انا الیہ راجعون

ہم لیڈی امام، شمس العلماء نواب امداد امام، سید حسن امام اور مرحوم کے دوسرے متعلقین سے اُن کے اس نقصانِ عظیم پر دلی ہمدردی کا اظہار کرتے ہیں۔

# تصاویر

(اس پرچے کی آٹھوں تصاویر کے متعلق ذیل کی چند سطور ملاحظہ فرمائیے)

(۱) **موسیقی**۔ یہ انیسویں صدی کے ایک جرمن مصوّر کارل کیزل کا تصوّر ہے۔ موسیقی قدیم ترین فنون میں سے ہے اور عالم و جاہل، مہذب و وحشی سب اس سے متاثر ہوتے ہیں۔ حسیاتِ عالیہ میں سے باصرہ کا تعلق زیادہ تر فہم و ادراک سے ہے اور سامعہ کا جذبات و محسوسات سے خوشی، خوف، محبت سب کی اپنی اپنی لے الگ ہے جس کو انسان تو کیا اکثر حیوان بھی پہچانتے ہیں۔ موسیقی ایک آفاقی زبان ہے جو ہر کہیں سمجھی جاتی ہے۔ اس کا تعلق سماعت سے ہے لیکن کانوں کی راہ سے یہ روح میں حلول کر جاتی ہے۔ موسیقی کی زبان الفاظ سے ماورا ہے۔ جو کچھ راگ کہتا ہے زبان نہیں کہہ سکتی۔

(۲) **قیدی شہزادے**۔ یہ دونوں مظلوم شہزادے اپنے ہولناک انجام کی وجہ سے انگلستان کی تاریخ میں ہمیشہ زندہ رہیں گے ان کے غاصب چچا ارل آف گلوسسٹر نے جو بعد میں رچرڈ ثالث کے نام سے مشہور ہوا تخت چھیننے کے لئے ان دونوں کو ایک زنداں میں ڈلوا دیا تھا جہاں وہ اس کے ایما کے مطابق نہایت خوفناک طریقے پر قتل کر دئے گئے۔ ان کی بھولی بھالی صورتیں دیکھ کر خود جلّادوں کے دل بھر آئے لیکن یہ پتھر دل نرم جذبات سے زیادہ دیر متاثر نہ رہ سکے اور آخر دونوں بھائی خاک و خوں میں ملا دئیے گئے بڑا بھائی شاہ ایڈورڈ پنجم ہے جو حقدارِ تخت و تاج تھا اور چھوٹا بھائی رچرڈ ڈیوک آف یارک ہے۔

(۳) **الحمرا کا ایک دالان** } یہ شاہی عمارات مغرب میں اسلام کے اقتدار اور تہذیب و تمدن کی زندہ جاوید نشانیاں ہیں محمد کرمانی
(۴) **القصر کا بیت السفراء** } صاحب کے مضمون سے چونکہ ان کا تعلق ہے اس لئے ناظرین ہمایوں کی دلچسپی کے لئے "غرناطہ کے تین منظر" کے ساتھ اِن دونوں تصاویر کی اشاعت مناسب معلوم ہوئی۔

(۵) **راج ہنس**۔ گہرے پانی میں شاہانہ تمکنت سے تیر رہا ہے گویا قدرت نے پروبال کا ایک چھوٹا سا جہاز پانی میں چھوڑ دیا ہے۔ جو خود ہی جہاز راں بھی ہے۔

(۶) **فلیمنگو**۔ ایک قسم کا کلنگ ہے جو پانی میں بالکل ساکت و صامت کھڑا شاید اپنے عکس کی طرف دیکھ رہا ہے ایک ٹانگ پروں میں چھپی ہوئی ہے گویا یہ پروں کے اس پھول کی ڈنڈی ہے۔

(۷) **سانڈنی**۔ "زورقِ صحرا" آنکھیں گویا ریگزار کا خواب دیکھ رہی ہیں اور نتھنے صحرائی کھجوروں کی بُو سے بوجھل ہوا کے کیف میں غرق ہیں۔

(۸) **بارہ سنگوں کا گروہ**۔ سینگ کیا ہیں بے برگ و بار ٹہنیوں کا ایک چلتا پھرتا جنگل ہے۔

# نیکی کرنے والا

(آسکر وائیلڈ کی ایک منثور نظم)

رات کا وقت تھا اور وُہ اکیلا تھا۔

اور اُس نے دُور سے ایک شہر کی دیواریں دیکھیں اور وُہ اُن کی طرف چل دیا۔

اور جب وُہ پاس پہنچا تو اُس نے نشاط کے پاؤں کی دھمک اور مسرت کے منہ کی ہنسی اور بہت سے سازوں کی پُرشور آوازیں سُنیں

اور اُس نے دروازے کو کھٹکھٹایا اور دربانوں میں سے کسی نے اُس کے لئے دروازہ کھول دیا۔

اور اُس نے سنگِ مرمر کا ایک مکان دیکھا جس کے سامنے سنگِ مرمر کے بڑے بڑے خوبصورت ستون تھے ستونوں کے ساتھ پھولوں کے ہار لٹک رہے تھے اور اندر اور باہر دیوار کی مشعلیں روشن تھیں اور وُہ اِس گھر میں داخل ہو گیا۔

اور جب وُہ سنگِ سلیمانی اور زبرجد کے ایوانوں میں سے گزر کر ایوانِ ضیافت میں پہنچا تو اُس نے بحری سوسن کے بنے ہوئے پلنگ پر ایک ایسے شخص کو لیٹے ہوئے دیکھا جس کے سر پر گلاب کے پھُولوں کا تاج تھا اور جس کے ہونٹ شراب کی سُرخی سے لال ہو رہے تھے۔

اور اُس نے اُس کی پُشت کی طرف جا کر اُس کے کندھے پر ہاتھ رکھا اور کہا "تو اس طرح کیوں رہتا ہے؟"

اور اُس نوجوان نے مڑ کر اُس کی طرف دیکھا اور اُسے پہچان کر بولا "ایک زمانے میں مَیں کوڑھی تھا اور تو نے مجھے اچھا کیا۔ اب میں اور کِس طرح رہوں؟"

اور وہ اُس مکان سے نکل کر پھر بازار میں آ گیا۔

اور تھوڑی ہی دیر گزری تھی کہ اُس نے ایک عورت کو دیکھا جس کا چہرہ غازہ سے اور لباس رنگوں سے آراستہ تھا اور جس کے پاؤں میں موتیوں کی جوتیاں تھیں، اور اُس کے پیچھے پیچھے آہستہ آہستہ کسی شکاری کی طرح ایک نوجوان آ رہا تھا جس نے دو رنگ کی قبا پہن رکھی تھی عورت کا چہرہ ایک حسین بُت کی طرح نظر آ رہا تھا اور نوجوان کی آنکھوں میں شہوت کی آگ چمک رہی تھی۔

اور اُس نے جلد جلد اُن کا تعاقب کیا اور نوجوان کا ہاتھ پکڑ کر اُس سے کہنے لگا "تو اِس عورت کی طرف کیوں دیکھ رہا ہے؟ اور اس طرح بھی کوئی دیکھتا ہے؟"

اور نوجوان نے مڑ کر اُس کو پہچانا اور کہنے لگا "میں ایک زمانے میں اندھا تھا اور تُو نے مجھے آنکھیں دیں۔ اب میں اور کس کی طرف دیکھوں؟"

اور وہ دوڑ کر آگے بڑھا اور عورت کے رنگین آنچل کو تھام کر بولا "کیا تیرے چلنے کے لئے گناہ کے راستے کے سوا اور کوئی راستہ نہیں رہا؟"

اور عورت نے مُڑ کر اُس کو پہچانا اور ہنس کر کہنے لگی "میں گناہگار تھی اور تو نے میرے گناہوں کو معاف کر دیا، اور یہ راستہ بڑا ہی خوشگوار راستہ ہے۔"

اور وہ شہر سے باہر نکل گیا۔

اور جب وہ شہر سے باہر نکل گیا تو اُس نے سڑک کے کنارے ایک نوجوان کو دیکھا جو رو رہا تھا۔

اور وہ اُس کے پاس گیا اور اُس کے لمبے لمبے بالوں والے سر پہ ہاتھ رکھ کر کہنے لگا "تو کیوں روتا ہے؟"

اور نوجوان نے سر اٹھا کر اُس کی طرف دیکھا اور پہچان کر جواب دیا "ایک دن میں مر گیا تھا اور تُو نے مجھے زندہ کیا۔ اب میں رونے کے سوا اور کیا کروں؟"

منصور احمد

# منظر نگاری کا ارتقا

## مصوّرِ قدرت

## میر حسن

## تک

تمام فنونِ لطیفہ جو حقائقِ زندگی کو کسی ذہنی صورت میں پیش کرتے ہیں، دو طرح پر تقسیم کئے جاسکتے ہیں۔ ایک وہ جن کا تعلق سماعت سے ہے اور دوسرے وہ جن کا تعلق بصارت سے ہے لیکن ان فنون میں سے صرف شاعری ہی ایک ایسا فن ہے جس کی ہمہ گیری کسی ایک قید کی متحمل نہیں ہوسکتی۔[1] جس طرح وہ جذباتِ انسانی کی ترجمانی الفاظ سے کرتی ہے اسی طرح وہ فطرت کے مناظر اس انداز سے ہمارے سامنے پیش کرتی ہے کہ نظروں کے سامنے ایک سماں کھنچ جاتا ہے اور قلب اس محاکات سے سرور حاصل کرتا ہے۔

شاعری اُس سماوی مسرت کا نام ہے جو انسانی زندگی کا منتہائے نظر ہے۔ لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ وہ اس قیاسی عالم کو حاصل کرنے کے لئے حقیقت سے گریز کر بیٹھے۔ کیونکہ اگر واقعی سماوی مسرت کوئی چیز ہے تو وہ انہیں دنیاوی حقائق میں پوشیدہ ہے، انہیں تجربات میں مضمر ہے۔ انسان کا فطرتاً بھی مناظرِ قدرت کی طرف رجوع ہوتا ہے۔ وہ نیچر کے اُن خوبصورت پاکیزہ مناظر کو دیکھنا چاہتا ہے، جن سے وہ اپنے لڑکپن میں لطف اندوز ہوتا تھا۔ وہ دنیا کے آلام سے گھبرا کر اکثر نیچر ہی کے دامن میں سکوت تلاش کرتا ہے۔ اس لئے شاعری کا ایک اہم فرض یہ بھی ہے کہ وہ ایسے مناظر کی محاکات ہمارے سامنے پیش کرے جس سے ہمارے قلب پر وہ انبساطی کیفیت طاری ہوجائے جو آرٹ کا اصل مقصد ہے اور اسی لئے ہر زبان کی شاعری نے ایسے مناظر پیش کئے ہیں۔ ہماری اردو میں بھی اس منظر نگاری کے بہترین نمونے موجود ہیں، لیکن قبل اس کے کہ ہم اردو زبان میں منظر نگاری کی ارتقائی صورت پر نظر ڈالیں (کہ کس طرح رفتہ رفتہ یہ ایک صنفِ شاعری ہوگئی) اس کے مفہوم کو معین کرلینا ضروری ہے۔

---

[1] ہیگل نے اس خیال کو نہایت وضاحت کے ساتھ سمجھایا ہے اور نہایت قابلِ قدر نکات کی تشریح کی ہے۔

منظرنگاری کا مفہوم صرف اس قدر ہے کہ شاعر جس شئے سے یا خارجی تصویر کو دیکھے اس کی تصویر الفاظ کے ذریعہ سے ہمارے سامنے اس طرح کھینچ دے کہ اس کی اصل کیفیت نظروں کے سامنے آجائے۔ جس قدر یہ محاکات اصل کے قریب ہوتی ہے اسی قدر اس کا رتبہ ادب میں بلند ہوتا جاتا ہے۔ اکثر نیچر کے دلفریب نظاروں ہی پر اس لفظ کا اطلاق ہوتا ہے لیکن اس کے دامن میں ان تمام مناظر کی گنجائش ہے جن سے ہماری نظریں مستفید ہوتی ہیں۔ یہاں واقعہ نگاری اور منظرنگاری کے باریک فرق کو بھی مدِنظر رکھنا ضروری ہے۔ ایک واقعہ اس طرح بھی بیان کیا جاسکتا ہے کہ صرف کان ہی اس سے فیض حاصل کرسکیں اور دماغ کے سامنے کوئی مسلسل تصویر نہ آئے۔ لیکن اسی واقعہ کو اس طرح بھی ادا کیا جاسکتا ہے کہ آنکھوں کے سامنے وہی نقشہ گھوم جائے جس کو بیان کرنے والے نے دیکھا ہے۔ اس طرح منظرنگاری کا درجہ واقعہ نگاری سے بہت بلند ہے کیونکہ یہاں سامعہ اور باصرہ دونوں لطف اندوز ہوتے ہیں۔

اس منظرنگاری کی ابتدا کب ہوئی اور کن حضرات کے ہاتھوں اس نے پرورش پائی۔ ایک مختصر افسانہ ہے جس کے آغاز اور انجام میں نمایاں فرق موجود ہے۔ ہماری زبان نے اپنے عالمِ طفلی میں وہ تمام جلوے دیکھے جو ایک ادب کے لئے ضروری تھے۔ اسی ابتدائی دور میں ان اصنافِ شاعری کا پتا لگایا جاسکتا ہے جو آگے چل کر انتہا کو پہنچیں۔ یہی وہ زمانہ تھا کہ ہماری شاعری بھی فطرت سے قریب اور حقیقت کے پہلو بہ پہلو امیدوں کی دنیا لئے چل رہی تھی۔ خیال ہوتا تھا کہ یہ بہت جلد ترقی کے مدارج طے کرجائے گی۔ اس میں شک نہیں کہ زبانِ اردو کو ایک قلیل عرصہ میں قابلِ رشک ترقی نصیب ہوگئی پھر بھی اس نونہال کی بہت سی شاخیں ایسی خشک ہوئیں کہ ان کی نشوونما اگر بالکل رُک نہیں تو کم از کم سست ضرور پڑگئی۔ منظرنگاری بھی انہیں پژمردہ شاخوں میں سے ہے جو نکلتے ہی مُرجھا گئیں۔ خیریت ہوئی کہ قدرت نے میرحسن جیسا مصور پیدا کیا جس کی آبیاری سے یہ شاخ بھی پھر بار آور ہوئی۔

منظرنگاری کے بہترین نقشے ان مثنویات میں موجود ہیں جو دورِ اول میں لکھی گئیں۔ افسوس ہے کہ اس دور کی اکثر کتابیں موجود نہیں کہ کوئی قابلِ اطمینان تلاش کی جاسکے۔ جو چند نمونے ہیں ان سے پتا چلتا ہے کہ اُس وقت اِس صنفِ شاعری کی کیا حالت تھی اور ہمارے شعرانے اس طرف کتنی توجہ کی تھی۔

عہدِ قدیم کے شاعر وجہی نے جو قطب شاہ (۷۴ - ۱۰۲۵) کے زمانے کا درباری شاعر تھا اپنی مثنوی "قطب مشتری"[۱] میں ایک عیش وطرب کی مجلس کا نقشہ کھینچا ہے جس میں اہلِ مجلس اور ان کے نشے کا عالم دکھایا ہے۔

شہنشہ مجالس کئے ایک رات وزیران کے فرزند نے سب سنگات ٭ ہر ایک خوبصورت، ہر ایک خوش تھا سو ہر ایک دلکش، ہر ایک دلربا

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . ٭ . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

---

[۱] مثنوی مذکور کا یہ اقتباس ڈاکٹر محی الدین نے "اردو شہ پارے" جلد اول میں صفحہ ۹۱-۱۰۲ میں دیا ہے۔

صراحی پیالے لے ہاتاں منے[۱] ندیاں تے مشغول ہاتاں منے ؛ لگے مطرباں گانے یوں سازسوں کہ دھرتی ہلے مست آوازسوں
جو مطرب تو دو صحرا میں اس دھات گائے تو پھراں کوں اشرق تے حال آئے ؛ جو گاون وو شہ کوں کماتے اتھے سواگاں پہ راگاں جماتے اتھے
ندیماں لطافت میں جو چک آئیں تو رو تیاں کو خوش کر گھڑی میں ہنسائیں ؛ شراب ہور صراحی، نقل ہور جام ہوئے مست مجلس کے لوگاں تمام

محمد شاہی باغ کی تصویر ننھی سانولی کی دلکش تصویر محمد قلی قطب شاہ[۲] (۱۵۸۱ - ۱۶۱۱ء) کے دیوان میں موجود ہے اس کا تذکرہ بھی مصنف "اردو شہ پارے" نے اپنی کتاب مذکور میں کیا ہے[۳] یہاں ایک ساکت حسن کی محاکات منظور ہے۔

ننھی سانولی پر کیا ہوں نظر خبر سب گنوا کر ہوا بے خبر ؛ نزاقد سرو نکلے جب چھند سوں دسن جوت منج کوں دسن جیوں قمر
پون سینی ہنت الکھی ہو آپ کر سورج چند لمن جھکے دو زر کمر ؛ میں اس نور سے لبدیا ہوں کیا عجب دو جگ روشنی پایا کس نیں خبر
تو دو دسی ڈرا وے منجے دو رتھے ؛ وو کیا بوجھے مو دل میں ہے تو نگر

غرض اس زمانے کی مثنویات میں صحرا کے نقشے، باغ کا سماں، شادی کے ٹھاٹ باٹھ، محل کے تکلفات، پریوں اور دیووں کی لڑائی، دھوپ کی حالت اور موسم سرما کی کیفیت کی دلچسپ محاکات ملتی ہے۔ مشتے نمونہ از خروارے دکھادینا یہاں غالباً بے جا نہ ہوگا۔ طول کے خوف سے صرف چند مثالوں پر اکتفا کی جاتی ہے۔

کشت و خون (شاہ دریائے قلزم اور شہپال کی لڑائی) کے بعد رزم گاہ کی خوفناک حالت: از غواصی

ہوئے جمع جنگی ہزاراں تمام قوی ہور خونخوار امیراں تمام ؛ یک یک جان یک کوہ یا مچ جیوں لے ہاتاں میں فتنے پھرے گرز جیوں
غضبناک ہو جیوں انگے دل ہوئے کلیجے پہاڑاں کے پھوٹ جل ہوئے ؛ او نالے ہو آفت بھرے عزم سوں کھڑے آکے میدان میں رزم سوں

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

کئے قصد لڑنے کوں دو دلیر تھے زمانہ ہو اتل او پر سیر تھے ؛ او ٹھیا غل جدھر کا ادھر مار مار قیامت زمیں پر ہوا آشکار
جھلک دیک بجلیاں سی تروار کی ؛ اوڑی فاختی سخت سنسار کی

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

جو دریا لہو کا ابلنے لگیا گگن اس پو کشتی ہو چلنے لگا ؛ سراں نیر اس لہو کے سمندر تھے جو ستے تھے جیوں برڑے دور تھے

---

[۱] منے = میں، دو = وہ، ہور = اور
دسن = دکھائی دینا، چھند = چالاکی، جوت = چمک، منج کوں = مجھ کو، سینی کو عام طور پر دکن کے لوگ ستی کہتے ہیں، ستی = سے۔

[۲] قلی قطب شاہ پہلا شخص ہے جس کا کلام اردو مجموعی صورت میں موجود ہے۔

[۳] اردو شہ پارے جلد اوّل ص ۱۹۵۔

[۴] از قصہ تمیم انصاری مصنفہ صنعتی بیجاپوری ـــــــــ ۶

پریوں اور دیووں کی لڑائی۔

ہوا پر سوں پریاں کی فوجاں چلیاں ۔۔۔ توں بوے کہ دریا کیاں موجاں چلیاں
ہویاں رو برو جب صفاں بے شمار ۔۔۔ ہتھیاراں سنبھالے سو مارے ہنکار

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

غصے سوں پڑے یک پویک سربسر ۔۔۔ پری دیو پر دیو پریاں اُو پر
جو سینے تے کینہ، پس سارنے ۔۔۔ ٹلی یک پویک بے جگر مارنے
چلائی جو تیراں آپس تان کر ۔۔۔ پہاڑاں کو پھوڑی تو ے جان کر

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

پریاں یوں چلیاں دیو میں ہر زمن ۔۔۔ کتک ابر میں جلد بجلیاں نمن
پری آپڑی دیو پر یوں شتاب ۔۔۔ کہ دیواں پو پڑتا ہی جوں آشہاب
وہی سب پریاں پیر دیواں ہیں یوں ۔۔۔ تنا رے رین کے اندھارے میں جیوں
سو یک دیو پر کئی پری بے درنگ ۔۔۔ کریں قتل یک شمع جوں کئی پتنگ
پریاں جوش میں آ اُبلنے لگیاں ۔۔۔ سو دیواں کو سارے کھنڈ لنے لگیاں

شادی[1] از بہرام و بانو حسن مصنفہ دولت[۵]

کیا فرش زریں سو ہر ٹھار پر ۔۔۔ بنائے محل سارے گلزار پر :: بچھے قالیاں بیچ ایوان کے ۔۔۔ دھرتے تکیہ لغلی بڑے شان کے
جواہر کے راسوں سے زینت کیا ۔۔۔ بہوت بھانت ہوں سارے مسند کیا :: صبح شام چھپر کا ہوے بے گماں ۔۔۔ کیا آب پاشی وہاں ہر زماں

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

اس دور کے ان نمونوں سے پتا چلتا ہے کہ قدیم شعرا کے خیال میں اس صنف شاعری کی کیا وقعت تھی۔ انہوں نے ابتدا ہی میں منظر نگاری کے فرائض سے سبکدوشی حاصل کرنے کی کوشش کی، لیکن یہ وہ زمانہ تھا کہ ادب ا ردو ابھی عالم طفلی ہی میں تھا، نہ زبان صاف سلجھی ہوئی تھی نہ وہ الفاظ ہی موجود تھے کہ خیالات کو واضح طور پر بیان کیا جا سکے یا تصویر کی محاکات نوک پلک کے ساتھ کی جا سکے۔ جب اکبر جیسے قادر الکلام نے برسوں بعد اس بات کا اقرار کیا کہ اب بھی زبان میں ایسے الفاظ موجود نہیں کہ دریا کی روانی[۲] دکھائی جا سکے تو ظاہر ہے اس دور اوّل کے شعرا کو کن دقتوں کا سامنا کرنا پڑا ہوگا۔ اسی لئے ان

---

[1] اردو شہ پارے — [۲] کلیات اکبر الہ آبادی ص ۱
مرے پاس سرمایہ کافی نہیں ۔۔۔ وہ مصدر نہیں وہ قوافی نہیں
زباں میں نہ وسعت نہ ایسا مذاق ۔۔۔ ادھر ہے مگر اور ہی طمطراق (؟)

کی محاکات پر کسی قدر دھندلکا چھایا ہوا ہے۔ زبان میں روانی نہ تھی محاکات میں صفائی نہ آسکی، وہ ایک تصویر پیش کرنا چاہتے تھے لیکن الفاظ ساتھ نہ دیتے تھے۔ اسی لئے اس وقت کی محاکاتی شاعری میں کہیں رنگ گہرا ہو گیا کہیں کوئی حصہ چھوٹ گیا نمی سانولی کی تصویر پر ایک پردہ سا پڑا نظر آتا ہے دوسرے محاکاتی نمونوں میں بھی وہ تسلسل نہیں کہ مکمل سماں آنکھوں کے سامنے آجائے۔ لیکن یہ صرف بنیاد تھی آنے والے شعرا کے لئے نمونہ تھی چشم بینا کے لئے۔

زبان جوں جوں ترقی کر رہی تھی لوگوں کی توجہ تصنع اور بناوٹ پر مائل ہو رہی تھی۔ فارسی کے تتبع میں غزلیں لکھتے اور فارسی الفاظ و محاورات کی دلچسپ بندشوں سے اپنی شاعری کو آراستہ کرتے تھے۔ امید، ندیم گلشن، فراق، بیدل، آرزو اور مبارک وغیرہ کا دور شروع ہوا تو انہوں نے بھاشا کے الفاظ نکالنا شروع کر دئے۔ ظاہر ہے کہ اس کانٹ چھانٹ میں مناظر قدرت کی شاخیں ہندوستانی بہار سے آراستہ کیونکر رہ سکتی تھیں اور نہ ان کی گنجائش ہی غزلوں میں تھی۔ یہ بھی واضح رہے کہ یہ محمد شاہی دور تھا۔ اسلامی حکومت کا آفتاب غروب ہو رہا تھا۔ دلوں سے وہ جوش و خروش غائب ہو رہا تھا جو ایک زندہ قوم کی نشانی ہے۔ ندرت اور اپچ کی کمی نے شاعر جیسی معزز ہستی کو بھی تصنع کی طرف مائل کر دیا تھا۔ جب زمانہ کی یہ حالت ہو تو نیچر کی طرف کس کی نگاہ اٹھے افسوس ہے کہ میر سودا نے بھی اس صنفِ شاعری کی طرف زیادہ توجہ نہ کی۔ میر صاحب نے برسات کے سفر میں کچھ اشعار لکھے ہیں لیکن ان کے یہاں بھی دوران مثنوی میں قدرتی مناظر کی آمیزش زیادہ نہیں۔ سودا نے قصیدوں کی تمہید میں کہیں کہیں اپنا زور قلم دکھایا۔ ہے لیکن وہ بھی اس قدر کم کہ نہ ہونے کے برابر ہے۔ درد تصوف ہی کے ہو رہے۔ یہ وہ دور تھا کہ عموماً ہمارے شعرا کی نظریں محلات سے لگی تھیں اور وہ قدرت کی دلفریبیوں سے گویا چشم پوشی کر رہے تھے میر حسن کے کچھ عرصہ بعد تک یہی حالت رہی۔ میر اثر کی مثنوی کو دیکھئے لیکن وہاں بھی اس جنسِ گراں بہا کے لئے جگہ نہیں۔ جرأت کی مثنوی حسن و عشق کو لیجئے کہ جرأت سودا میر اور مصحفی انشا کی درمیانی کڑی ہیں۔ ان کی مثنوی میں بھی بیقراری، اضطراب فراق، وصال سب کچھ ہے لیکن نہ کہیں عاشق کی نظریں قدرتی مناظر کی طرف اُٹھتی ہیں نہ معشوق آوارہ ہی کسی گل رسوا کو سونگھتا ہے۔

لیکن اسی زمانہ میں جب دلوں میں یہ افسردگی پیدا ہو گئی تھی۔ تصنع اور بناوٹ نے دماغوں پر حکومت حاصل کر لی تھی۔ قدرت نے ایک ایسی ہستی کو بھیجا جس کے ہاتھ میں مانی کا قلم تھا جس کے برش میں یہ قدرت تھی کہ وہ فطرت کے دلفریب نظاروں کو ان کے اصلی رنگ میں جلوہ گر کر دے اور نیچر کے ان رازوں کو ظاہر کر دے جن کو ہم دیکھتے ہیں اور پھر نہیں دیکھتے۔ میر حسن نے نہ صرف ادب کی اس بڑی کمی کو پورا کیا بلکہ آنے والوں کے لئے ایک شاہراہ کھول دی۔ انہوں نے خود ایک بڑی حد تک اس صنف شاعری میں کمال حاصل کر لیا جیسا کہ ان کی مثنوی "سحر البیان" پر ایک تحلیلی نگاہ ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے۔

مناظرِ قدرت کا رشتہ انسان کی زندگی سے وابستہ ہے دنیا کی سب سے زیادہ مہتم بالشان شئے مناظر نہیں بلکہ انسان ہے۔ منظر صرف انسانی زندگی کے لئے ایک "پس پردہ" ہے۔ مناظرِ قدرت کی انفرادیت سے انکار نہیں تاہم ان کا دلچسپ یا غیر دلچسپ ہونا، انسان کے زاویۂ نگاہ پر مبنی ہے، ایک بیکس و پریشان شخص جس نظر سے قدرت کے کسی منظر کو دیکھتا ہے۔ وہ ضرور

ایک سرمست کی نگاہ سے مختلف ہوگا۔ اس لئے منظر نگار کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ وہ جس نظر سے دیکھے اس کو بھی ملحوظِ خاطر رکھے ورنہ وہ اس حالت کی محاکات پر کماحقہٗ قادر نہیں ہوسکتا۔ لیکن جس وقت وہ مناظر پر گرد و پیش سے بے نیاز ہوکر نظر ڈالے تو وہی نقشہ پیش کرے جو اس کی نظروں کے سامنے ہے جس سے وہ خود لطف اندوز ہو رہا ہے میر حسن کا بڑا کمال یہی ہے کہ وہ فطرت کے ان دونوں پہلوؤں کو مدِ نظر رکھتے ہیں۔ اگر بدرِ منیر کی بیقراری کا دن ہے تو طلوعِ آفتاب میں بھی اس کے اثر نمایاں ہیں۔

ہُوا آفتابِ الم جو طلوع ؛ اُداسی سی ہونے لگا دن شروع

لیکن اگر داستانِ ملاقات ہے تو کیفیت دوسری ہی ہے۔

ہر ایک برج رشکِ گلستاں ہے آج ؛ بہار وصالِ غریباں ہے آج

جب میر حسن تصویر کے نمایاں رخ کو دیکھتے ہیں اور کسی منظر کی انفرادی حیثیت سے اس کی تصویر کھینچتے ہیں تو دل پر وہ اثر پیدا ہوتا ہے جو رات کی خاموشی میں بانسری کی آواز سے۔

وہ گانے کا عالم وہ حسنِ بیاں ؛ وہ گلشن کی خوبی وہ دن کا سماں ؛ وہ سبزہ سہی اور آبِ رواں ؛ وہ پانی کا مستی سے بہنا وہاں

وہ اڑتی سی نوبت کی دھیمی صدا ؛ کہیں دور سے گوش پڑتی تھی آ ؛ وہ رقصِ بتاں اور ستھری الاپ ؛ وہ گوری کی تانیں وہ طبلوں کی تھاپ

وہ دل پیٹنا ہاتھ پر دھر کے ہاتھ ؛ اچھلنا وہ دامن کا ٹھوکر کے ساتھ

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

جو پیچھے تھے آگے نہ وہ چل سکے ؛ جو بیٹھے سو بیٹھے نہ پھر ہل سکے ؛ لگی دیکھنے آنکھ نرگس اٹھا ؛ گلوں نے دئے کان ادھر کو لگا

غرض جو کھڑے تھے کھڑے رہ گئے ؛ اڑے جس جگہ سے اڑے رہ گئے

آواز کی محاکات الفاظ سے اگر ہوسکتی ہے تو شاید میر حسن کے اسی مصرع سے "وہ اُڑتی سی نوبت کی دھیمی صدا"۔

عموماً مناظرِ قدرت کی تقسیم چار حصوں میں کی گئی ہے۔

(۱) وہ مناظر جن کا تعلق اوقات سے ہے مثلاً صبح، شام، سرما، گرما

(۲) وہ مناظر جن کا تعلق مقامات سے ہے مثلاً آسماں، زمین، پہاڑ وغیرہ

(۳) وہ مناظر جن کا تعلق حسن سے ہے مثلاً کسی حسین کی محاکات، انسان کا مجسمہ وغیرہ۔

(۴) وہ مناظر جن کا تعلق عمرانیات سے ہے مثلاً رسم و رواج کی تصویر رزم بزم کا نقشہ

یہ تقسیم بہت کچھ صحیح ہے پھر بھی یہ کہہ دینا ضروری ہے کہ اگر کسی جگہ بھی شاعر منظر نگاری کے فرائض کو چھوڑ دیتا ہے اور فقط کسی رزم کی کیفیت یا کسی رزم کا اظہار کرنے لگتا ہے کہ اصل محاکات کے عنصر کم ہوجاتے ہیں تو وہ شاعری منظر نگاری کے تحت میں نہ آئے گی۔ میر حسن نے قریب قریب ہر قسم کی منظر نگاری کے بہترین نمونے ادب اردو میں چھوڑے ہیں۔ یہاں

چند مثالیں پیش کی جاتی ہیں۔

صبح :-

خوشی میں گئی جلد شب جو گذر — ہوئی سامنے سے نمایاں سحر

عجب رات وہ جوں سحر تھی سپید — عجب روز تھا مثلِ روزِ امید

گیا مژدۂ صبح لے ماہتاب — اُٹھا سورج آنکھوں کو ملتا شتاب

آخری مصرع کس خوبی کے ساتھ حقیقت کی ترجمانی کر رہا ہے، ان کے یہاں اس قسم کے مناظر کی بہتات نہیں لیکن انہوں نے یہاں بھی وہ بنیاد قائم کر دی جس پر انیس نے عالیشان عمارت بنائی اور جس کے آگے آزاد اور اسمٰعیل میرٹھی نے قدرتی باغ لگائے۔

میر حسن کی منظر نگاری جہاں تک اس کا تعلق مقامات کی محاکات سے ہے اپنا ثانی نہیں رکھتی۔ ایک جگہ باغ میں ایک نہر دکھاتے ہیں۔

بنی سنگ مرمر کی چوپڑ کی نہر گئی چارسو اس کے پانی کی لہر ؛ قرینے سے گرد اس کے سرو سہی کچھ ایک دور دور اس کے اِہ،

ہوائے بہاری سے گل لہلہے چمن سلسلے شاداب اور تھے بھرے ؛ زمرد کے مانند سبزے کا رنگ روش پر جواہر لگے جیسے سنگ

پڑے آب جو ہر طرف کو بہے کریں قمریاں سرو پر چہچہے ؛ گلوں کا لب نہر پر جھومنا اسی اپنے عالم میں منہ چومنا

وہ جھک جھک کے گرنا خیابان پر — نشہ کا سا عالم گلستان پر

جنگل کا جو نقشہ میر حسن نے پیش کیا ہے لوگوں کے دلوں پر ایک خاص تسلط رکھتا ہے جس کا اثر زمانۂ طفلی کے مطالعہ کے بعد سن کے ساتھ ساتھ بڑھتا جاتا ہے۔

وہ سنسان جنگل وہ نورِ قمر وہ براق سا ہر طرف دشت و در ؛ وہ اجلا سا میداں چمکتی سی ریت اگا نور سے چاندنی کا کھیت

درختوں کے پتے چمکتے ہوئے خس و خار سارے جھمکتے ہوئے ؛ درختوں کے سایہ سے مہ کا ظہور گرے جیسے چھلنی سے چھن چھن کے نور

چاندنی رات میں درختوں کے سائے سے لطف اٹھانے والے آخری مصرع کی داد دیں گے

اسی طرح میر حسن نے شہزادے کے جلوس کی دھوم دھام، عروس کی تصویر، خواب گاہ کی حالت بھی اپنے مخصوص دلکش انداز سے دکھائی ہے۔ بدرِ منیر کو حیا و شرم کی تصویر بنا کر یوں بٹھایا ہے۔

وہ بیٹھی عجب ایک انداز سے — بدن کو چرائے ہوئے ناز سے

منہ آنچل سے اپنا چھپائے ہوئے — لجائے ہوئے شرم کھائے ہوئے

پسینا پسینا ہوا سب بدن — کہ جوں شبنم آلودہ ہو یاسمن

شرم و حیا سے بدن پر پسینا آجانا ایک قدرتی بات تھی، میر حسن نے سیمیں بدن کو شبنم آلود بنا کر جو تصویر کھینچ دی ہے

اپنے میں کیفیات کی دنیا لئے ہوئے ہے۔

رزم و بزم کے جو نقشے میرحسن نے دکھائے ہیں ان کا جواب انیس کے سوا غالباً اور کہیں نہیں ملتا۔ ایک محفل میں رقص دکھانا چاہتے ہیں تو اس کی تصویر اس طرح کھینچتے ہیں۔

کناری کے جوڑے چمکتے ہوئے ؛ وہ پاؤں میں گھنگرو جھنکتے ہوئے
وہ بالے چمکتے ہوئے کان میں ؛ پھر کنا وہ ٹھنے کا ہر آن میں
وہ گھٹنا وہ بڑھنا اداؤں کے ساتھ ؛ دکھانا وہ رکھ رکھ کے چھاتی پہ ہاتھ
کبھی دل کو پاؤں سے مل ڈالنا ؛ نظر سے کبھی دیکھنا بھالنا

. . . . . . . . . . . . . . . . . .

وہ دانتوں کی مسی وہ گلبرگ تر ؛ شفق سے عیاں جیسے شام و سحر
وہ گرمی تھی چہرے کی جوں آفتاب ؛ جسے دیکھ کر دل کو ہو اضطراب
چمکنا گلوں کا صفا کے سبب
وہ گردن کے ڈورے قیامت غضب

اس مختصر مثنوی میں جس کثرت کے ساتھ باغ، نہر، جلوس، شادی، غمی وغیرہ کے مناظر پیش کئے گئے ہیں اُس سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مثنوی صرف بزم قدرت کی ترجمانی ہی کے لئے لکھی گئی ہے۔ حالانکہ اس میں متعدد جذبات کا اظہار کیا گیا ہے۔

میرحسن نے اس اعلیٰ محاکات کو کس طرح حاصل کیا۔ وہ کون سے نکات تھے جن پر قابو پا کر دلوں پر قابو پا لیا؟ اس کے لئے ضروری ہے کہ ایک ہی منظر کی دو مختلف تصویروں کو نگاہ کے سامنے رکھا جائے جو دو شعرا کے کمال کا نتیجہ ہوں تاکہ بخوبی اندازہ ہوسکے کہ میرحسن کا موقلم فطرت کے کن نازک رازوں کی پردہ کشائی کرتا ہے۔ جلوس کا نظارہ میر تقی میر کے قلم سے ملاحظہ ہو پھر اس کو میرحسن کی زبانی سُنئے اور داد دیجئے۔

"جلوس" خدائے سخن میر تقی میر۔

چل سواری کا سیر بھی ہے بڑا ؛ ایک عالم ہے دونوں رستے کھڑا
جل زربفت پوش نیل نشاں ؛ کوہ زر سا ہے پیش پیش رواں
زری پوشوں کا پیش و پس انبوہ ؛ اللہ اللہ ری ان کی شان و شکوہ
فوریں کتنے سونے کے ہے پہاڑ آگے (؟) ؛ کی روشنی کی جھاڑ
موتی کرتے تھے ہر طرف سے نثار ؛ تھا مگر فیل ابر گوہر بار

. . . . . . . . . . . . . . . . . .

روشنی بھی ہے کوئی ہنگامہ ؛ سیر میں گرم ہو گیا جامہ
شمع لاکھوں کنول میں ہیں روشن ؛ زور پھولا ہے کاغذی گلشن
تو میں کیا ڈھالی ہیں ستاروں کی ؛ کھوئی رونق فلک کے تاروں کی

## "جلوس" از مصور قدرت میر حسن

زبس تھا سواری کا باہر ہجوم ہوا جب کہ ڈنکا پڑی سب میں دھوم ؛ برابر برابر کھڑے تھے سوار ! ہزاروں ہی تھیں ہاتھیوں کی قطار

سنہری روپہلی وہ عماریاں شب و روز کی سی طرح داریاں ؛ چمکتے ہوئے بادلوں کے نشان سواروں کے غٹ اور بانوں کی شان

ہزاروں ہی اطراف میں پالکی جھلابور نی جگمگی نالکی ! ؛ کہاروں کی زربفت کی کرتیاں اور ان کی دبے پاؤں کی پھرتیاں

وہ شہنائیوں کی صدا خوش نوا سہانی وہ نوبت کی دھیمی صدا ؛ وہ آہستہ گھوڑوں پہ نقارچی قدم با قدم با لباس زری

بجاتے ہوئے شادیانے تمام چلے آگے آگے ملے شاد کام ؛ سوار اور پیادہ صغیر و کبیر جلو میں تمامی امیر و وزیر

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

میر حسن کے یہاں جس شان و شکوہ کے ساتھ سواری کی صحیح تصویر آنکھوں کے سامنے آجاتی ہے میر کے یہاں نہیں۔ وہ عموماً ایسے الفاظ اس ترکیب سے استعمال کرتے ہیں گویا ایک سواری ہے کہ بڑھتی چلی جاتی ہے۔ وہ ہمیشہ اس ترکیب کا خیال رکھتے ہیں جس سے وہ دماغ پر اثر ڈالتی ہے۔ اکثر وہ اپنی محاکات کو صحیح تر بنانے کے لئے جزوی باتوں کا تذکرہ کرتے ہیں، کہاروں کی دبے پاؤں پھرتیاں بتا کر میر حسن نے ان کی چال بھی ہو بہو آنکھوں کو دکھا دی۔ یہی وجہ ہے کہ ان کی محاکات زیادہ دل پذیر ہے۔

میر حسن نے عموماً چند خصوصیات کو مدِ نظر رکھا ہے اور یہی اس صنفِ شاعری میں ان کی ترقی کا راز ہیں۔

(۱) ان کے بیان میں انتہائی سلاست ہوتی ہے۔ ہماری زندگی کا یہ ایک صریح مشاہدہ ہے کہ جس وقت ہم اپنے دلی جذبات کا اظہار کرتے ہیں تصنع بھول جاتے ہیں۔ بے ساختہ الفاظ سلیس اور صاف زبان میں نکلنے لگتے ہیں، آپ کسی بڑے شاعر کے کلام پر نظر ڈالئے جہاں وہ اپنے الفاظ سے آپ کے عمیق ترین جذبات اور احساسات کو متاثر کرنا چاہتا ہے۔ صاف و سلیس زبان استعمال کرتا ہے۔ میر حسن نے بھی اپنی منظر نگاری میں اس کا خاص خیال رکھا ہے۔ ان کی سلاست میں وہ سحر کاری پنہاں ہے جو اور کسی کو شاید کوششوں کے بعد بھی نصیب نہ ہوگی۔

گلوں کا لب نہر پر جھومنا ؛ اسی اپنے عالم میں منہ چومنا

(۲) میر حسن ایسی تشبیہات سے کام لیتے ہیں جن سے ہماری نگاہیں آشنا ہیں۔ اور چونکہ وہ ہمارے ملک کی خاص چیزیں ہیں اس لئے قدرتاً ہمیں ان سے زیادہ انس ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ان کی تشبیہ پُر لطف ہوتی ہے۔ وہ ہمارے ملک کی مشہور چیزیں اور ہمارے روزانہ مناظر اس طرح بیان کرتے ہیں کہ دماغ فوراً اصل معنی سمجھ لیتا ہے اور حقیقی محاکات سے لطف اندوز ہوتا ہے ؎

کھڑے نہر پر قاز اور قرقرے ؛ لئے ساتھ مرغابیوں کے پرے

(۳) شاعری اصل میں ذاتی مشاہدات کی باریکیوں کا اظہار ہے۔ شاعر جس قدر زیادہ فطرت شناس اور باریک بیں

ہوتا ہے اسی قدر اس کو شاعری میں کامیابی حاصل ہوتی ہے ۔میر حسن کی نگاہ ہر چیز کی تہ کو پہنچتی ہے اور وہ آسانی سے اس کی روح کو مجسم اور مصور کر دیتے ہیں ؎

چمن آتشِ گل سے دہکا ہوا ہوا کے سبب باغ مہکا ہوا

صبا جو گئی ڈھیریاں کرکے پھول پڑے ہر طرف مولسریوں کے پھول

ہوا کا پھولوں کی ڈھیریاں بنا کر چھوڑ جانا بذاتِ خود وہ سماں ہے جس سے باغ کی تصویر آنکھوں کے سامنے آجاتی ہے۔

اس طرح میر حسن نے وہ حیثیت منظر نگاری میں حاصل کر لی جو ان سے قبل کسی کو نصیب نہ ہوئی۔ ایک شاعر کے بلند مرتبہ ہونے کی بڑی پہچان یہ بھی ہے کہ اس کے بعد اہلِ عالم کس قدر اس کا اتباع کرتے ہیں۔ شاعر ایک خاص روش اختیار کرتا ہے۔ اس کے جانچنے کا بہترین طریقہ وہ نتائج ہیں جن کو حاصل کرنے کی اس نے کوشش کی۔ میر حسن نے اس کثرت کے ساتھ مناظرِ قدرت پر زور دیا ہے کہ ان کی اس صنفِ شاعری سے مخصوص دلچسپی نظروں کے سامنے آگئی۔

ان کی طبیعت کا یہ رنگ اس لئے اور بھی زیادہ قابلِ توجہ ہے کہ انہوں نے قدرتی مناظر میں اس وقت دلچسپی لی جب لوگ اپنے مکان کے باغ پر بھی نظر ڈالنا بیکار خیال کرتے تھے۔ میر حسن کے بعد یہ رنگ بہت مقبول ہوا۔ انشا، انیس، مونس، بے نظیر وغیرہ نے اس رنگ میں اپنے کمالات کا اظہار کیا۔ غرض میر حسن نے جس دیرینہ بنیاد کو مضبوط کیا اس پر عالیشان محل تیار ہوئے یہاں تک کہ آج لوگ نیچرل شاعری کا دم بھرتے ہیں۔

کیا میر حسن کا یہ رنگِ طبیعت ہی ایک زبردست تحریک اور جدت کا پیش خیمہ تھا؟

سید حامد حسن بلگرامی

# فنا و بقا

بے خطر ہو کر چڑھا جا۔ جامِ صہبائے حیات حل نہ کوئی کر سکا اے دل معمائے حیات

وہ چلا بے خانۂ عالم سے مخمورِ الست دل میں ہے شوقِ لقا اور سر میں سودائے حیات

کر ہی ڈالا بے نیازِ گردشِ انجامِ کار مرحبا اے دردِ دل! اے کارفرمائے حیات

خاک میں ملنے سے مل ہی جائے گا دُرِّ مراد ہاں فنا ہو جا! جو ہے شوق وتمنائے حیات

رفعت شروانیہ

# سُنی سُنائی

سنو سنو پھر آج سناویں تم کو سُنی سُنائی
کچھ تو سنی سنائی اور کچھ اپنے مَن کی آئی
آنکھ کھول کے دیکھو پیارے دُنیا کی چترائی[1]

---

کھیل کود میں تم نے اپنی آدھی عمر گنوائی
بیت گئے دن بالک پن کے اُٹھو جوانی آئی
آنکھ کھول کے دیکھو پیارے دُنیا کی چترائی

---

الھڑپن کا سمے نہیں اب چھوڑو ریت پُرانی
گیان دھیان کی باتیں سمجھو بن جاؤ گُرگیانی
آنکھ کھول کے دیکھو پیارے دُنیا کی چترائی

---

دین اور مذہب کے جھگڑوں کو نہیں سُنتے اب کوئی
دین تو بس اب کئے دھرے کا، کئے دھرے سکھ ہوئی
آنکھ کھول کے دیکھو پیارے دُنیا کی چترائی

---

پریم راج سُکھ راج ہے پیارے سُن لو اور سُناؤ
چھوت چھات میں دھرم نہیں اب گیت سدا یہ گاؤ
آنکھ کھول کے دیکھو پیارے دُنیا کی چترائی

---

پیاری سنگت بھاوے سب کو بھاوے بات سُہانی
دنیا تو ہے میل جول کی چھوڑو کھینچا تانی
آنکھ کھول کے دیکھو پیارے دُنیا کی چترائی

---

پھرتے ہو کیوں مارے مارے ہنستی دنیا ساری
بہت نہیں تو تھوڑا کرلو چھوڑو یہ بیکاری
آنکھ کھول کے دیکھو پیارے دُنیا کی چترائی

---

مایا اپنی محنت کی ہے بے محنت جو آئی
اپنی چیز نہیں وہ ہرگز ہے وہ چیز پرائی
آنکھ کھول کے دیکھو پیارے دُنیا کی چترائی

---

تم بھولے ہو جس کے اوپر — مات پتا یا بھائی —
اپنی اپنی پڑی ہے اُس کو کام نہ کوئی آئی
آنکھ کھول کے دیکھو پیارے دُنیا کی چترائی

سید **مقبول حسین** احمد پوری

---

[1] چالاکی

# شمع کی کہانی

اس کہانی کو خلوص کے مقدس احساس کے ساتھ علامۂ محترم سر محمدؐ اقبال مدظلہٗ کے اُس وفا آموز تخیل سے معنون کیا جاتا ہے
جو ماضی کی شاداب فضاؤں میں محوِ پرواز رہتا ہے۔

ایک شکستہ سے مکان کے پرانے دالان میں شمع جھلملا رہی تھی۔ جس طاق میں شمع رکھی تھی وہ دیوار کی بوسیدگی کے رنج سے خم تھا، مگر پھر بھی شمع کو اپنے سینے پر جگہ دیئے ہوا تھا۔ شمع کے آس پاس میل کچیل کا انبار تھا اور طاق کی لگر کے نیچے بھی میل کچیل کا جما ہوا دریا تھا۔ شمع جلا کی یہاں تک کہ صبح کا وقت آ گیا۔ جب اُس نے دیکھا کہ اب رخصت میں کوئی آن کی دیر ہے تو طاق سے بولی۔

"جس طرح ہم سے دل خون کیا جا سکا کر چلے۔ زندگی ایک دُکھ ہے جس کا کوئی علاج نہیں۔ ایک افسانہ ہے جو بار بار کہے جانے سے بے لطف ہو چکا۔ اب ہم کب تک؟

شمع کی زندگی سپیدۂ سحر کے آنے تک ہے اور اُسے ہر رنگ میں جلنا ہی پڑتا ہے۔ پر ایک بات میں تم سے کہے دیتی ہوں اسے یاد رکھنا، کبھی وقت پڑا اور یاد آئی تو کہو گے ہاں کسی نے کہا تھا۔ ہم تو اب رخصت ہوتے ہیں میل کچیل چیکٹ چاکٹ، آلائش کہو، گندگی کہو، اس میں ہم تو اپنی سی گذار چلے۔ اچھی یا بُری جیسی بھی تھی۔ دو پل کی زندگی تھی، کٹ گئی پر آنے والوں کو یہ بھی نصیب نہ ہوگی ........

شمعیں اور بھی روشن ہوں گی، پروانے بھی ہوں گے، مگر پروانے کے پر جس کتابِ زندگی کے ورق بنتے تھے وہ کتاب اب کبھی نہ لکھی جائے گی، عشق کی جو کہانی ہم نے اپنی زبان سے کہی اب کبھی نہ کہی جائے گی"

طاق سنا کیا۔ شمع بجھ گئی۔

(۲)

اس بات کو بیس برس گزر گئے۔ اب وہ شکستہ مکان چوکھٹ سے لے کر تیسری منزل تک پختہ بن چکا تھا۔ وہ طاق بھی جس میں میل کچیل اور چیکٹ جما رہتا تھا چونا گچی سے پختہ کیا جا چکا تھا۔ پر اب اس میں کوئی شمع روشن نہ تھی۔ شمع کی ضرورت ہی کیوں پڑتی۔ برقی قمقمے درودیوار کو روشنی سے نہلا رہے تھے۔ بہت بڑی ضیافت تھی، مہمان بیٹھے کھا پی رہے تھے۔ اور چیزوں کے ساتھ بڑے بڑے کنٹروں میں بھری ہوئی ایک سُرخ سی سیال چیز بھی تھی۔

نوجوان عورتوں اور نوجوان مردوں نے اسے بڑے شوق سے پیا۔

مگر ساری محفل میں دو بوڑھے سے آدمی الگ تھلگ بیٹھے رہے۔

ایک نئی وضع قطع کے نوجوان نے اپنے ہم وضع پاس والے کے آہستہ سے کہنی ماری اور کہا:-

"میر صاحب اور پنڈت جی شاید پیتے پلاتے نہیں . . . . . . ."

دوسرے نے جواب دیا "نہیں یہ لوگ پیتے پلاتے نہیں پئیں بھی کیا، پرانے زمانے کے لوگ ہیں۔ انہیں زندگی کو دلچسپ بنانا نہیں آتا۔ یہ لوگ زندگی کا لطف نہیں اُٹھاتے، رسیلی زندگی بسر نہیں کرتے"۔

طاق نے بھی یہ سُنا۔ اُس کا جی بھر آیا، دل میں آئی کہ بھڑاس نکال ڈالے، دل کا حال کہہ سنائے، مگر چُپ ہو رہا۔ ناگہاں کہیں سے چکر کاٹتا ایک پروانہ طاق میں آن بیٹھا۔ طاق نے حیرانی سے دیکھا نہ تو اُس کے سینے پر داغ تھے نہ پر جلے ہوئے۔ وہ ہمت، وہ ولولہ وہ زندگی جو شمع کی گرمی سے اُس نے پروانوں میں پیدا ہوتی دیکھی تھی اس پروانے میں نام کو بھی نہ تھی۔ ہاں وہ مضمحل تھا، جیسے تھک گیا ہو، جیسے زندگی کی شراب اُس نے پی ہو مگر کیف سے محروم رہا ہو۔ طاق نے پُوچھا۔

"کہو بھئی کیا حال ہے"

پروانہ پہلے سے اس طرح بھرا ہُوا تھا جیسے باجا راگوں سے۔ چھیڑتے ہی پھوٹ بہا۔ رو رو کر کہنے لگا

"زندگی دو بھر ہوگئی ہے۔ ہمیں تو اب جینا اجیرن ہے۔ پریت کی ریت شاید اس سبھا والے بھول گئے۔ وفا اور پیار کی رسمیں بس اب خواب ہی سمجھو۔ ہم روئیں پیٹیں، دل کا خون کریں، مگر شمع پر کوئی اثر ہی نہیں ہوتا۔

تم تو ان تماشوں کو بہت دن سے دیکھتے آئے ہو۔ تمہیں بتاؤ، پہلے شمع پروانوں پر خود بھی جلتی تھی کہ نہیں، خود بھی روتی تھی کہ نہیں۔ اور اب، اب نہ پوچھو، یہ ٹیڑھے سیدھے بل جو اس کی پیشانی پر ہیں نہ جانے یہ کس طرح دُور ہوں گے۔ زندگی بے کیف ہوئی جاتی ہے۔ خدا ہی بہتر جانتا ہے اب وہ شمعیں کہاں سے آئیں گی جن پر ہم جان دے سکیں"۔

---

طاق نے سنا اور بے اختیار رو پڑا۔

اسے شمع کا آخری قول یاد آگیا۔ بولا

"اے رسمِ وفا کے ننھے شیدائی کس دل سے کہوں کہ اب زمانہ بدل گیا۔ مجھے خوب یاد ہے شمع نے آخری وقت کہا تھا "اچھی یا بُری جیسی بھی تھی، ہم تو کاٹ چلے، پر آنے والوں کو یہ بھی نصیب نہ ہوگی"

آہ! زندگی میں ترقی ہوئی پر عشق سے زندگی چھن گئی۔

منظر انصاری دہلوی

# زندگی جوانی اور عشق

میں نے اس نظم میں ایک مسلسل تمثیل کے ذریعے سے زندگی، جوانی اور عشق کا تصور پیدا کیا ہے۔ نظم میں ایک مکالمہ سا پنہاں ہے جسے واوین سے واضح کیا گیا ہے۔ اس نظم میں "سرزمینِ عجم" سے میری مراد سرزمینِ حُسن ہے ——— راقم

"مرے ندیم کھلی ہے مری نگاہ کہاں؟
ہے کس طرف کو مری زیست کا سفینہ رواں،
"وطن" کے بحر سے دُور اُس کے ساحلوں سے دُور؟

✽

"ہے میرے سینے میں یہ ورطۂ جنوں کیسا؟
ہے میرے چار طرف بحرِ شعلہ گوں کیسا؟
مرے ندیم کہاں بحرِ بے کنار میں ہم؟
دماغ و روح میں چبھتی ہوئی ضیائیں ہیں!
مہیب نور میں لپٹی ہوئی فضائیں ہیں
مرے ندیم، کہاں ایسے شُعلہ زار میں ہم؟

✽

"کہاں ہے آہ! مرا عہدِ رفتہ، میرا دیار؟
مرا سفینہ کنارے سے چل پڑا کیسے؟
برس رہے ہیں مری ناؤ پر یہ کیسے شرار؟
ہماری راہ میں یہ آتشیں فضا کیسے؟

✽

"وہ سامنے کی زمیں ہے مگر جزیرۂ عشق،
جو دور سے نظر آتی ہے جگمگاتی ہوئی؟
کہ "سرزمینِ عجم" کے کہیں قریب ہیں ہم؟
ترے وطن کے نواحی میں اجنبی ہیں ہم؟
فضائیں جس کی ہیں تقدیس میں نہاتی ہوئی!

✽

"یہ کیا طلسم ہے، کیا راز ہے، کہاں ہیں ہم؟
تہِ زمیں ہیں، کہ بالائے آسماں ہیں ہم!
کہ ایک خواب میں بے مدّعا رواں ہیں ہم؟"

---

"یہ ایک خواب ہے، بے مدّعا رواں ہیں ہم!
یہ اک فسانہ ہے، کردارِ داستاں ہیں ہم!
ابھی یہاں سے بہت دور ہے "ریاضِ عجم"،
تصوّرات میں جس خلد کے جواں ہیں ہم!

❖

وہ سامنے کی زمیں ہے مگر جزیرۂ عشق؛
جو دور سے نظر آتی ہے جگمگاتی ہوئی!
فضا پہ جس کی درخشاں ہے اک ستارۂ نور،
شعاعیں رقص میں ہیں زمزمے بہاتی ہوئی"

❖

"اگر یہاں سے بہت دور ہے "ریاضِ عجم"،
مرے ندیم! چل اُس سرزمیں کی جانب چل!

❖

"اسی کی سمت رواں ہیں، سفینہ راں ہیں ہم!
وہیں پہنچ کے ملے گی مگر نجات ہمیں
"زماں" اور "مکاں" کے حدودِ سنگیں سے!
نہ خیر و شر ہی، نہ یزدان و اہرمن ہیں وہاں،
کہ جا چکے ہیں وہ اس سرزمینِ رنگیں سے!"

❖

"مرے ندیم! چل اس سرزمیں کی جانب چل!"

❖

"اسی کی سمت رواں ہیں، سفینہ راں ہیں ہم!
وہاں عدم ہے نہ فکرِ وجود ہے گویا!
وہاں حیات مسلسل سرود ہے گویا!"

ن۔م۔ راشد

# عذرِ گناہ

احمد بائی کی سرائے کے ایک کمرے میں مَیں ساکت وصامت بیٹھا سوچ رہا تھا۔ سوچ رہا تھا یا گردوپیش کو دیکھ رہا تھا میں اپنی اُس وقت کی ذہنی کیفیت کا تجزیہ کرنے سے قاصر ہوں۔ بادوباراں کی طوفانی رات اور دسمبر کا جاڑا، یوں معلوم ہوتا تھا کہ زمہریر سے برف میں لگی ہوئی ہوائیں آ آکر خون کو منجمد اور جسم کو بے حس کر رہی ہیں۔ کمرے کے کواڑ بند تھے لیکن بارش اور ہوا کے شور سے معلوم ہوتا تھا کہ عناصر شدت سے ایک دوسرے کے ساتھ دست وگریباں ہو رہے ہیں۔ میرے سامنے ایک انسان موت وزیست کی کشمکش میں مبتلا غلیظ سے بستر میں دبکا پڑا تھا۔ آتشدان میں کوئلے بجھ کر راکھ ہو چکے تھے لیکن کبھی کبھی کوئی چنگاری دفعتہً چمک کر فضا کو روشن کرنے کی ناکام کوشش کرتی اور فنا ہو جاتی تھی۔ لیمپ کی ناکافی اور دھندلی روشنی ماحول کو زیادہ افسردہ اور غمناک بنا رہی تھی۔ کمرہ ہر قسم کے سامانِ تزئین وآرائش سے معرا برق وباد کے شور اور چراغ کی کپکپاتی ہوئی روشنی میں معمول سے زیادہ بھیانک نظر آرہا تھا۔ اس فضا میں میرے لئے کسی خوشگوار موضوع پر خیال آرائی ناممکن نہیں تو محال ضرور تھی۔ ڈاکٹر ابھی ابھی اٹھ کر گیا تھا اور مجھے موت وزیست کی کشمکش میں مبتلا انسان کی تیمارداری کے متعلق اس کی چند اہم ہدایات پر عمل کرنا تھا۔ یہ مصیبت زدہ انسان جس کی طرف میں دو مرتبہ اشارہ کر چکا ہوں میرا بچپن کا رفیق اور کالج کا ہم سبق دوست اسلم تھا۔ ہمیں ایک دوسرے سے جدا ہوئے کم وبیش چار سال گذر چکے تھے اور اتنی طویل مفارقت کے بعد کارکنانِ قضا وقدر نے آج پھر اُسے میری راہ میں لا ڈالا لیکن کس قدر تبدیل شدہ ہیئت میں۔ وہ بانکا سجیلا جوان، وہ صحت وتنومندی کا نمونہ، وہ حسن وجمال کا مجسمہ اور وہ عیش وتنعم میں پلا ہوا خوش باش انسان، آج افلاس، غربت اور مرض کے جانکاہ حملوں سے گھن کی طرح پس چکا تھا۔ میں سہ پہر کو جامع مسجد کے قریب گھوم رہا تھا کہ وہیں اُس کا جاں نثار ملازم جلال مل گیا جس نے مجھے بتایا کہ آقا دہلی ہی میں ہیں۔ دہلی میں اسلم کی غیر متوقع موجودگی کی خبر سے میرے اعصاب میں مسرت وابتہاج کی ایک لہر دوڑ گئی لیکن گذشتہ چند سال سے میں اُس کی اعتدال سے حد درجہ متجاوز، بے انتہا تعیش میں ڈوبی ہوئی غیر ذمہ دارانہ طرزِ بودوماند کے متعلق جو حکایات سن رہا تھا اُن کے پیش نظر مجھے اس سے ملتے ہوئے ڈر لگتا تھا۔ جلال نے اپنی مدت العمر کی عقیدت ونیازمندی کے آنسو، تشکر وامتنان سے لبریز آنسو جن میں حسرت ویاس جھلک رہی تھی، آنکھوں میں جمع کر کے مجھے بتایا کہ آقا ایک عرصہ سے پھیپھڑوں کے ورم اور درد گردہ کے عوارض میں مبتلا ہیں اور آج کل احمد بائی کی سرائے میں بغرض علاج مقیم ہیں

"سرائے میں مقیم ہیں"! اب مجھے محسوس ہوا کہ ذلت ونکبت کی وہ گہرائی، افلاس وغربت کا وہ عمق اور موت وہلاکت کی وہ تباہی جس کی طرف اسلم بسرعتِ تمام بھاگا جا رہا تھا اس کے سر پر آپہنچی ہے۔ ہم ہر چیز سے بچ سکتے ہیں لیکن اُس نتیجہ سے کوئی مفر نہیں جو

اسباب کی کڑیوں سے مل کر پیدا ہوتا ہے۔ اسلم کی گذشتہ زندگی کو پیہم بے اعتدالیوں کے مرقعے اور مسلسل گمراہیوں سے لبریز زندگی کو جس میں وہ انجام و نتائج سے بے نیاز ہو کر تعیش کے راستہ پر سرپٹ گھوڑے کی طرح دوڑ رہا تھا، اسی مقام پر منتج ہونا چاہیئے تھا۔

کالج کے زمانہ میں اسلم نے سیدھی سادی معاشرت، کفایت شعارانہ طرزِ حیات اور ضابطۂ اخلاق کی پابندیوں سے محصور زندگی کو چھوڑ کر تعیش و اسراف کی راہ کیونکر اختیار کی، یہ ایک طویل داستان ہے جس کی تفصیل سے میں گریز کروں گا۔ جب وہ کالج میں داخل ہوا تو اُس کے سر سے باپ کا سایہ اٹھ چکا تھا۔ اُس کی ماں نے جو ایک نہایت معزز و متدین خاندان سے تعلق رکھتی تھی اُس کی تعلیم و تربیت میں کوئی دقیقہ نہ اٹھا رکھا تھا۔ وہ خود بھی مذہب و اخلاق کا حامی، شعائرِ اسلامی کا پابند اور ایک نہایت طباع و ذہین جوانِ صالح تھا۔ روپے پیسے کی طرف سے وہ حد درجہ فارغ البال اور خوش قسمت تھا۔ شہر کے اندرونی و بیرونی حصے میں متعدد عالیشان مکانات اور خوبصورت بنگلے اس کی ملکیت تھے۔ زرِ نقد بھی کافی اس کے نام سے بنک میں جمع تھا اس لئے جہاں تک زندگی کے عیش و عشرت سے تعلق ہے اسلم اُن معدودے چند نفوس میں سے تھا جن کے لئے فطرت نے اپنے دہن بستہ خزانوں کے منہ کھول دینے میں دریغ نہیں کیا۔ ایف۔ اے تک وہ بالکل کولھو کے بیل کی طرح زندگی بسر کرتا رہا۔ گھر سے کالج اور کالج سے گھر۔ اس کے روزمرہ دستور العمل میں صرف دو ہی چیزیں شامل تھیں۔ کتب درسی کا مطالعہ اور اپنی ماں کی خدمت میرے ساتھ اُس کے تعلقات نہایت خوشگوار چلے آ رہے تھے اور جوں جوں وقت گذر رہا تھا اُن میں مزید استحکام پیدا ہوتا جا رہا تھا جب وہ بی۔ اے میں پہنچا تو یکایک اُس کی غیر معمولی ذہانت اور طبیعت کے جوش و خروش نے بھاپ کی طرح اُس کے دل و دماغ کو کھولنا شروع کیا۔ اس کی ذہانت اپنے اظہار کے لئے وسیع تر میدان تلاش کرنا چاہتی تھی۔ اُس کی طبیعت کی جولانی روزمرّہ کے بے روح و بے ذوق دستور العمل کی قیود کو توڑ پھوڑ کر کسی پہنائے عظیم کی وسعتوں میں گم ہو جانے کی آرزومند تھی۔ مطالعہ سے زیادہ اب وہ مشاہدہ کی طرف راغب تھا۔ اپنے قلب و دماغ کی خلش کی تسکین کے لئے وہ بلاواسطہ دنیا کا تماشا کرنے کا خواہش مند تھا۔ کتابوں کے رنگدار شیشوں کے اندر سے وہ دنیا کو دیکھ دیکھ کر تنگ آ گیا تھا۔ وہ چاہتا تھا کہ اِس جہانِ رنگ و بو کو دوسروں کی آنکھوں سے نہیں بلکہ اپنی آنکھوں سے دیکھے۔ نیکی بدی اور خیر و شر کے خود ساختہ ضابطوں اور اضافی معیاروں سے بلند ہو کر اپنی ذہانت و انفرادیت کی روشنی میں گناہ و ثواب کو پرکھے۔ وہ بڑے بڑے مصنفوں سے تجربات کی بھیک مانگنا نہیں چاہتا تھا۔ اُس کی خواہش تھی کہ عظیم الشان تجربات کو اُن کی پوری قیمت دے کر خرید ے۔ وہ کتابوں سے اخذ کئے ہوئے خیالات کو اپنے لئے عار سمجھنے لگا تھا۔ اُسے یقین ہو چلا تھا کہ وہ ایک بلند فطرت اور ہمہ گیر ذہانت کا مالک انسان ہے۔ اُس کی فطرت کی بلندی اور ذہانت کی ہمہ گیری کا تقاضا تھا کہ وہ زندگی کی پامال راہوں سے کنارہ کش ہو کر اپنے لئے جدید راہ بنائے۔ اس تفحص و تجسس کے ساتھ ساتھ اُس کا جذبۂ شعریت بھی بیدار ہو رہا تھا۔ وہ ایک طرف اپنے کربِ اضطراب کو دور کرنے کے لئے جدید تجربات کا جویا تھا اور دوسری طرف اپنی تپشِ ناتمام کی پذیرائی کے لئے حسن و موسیقی کا متلاشی۔ دن گذرتے گئے اور اس کے جنون میں اضافہ ہوتا گیا اس کے خیالات حد درجہ پریشان اور اس کا مدعا و مقصود

روز بروز مبہم ہوتا چلا گیا۔ اُس نے اپنی پریشانیٔ خیال کو الفاظ کے ذریعے سے ادا کرنا چاہا لیکن اُسے ایسا معلوم ہوتا تھا کہ الفاظ اپنی قوتِ اظہار کھو بیٹھے ہیں اور زبان کے مروجہ قواعد اُس کے خیالات کا بوجھ اٹھانے سے معذور ہیں۔ اُس نے غایت دل شکنی کے ساتھ قلم ہاتھ سے رکھ دیا اور پھر خیالات کی بھول بھلیاں میں گم ہو گیا۔ اُسے محسوس ہوتا تھا کہ یا تو وہ خود کوئی متاعِ گرانمایہ کھو بیٹھا ہے اور یا دُنیا کے اندر کسی چیز کی کمی ہو گئی ہے۔ وہ راتوں کو بے خواب اور دِنوں کو وقفِ اضطراب رہ رہ کر اپنی صحت خراب کر رہا تھا۔ بعض اوقات وہ کوشش کرتا کہ اپنے عجیب و غریب خیالات کا تجزیہ کر کے کسی خاص نتیجہ پر پہنچے لیکن جب وہ اپنے دِل و دماغ کا جائزہ لیتا تو اُسے محسوس ہوتا تھا کہ اُس کے خیالات اس قدر پیچیدہ، دقیق اور ناقابلِ فہم ہیں کہ تحلیلِ نفسی کے تمام اصول اُن کا تجزیہ کرنے سے قاصر ہیں۔ اُس نے ارادہ کر لیا تھا کہ اپنی علمی بے مایگی کے باوجود وہ نفسیات میں ایک جدید باب کا اضافہ کرے گا۔ وہ بتائے گا کہ نفس اور حواس کا تعلق منقطع کر کے ہم حواس کی قائم بالذات ہستی کو برقرار رکھ سکتے ہیں اور نفس کو متاثر کئے بغیر بھی حواس کی خواہشات کو سیراب کیا جا سکتا ہے۔ یہ نظریہ آہستہ آہستہ اُس کی رُوح پر حاوی ہوتا گیا اور اُسے ایک روز یقین ہو گیا کہ نفس اور حواس ایک دوسرے سے بالکل بے نیاز ہو کر بھی اپنی ارتقائی جدوجہد جاری رکھ سکتے ہیں۔ اُس کے دل و دماغ کی یہ کیفیت تھی جب قدرت نے ستم ظریف و بے بصر قدرت نے، اُس کی راہ میں ایک ایسا انسان لا ڈالا جو حواس کی خواہشات کی تکمیل ہی کو تکمیلِ حیات سمجھتا تھا۔ پروفیسر شہباز، حافظ و خیام کا دلدادہ، آسکر وائلڈ، بائرن اور فرینک ہیرس کی قسم کے انسانوں کا مداح، اُسی کالج میں ملازم تھا جس میں اسلم پڑھتا تھا۔ شہباز ایک ذہین، خوبصورت جامہ زیب اور قابلِ رشک طلاقتِ لسانی کا مالک شخص تھا۔ کالج میں ادبیات کی تعلیم و تدریس کے فرائض اُس کے سپرد تھے۔ تاہل سے متنفر وہ اب تک تجرد کی زندگی بسر کر رہا تھا۔ معقول تنخواہ پانے اور ذمہ داریوں کے بارِ گراں سے آزاد ہونے کی وجہ سے اُس کے اخراجات میں اسراف کا پہلو غالب تھا۔ جب اسلم پہلے پہل اس شخص سے ملا تو اولیں ملاقات ہی میں اُس نے اُس کی آنکھوں کے عمق، زبان کی روانی، لباس کی تراش خراش اور خیالات کی قدرت میں اپنے قلبی انتشار کا بہت کچھ مداوا پالیا۔ ملاقات پر ملاقات ہونے لگی۔ اسلم شہباز اور شہباز اسلم کے ہاں بازدید کے لئے جانے لگا اور چند ہی ہفتوں میں دونو کے باہمی تعلقات اس قدر گہرے ہو گئے کہ گویا برسوں کے دوست ہیں۔

شہباز کی دوستی سے اسلم میں انقلابِ عظیم آ گیا۔ اُس کی زندگی کی جزئیات و تفصیلات تک میں شہباز دراتا ہوا گھس گیا اُس کا لباس، اُس کا اندازِ خیال، اُس کا طرزِ کلام، اُس کا اندازِ نشست و برخاست، اُس کے رہنے سہنے کے اطوار غرض کہ اُس کی زندگی کا کوئی پہلو نہ تھا جو شہباز کے اعمال و خیالات سے متاثر نہ ہوا ہو۔ وہ لباس میں زیادہ محتاط لیکن زیادہ جدت پسند ہو گیا۔ اس سے قبل وہ صرف انگریزی لباس پہننا پسند کرتا تھا لیکن اب وہ ہر روز کالج میں نئی قسم کے ملبوس میں آراستہ دیکھا جاتا تھا۔ آج سوٹ پہنا ہے تو کل حیدرآبادی طرز کا اچکن اور چُست پاجامہ زیب تن کر رکھا ہے۔ ایک روز فراک کوٹ کے ساتھ افغانی طرز کی شلوار پہنی ہے تو دوسرے روز بنگالیوں کی طرح لانبی قمیص اور دھوتی پہن کر پھر رہا ہے۔ اُس کی تنوع پسندی و

بوقلمونی نے اُسے لوگوں کی توجہات کا مرکز بنا دیا تھا اور عام طلبہ زیادہ اشتیاق سے اُس کی حرکات کا مطالعہ کرنے لگے تھے۔ مجھ سے وہ روز بروز بعید ہوتا جارہا تھا۔ کچھ عرصہ گذر گیا اور لوگوں میں چپکے چپکے اُس کے متعلق چہ میگوئیاں ہونے لگیں۔ اُس کی والدہ شاکی تھیں کہ وہ راتوں کو اکثر گھر سے باہر رہتا ہے۔ وہ خود بھی طالب علمانہ ذمہ داریوں کو زیادہ وقعت دینے کا عادی نہ رہا تھا اور زندگی کی اہمیتوں کا ذکر اس ہلکے پن سے کرتا تھا کہ جیسے اُس کی نگاہ میں اُن کی کوئی قدر وقیمت ہی نہیں۔ کالج میں آتا تو اُکھڑی اُکھڑی باتیں کرتا۔ کتابوں کی طرف متوجہ ہونا تو اُس نے ترک کر دیا تھا۔ یہ تو خیر گذری کہ اُس کا سابقہ مطالعہ کافی تھا جس نے اس کی غیر معمولی ذہانت کے ساتھ مل کر اس کا بھرم قائم رکھا ورنہ جس بے دلی سے وہ کالج آتا اور جس بے رُخی سے وہ درس وتدریس کی طرف متوجہ ہوتا تھا وہ یقیناً اس قابل تھی کہ اُسے کالج سے جواب دے دیا جاتا۔ سہ ماہی امتحان میں وہ ناکام رہا اور لوگوں کو معلوم ہوگیا کہ وہ ہونہار و ذہین طالب علم جس نے ایف "اے میں قابلیت کی دھاک بٹھا دی تھی اب بلندی سے پستی کی طرف بڑی سُرعت سے گذر رہا ہے۔ میں اُس کی تمام حرکات کو بغور دیکھ رہا تھا ایک روز میں نے اُس سے پوچھا کہ آخر تم نے یہ کیا وتیرہ اختیار کر رکھا ہے؟

اُس نے حیرت سے جواب دیا "کون سا وتیرہ"؟

میں نے کہا "تمہیں پتا ہی نہیں؟ کیا تم نہیں جانتے کہ تم اپنے تمام اوصافِ حسنہ آہستہ آہستہ ضائع کر رہے ہو؟ کیا تمہیں معلوم نہیں کہ تمہاری وارفتہ مزاجی کی وجہ سے لوگ تم پر اُنگلیاں اُٹھاتے ہیں اور تمہاری آوارگی واوباشی تمہیں تباہی کے اُس بحرِ مواج کی طرف لئے جارہی ہے جس کے ایک ریلے سے تم پاش پاش ہوجاؤ گے؟ کالج کا ہر شخص اس عجیب وغریب تغیر کو جو تمہارے اندر رونما ہُوا ہے حیرت و اذیت سے دیکھ رہا ہے اور تمہارے تمام خیر خواہ، جنہوں نے تم سے بہترین توقعات وابستہ کر رکھی تھیں، تمہاری طرف دیکھ دیکھ کر خون کے گھونٹ پی رہے ہیں۔ تم اپنی والدہ کی طرف دیکھو جس کی غور و پرداخت کے احسانات کی زنجیروں سے تمہارا رُواں رُواں بندھا ہُوا ہے۔ تمہارے موجودہ رویّے نے اُس محترم خاتون کے دل میں ناسور ڈال دئے ہیں اور وہ محض محبتِ مادری کی وجہ سے خاموش ہے ورنہ اُس کا دل خون کے آنسو رو رہا ہے"۔

اُس نے ذرا کبیدہ خاطر ہو کر جواب دیا "تم کس چیز کو میری آوارگی واوباشی سے تعبیر کرتے ہو اور مجھے بتاؤ کہ میرے اندر کون سا عجیب وغریب تغیر رونما ہُوا ہے جس کو دیکھ دیکھ کر میرے خیر خواہ خون کے گھونٹ پی رہے ہیں"؟

میں نے کہا
سُن تو سہی جہاں میں ہے تیرا فسانہ کیا
کہتی ہے تجھ کو خلقِ خدا غائبانہ کیا

تم راتوں کو کہاں ہوتے ہو؟ طالب علم ہونے کے باوجود تم مطالعہ اور کالج کے دیگر علمی مشاغل کی طرف سے کیوں بے پروا ہوگئے ہو؟ تم لباس کے جتنے نمونے چاہو استعمال کرو لیکن خواہ مخواہ اپنے آپ کو اضحوکہ بنانے سے کیا حاصل؟ لوگوں

نے تمہیں اکثر ایسے ہوٹلوں اور قہوہ خانوں میں جاتے دیکھا ہے جہاں صرف شراب خوروں اور کوکین کھانے والے اوباش مزاج لوگوں ہی کا دخل ہے۔ تم متعدد بار اُس بازار میں چکر لگاتے بھی دیکھے گئے، ہو جہاں کوئی شریف آدمی جا کر اپنی عزت و شرافت کو مجروح کرنا گوارا نہ کرے گا۔ تمہیں معلوم ہے تم ان چند ماہ میں اتنا روپیہ خرچ کر چکے ہو کہ وہ تمہاری آئندہ سہ سالہ تعلیم کے لئے کافی تھا۔ اگر تمہارے یہی اللّے تللّے رہے تو یہ جائداد چند سال کی مہمان ہے۔ میں دیکھتا ہوں جب سے تم نے پروفیسر شہباز سے ربط و ضبط بڑھایا ہے تمہاری حالت کچھ سے کچھ ہوتی جا رہی ہے۔ میں شہباز صاحب کی عزت کرتا ہوں کہ وہ ہمارے استاد ہیں لیکن تمہیں معلوم ہے اُن کی پرائیویٹ زندگی ہمیشہ محلِ اعتراض رہی ہے اور ایک دنیا اُن کو نام دھرتی ہے۔ پھر ایسے شخص سے میل ملاقات بڑھانے سے فائدہ؟ میں جانتا ہوں شہباز صاحب بڑے لسّان اور جادو بیان ہیں اور انہیں یہ ملکہ حاصل ہے کہ اپنی طلاقتِ لسانی سے گناہ کو ثواب اور ثواب کو گناہ بنا دیں۔ لیکن ہم ابھی طالب علم ہیں۔ ہمارے دماغ غیر پختہ اور دل خام ہیں۔ ہمیں چون و چرا میں پڑنے کے بجائے آرام سے اپنے درسی مشاغل میں منہمک رہنا چاہئے۔

وہ بولا "تم کیسی عجیب باتیں کرتے ہو۔ اگر کوئی اور شخص مجھے اس طرح مخاطب کرتا تو شاید میں درگذر بھی کر دیتا لیکن تم سا واقف کار اور ذہین آدمی یوں گفتگو کرے، میں برداشت نہیں کر سکتا۔ تم بھی آخر عام دنیا داروں کی طرح تنگ نظر و متعصب انسان ہی نکلے۔ یہ کس قدر حماقت ہے کہ تم انسان کو دو حصوں میں تقسیم کر کے ایک کو نیک اور دوسرے کو بد کا خطاب دیتے ہو یاد رکھو نہ کوئی انسان نیک ہے اور نہ کوئی بد۔ نیک و بد انسانوں کی اس طرح تقسیم کر دینا کہ گویا دونوں طبقے علحدہ علحدہ جہانوں کے رہنے والے ہیں حقائق سے چشم پوشی کرنا ہے۔ ہر انسان نیک بھی ہے اور بد بھی ہے۔ بد تر سے بد تر انسان کے اندر بھی نیکی کی چمک موجود ہوتی ہے اور نیک سے نیک شخص بھی اپنے قلب و دماغ میں کہیں نہ کہیں بدی کے جراثیم رکھتا ہے۔

میں چلّا اٹھا "آہ! یہ سب تم نے شہباز سے سیکھا ہے"۔

"تم شہباز کو کیوں بدنام کرتے ہو۔ وہ حقیقتہً نیک آدمی ہے۔ اُس کی نیکی ہر تعریف سے بالاتر ہے۔ علم سب سے بڑی نیکی ہے اور علم صرف تجربات کے ذریعہ سے حاصل ہوتا ہے۔ اُس نے مجھے ایسا علم سکھایا ہے جو کتابوں کی نقلی روایات پر نہیں بلکہ حقائق پر مبنی ہے، ایسے حقائق جنہیں میں دیکھ سکتا ہوں، سُن سکتا ہوں، چکھ سکتا ہوں، مس کر سکتا ہوں، غرض کہ اُس نے میرے حواس کو اوہام کی زنجیروں سے آزاد کر کے میرے سامنے علم و عرفان کی دنیا کے دروازے کھول دئے ہیں۔ میں اب تک مانگے تانگے، مستعار زندگی بسر کرتا چلا آ رہا تھا۔ میرے خیالات میرے خیالات نہ تھے۔ میرے حسیّات میرے حسیّات نہ تھے۔ میں دوسروں کی آواز کی بازگشت تھا۔ میں ایک ایکٹر تھا، میں اُس طوطے کی طرح تھا جو مالک کے رٹائے ہوئے سبق کو دُہرانے کے سوا کچھ نہیں جانتا۔ شہباز نے مجھے چراغ کی روشنی سے نکال کر آفتابِ عالم تاب کے نورِ جہاں سوز کے سامنے لا کھڑا کیا۔ شہباز نے مجھے شبابِ جاوداں کا راز بتایا۔ اب میں ہمیشہ جوان رہوں گا۔ میں پیری اور کہولت کی لعنتوں کا شکار ہونے سے بچ جاؤں گا۔ تمہیں معلوم ہے جوانی کا راز کیا ہے؟ جوانی نام ہے اُمید، بیقراری، اضطراب، کشمکش اور کربِ پیہم کا اور بڑھاپا نام ہے سکون، یاس،

انجماد، برودت اور سکوت کامل کا۔

اسی بے قراریِ متصل سے غم وفا کو دوام ہے
جسے موت کہتے ہیں اہلِ دل وہ سکون قلب کا نام ہے

ہمیشہ نئے احساسات کی تلاش میں رہو اور تم جوانی کا راز پالو گے۔ تم اپنے احساسات پر کہولت طاری نہ ہونے دو اور تم بڑھاپے کا شکار ہونے سے بچ جاؤ گے۔ کسی چیز کو زندہ رکھنے کا راز یہی ہے کہ اُس میں جدتیں پیدا کی جائیں۔ اگر تمہارے احساسات ایک ہی محور کے گرد چکر لگا رہے ہیں اور تم ان میں تنوع پیدا کرنے سے معذور ہو تو سمجھ لو کہ تم پر ذہنی و دماغی و روحانی موت وارد ہو چکی ہے۔ پیری دل و دماغ کی ایک خاص کیفیت کا نام ہے جس میں اشتہا کی بجائے سیری اور حرکت کی بجائے سکون کا عنصر حاوی ہوتا ہے۔ اگر تم کسی نفسیاتی طریق سے سیری کو پھر اشتہا اور سکون کو پھر حرکت میں تبدیل کر دو تو گویا تم شباب رفتہ کو نئے سرے سے حاصل کر لو گے۔ شباب رفتہ کے حصول کے لئے ہزاروں ادویہ اور سینکڑوں کیمیاوی طریقے ایجاد کئے جا رہے ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ اس مہم کی فتح کا سہرا اطبا نہیں بلکہ ماہرین نفسیات کے سر پر ہوگا۔ وہ وقت آنے والا ہے جب ہم ہر مادّی انقلاب کے لئے نفسیات سے استمداد کریں گے۔ احساسات کی تلاش میں تمہیں نیکی اور بدی کی خود ساختہ و مروّجہ قیود سے آزاد ہونا پڑے گا۔ وہ شخص جو اپنے قلب و دماغ کو نشۂ شباب سے ہمیشہ مخمور رکھنا چاہتا ہے ہرگز ایک منزل پر قیام نہیں کر سکتا ؎

ہے پرے سرحدِ ادراک سے اپنا مسجود
قبلے کو اہلِ نظر قبلہ نما کہتے ہیں

منزل کی دوری قدموں میں سرعت اور دل میں ولولے قائم رکھنے کی کفیل ہے۔ منزل پر پہنچ کر نہ قدموں میں تیزی رہتی ہے اور نہ دل میں جوشِ عمل۔ اسی انحطاطِ تموج و فقدانِ جوش سے حواس پر غنودگی طاری ہوتی ہے جسے بڑھاپا، پیری، موت مختلف ناموں سے موسوم کیا جاتا ہے۔ ہمیں خود اپنی منزلِ مقصود کا پتا نہیں۔ انسان ازلی و ابدی حیات کا مالک ہے وہ لاتناہی زندگیوں میں سے گذر گذر کر تکمیلِ نفس و عرفانِ روح کے مراحل طے کر رہا ہے۔ تکمیلِ نفس کی غرض سے ہمارے لئے ہر واقعہ اور ہر تجربہ یکساں اہمیت رکھتا ہے۔ جو شخص روح کا عرفان اور نفس کی تکمیل چاہتا ہے اُس کے لئے رنج و مسرت ایک ہی چیز کا نام ہے۔ وہ بیماری اور صحت کے ایک ہی معنی لیتا ہے۔ وہ جانتا ہے کہ دنیا کا ہر واقعہ خواہ وہ معمورۂ زہد و تورع ہے یا لبریز معصیت و مصیبت ایک ہی منزل کی طرف رہنمائی کر رہا ہے۔ اُس کی نگاہ میں نیکی بدی، گناہ ثواب، افلاس و تموّل وغیرہ کی تمیز اُٹھ جاتی ہے۔ یہ سب مختلف راہیں ہیں جن سے گذر گذر کر اُسے وہ چیز حاصل کرنا ہے جس کے لئے انسانیت بے تاب ہے۔ شعوری یا غیر شعوری طور پر ہم میں سے ہر شخص ایک ہی منزل کی طرف جا رہا ہے۔ وہ منزل تکمیلِ نفس ہے۔ جو لوگ اس راز سے واقف ہیں وہ کامیابی و ناکامی پر یکساں مسرور ہیں، اُن کی نگاہ میں عیب عیب ہے نہ نیکی نیکی۔ وہ ہر تجربہ کو مقصودِ حیات پالینے

کا وسیلہ سمجھتے ہیں اور وہ لوگ جن کا شعور و ادراک ابھی پختہ نہیں ہُوا جنہیں تخلیق انسانی کی غرض وغایت سے آگہی حاصل نہیں اور جو اضافی معیاروں اور ہنگامی نقطۂ ہائے نگاہ کی قید میں پھنسے ہوئے ہیں کامیابی کے وقت پھولے نہیں سماتے اور ناکامی پر چیخیں مارتے ہیں۔ تم نے اکثر ایسے بیمار و منحنی اشخاص کو دیکھا ہوگا جو بہترین مقوی غذائیں کھانے کے باوجود مریض و ناتواں چلے جاتے ہیں اور ایسے افراد بھی تمہاری نظر سے گذرے ہوں گے جنہیں دو وقت کی روٹی بآسانی میسر نہیں لیکن اس کے باوجود وہ نہایت تندرست صحت ور اور مضبوط جسم کے مالک ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ بیمار انسانوں کے اندر خاص قسم کی سمیّت ہوتی ہے جو صاف ستھری اور صحت بخش غذاؤں کو بھی جزو بدن بننے نہیں دیتی اور تندرست جسم کے اندر ایسا حیات افزا مادہ موجود ہوتا ہے جو نانِ جویں تک کے تمام اجزا کو بھی صحت و قوت میں تبدیل کر کے خونِ صالح اور گوشت پوست پیدا کرنے کا باعث ہو جاتا ہے۔ یہی اصول جو طبعیات کی دنیا میں رائج ہے نفسیات پر بھی حاوی ہے۔ ایک تندرست نفس گناہ اور نیکی دونوں کے تجربات سے کر انہیں اپنی طاقت، قوت اور غذا میں تبدیل کر کے زندگی کی حرارت پیدا کر لیتا ہے۔ لیکن ایک ایسا نفس جو بیمار و کمزور اور مضمحل و پریشاں ہے جوش و مسرت کے تجربات کو بھی غم و اندوہ اور کمزوری و ناتوانی میں تبدیل کر لیتا اور اپنی بچی کھچی توانائی تک ضائع کر بیٹھتا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ میرے اندر ایک مضبوط، تندرست اور توانا نفس ہے اور میں دنیا کے بدتر سے بدتر تجربہ کو بھی اپنے نفس کی تکمیل اور روح کے عرفان کا باعث بنا سکتا ہوں۔ اس لئے میرے سامنے اعمال و افعال کی وہ تقسیم جسے تم گناہ و ثواب یا نیکی بدی سے تعبیر کرتے ہو بالکل مہمل اور بے معنی ہے"۔

میں نے کہا" اس کا مطلب یہ ہُوا کہ تم ہر گناہ کے سامنے سرِ تسلیم خم کرتے جاؤ گے اور ترغیب و تحریص یا آزمائش کا مقابلہ کرنا چھوڑ دو گے"۔

"عزیز دوست، آزمائش سے مغلوب ہونا ہی آزمائش پر غالب آنا ہے۔ تم میری بات سے گھبرا کیوں اُٹھے، میں ابھی اس کی توضیح کئے دیتا ہوں۔ لاکھوں انسان ذہنی طور پر گناہ کرتے ہیں۔ اُن کے دل میں ہر وقت اقدامِ گناہ کی خواہش رہتی ہے لیکن جرأتِ عمل نہ ہونے کی وجہ سے وہ ارتکابِ گناہ نہیں کر سکتے۔ ان کے اندر فاسد خیالات بغیر کسی روک ٹوک کے جمع ہوتے رہتے ہیں لیکن اُس مواد کے باہر نکلنے کا کوئی سامان نہیں ہوتا۔ چنانچہ اُن کے دل و دماغ ہمیشہ کے لئے مسموم ہو کر رہ جاتے ہیں اور ترغیب اُن کے لئے ہمیشہ ترغیب، آزمائش ہمیشہ آزمائش اور تحریص ہمیشہ تحریص بنی رہتی ہے۔ گناہ کا خیال کرتے رہنے سے گناہ کا ارتکاب کر لینا بہتر ہے تاکہ زہریلا مادہ جلد از جلد دل و دماغ سے نکل جائے۔ جس طرح تمام عظیم الشان کام پہلے پہل دماغ میں ظہور پذیر ہوتے ہیں اسی طرح عظیم الشان گناہ بھی دماغ ہی میں جنم لیتے ہیں۔ ارتکابِ گناہ سے سمّ آلود خیالات کا مواد دل و دماغ سے نکل جاتا ہے اور گناہ میں کوئی خاص جاذبیت باقی نہیں رہتی۔ ایک چیز اسی وقت تک دلچسپ ہے جب تک ہماری دسترس سے باہر ہے گناہ کر لینے کے بعد گناہ ہمارے لئے اپنی رنگینی و دلچسپی کھو بیٹھتا ہے اور جب اُس کی جاذبیت ہی فنا ہو گئی تو بتاؤ آزمائش کہاں رہی"۔

میں نے کہا "اسلم میں جانتا ہوں جو کچھ تم زبان سے کہہ رہے ہو دل سے نہیں مانتے لیکن حقیقت یہ ہے کہ اس وقت تم ادب و شعر و نفسیات کے دریا بہا رہے ہو"۔

"معاف کرنا میں ادیب نہیں ہوں"۔

"تم کیا ہو؟"

"میں ادیب ہوں لیکن اس سے بڑھ کر کچھ اور ہوں"۔

"تم شاعر ہو؟"

"میں شاعر ہوں لیکن اس سے سوا کچھ اور بھی ہوں"

"آخر تم کیا ہو؟"

"میں زندگی کا نقاد یعنی حیاتِ انسانی کا مبتصر ہوں"۔

---

وہ تمرد و سرکشی کی موجوں پر سوار گناہ کی نت نئی تاویلیں کر کر کے اپنے نفس کو فریب دیتا ہوا روز بروز آگے نکلتا گیا۔ اگر آوارگی محض دولت کی فراوانی ہی سے پیدا ہو تو سیم و زر کی کمی کے ساتھ آوارگی کا دامن بھی ہاتھ سے چھوٹ جاتا ہے اور اگر بے راہ روی جوانی کے طوفان کا نتیجہ ہو تو اس چند روزہ سیلاب کے اترتے ہی حواس بھی راہِ راست پر آجاتے ہیں لیکن وہ گناہ آلود غرقِ عصیان زندگی جس کے جواز میں نفسیات کا ایک انبار پیش کیا جا سکے، جس کی پشتیبان غیر معمولی ذہانت ہو اور جس کو حق بجانب قرار دینے میں منطقی دلائل سے کام لیا جائے ایک ایسی خطرناک، ناقابلِ علاج مزمن بیماری ہے جس سے شفا محال ہے۔ اُس مریض کے تندرست ہو جانے کا تو امکان ہے جو مرض کو مرض سمجھ کر علاج کی طرف رجوع کرتا ہے۔ لیکن اُس بدقسمت، فریب خوردۂ جہالت اور غلط کار بیمار کا کیا علاج جو اپنی بیماری کو بیماری سمجھنے ہی سے انکار کر دے۔ ہم گناہ و ثواب کی تمیز اُٹھا دینے میں اپنے دماغ کی انتہائی قوتوں سے بھی کام کیوں نہ لیں، ہم گناہ کو صرف اک تجربہ، اک جدت اور تکمیلِ نفس کی ارتقائی جدوجہد میں اک ضروری مرحلہ کے طور پر ہی کیوں نہ اختیار کریں لیکن گناہ آخر جادۂ مستقیم سے انحراف ہے۔ اُس کے مرتکب کو زندگی کی سیدھی صاف و روشن راہ سے ہٹ کر حصولِ مقصد کے لئے تاریک، ٹیڑھی اور گھناؤنی راہوں کو اختیار کرنا پڑتا ہے۔ قوانینِ ملکی یا نوامیسِ فطرت کی خلاف ورزی کے نتائج اس قدر ظاہر و باہر اور صاف و بدیہہ ہوتے ہیں کہ اُن سے اغماض محال ہے۔

گناہ کے نتائج، اگرچہ وہ اس قدر بین و روشن نہیں ہوتے، اس پُراسرار طریقہ سے نمودار ہوتے ہیں کہ خود گناہ کرنے والا محسوس نہیں کرتا کہ اُس کے قلب و دماغ و رُوح میں کوئی پُراسرار، تنفر انگیز، غیر پاکیزہ کیفیت پیدا ہو رہی ہے۔ ایک معمولی سوئی ہمارے ہاتھ میں چبھ جاتی ہے اور ایک لمحہ کے نہایت خفیف سے درد کے بعد ہمیں یاد بھی نہیں رہتا کہ کوئی تکلیف ہوئی

بھی تھی یا نہیں لیکن اُس سوئی کی نوک پر ایک ہلکا سا قطرہ زہر بھی تھا جو ہمارے جسم میں سرایت کر گیا اور اب وہ قطرہ آہستہ آہستہ خون کو مسموم جسم کو متعفن اور اعضا کو متورم کر رہا ہے۔ یہ اندازِ خیال کہ ارتکابِ گناہ سے زہریلا مادہ دل و دماغ سے خارج ہو جاتا ہے بظاہر کس قدر پسندیدہ اور قابلِ اعتبار کیوں نہ ہو لیکن یہ حقیقت ہے کہ گناہ اُسی وقت تک خوفناک، نفرت انگیز اور بھیانک نظر آتا ہے۔ جب تک ہم اُس کا ارتکاب نہیں کرتے۔ تم ایک مرتبہ گناہ سے لذت اندوز ہو جاؤ، پھر دیکھو کہ اُس کی طغیانیاں تمہیں بہا کر لے جاتی ہیں یا نہیں۔ تم ایک دفعہ اپنے دل و دماغ کو شیطان کے قبضہ میں دے دو، پھر دیکھو کہ تم شیطنت و خباثت کا مسلک اختیار کرتے ہو یا نہیں۔ اسلم نے چاہا یا کم از کم اپنے آپ کو اور ساتھ ہی دنیا کو فریب دینے کے لئے چاہا کہ وہ نفس کو متاثر کئے بغیر حواس کی خواہشات کی پذیرائی کرے گا لیکن اُسے معلوم نہیں تھا کہ حواس کی دنیا میں خفی سے خفی تحریک اور نامعلوم سے نامعلوم حرکت بھی ایسی نہیں جس کا ردِ عمل نفس کی دنیا میں موجود نہ ہو۔ عالمِ خارجی میں کوئی واقعہ ایسا ظہور پذیر نہیں ہوتا جس کے بالمقابل نفس کا کوئی نہ کوئی تار کھنچ کر رہ جاتا ہو۔ پھر یہ کیونکر ممکن تھا کہ وہ اپنے عجیب و غریب فلسفہ کی تائید میں حواس کو تو شغلوں کے سپرد کر دیتا اور نفس اُس کی سیاہ کاریوں اور آتش افشانیوں کے اثرات سے مبرّا و منزّہ رہتا۔ وہ روز بروز اُس دلدل میں جس کے عمق کو آج تک کوئی نہیں پہنچ سکا دھنستا چلا گیا۔ انسانی بداعمالیوں کو روکنے کی دو ہی تدبیریں ہو سکتی ہیں، خدا کا خوف، اور بندوں کا ڈر۔ لیکن جو شخص مذہب کی گرفت سے آزاد اور سوسائٹی کی تحسین و مذمت سے بے پرواہ ہو چکا ہو اُس کے اعمال پر کوئی اور پابندی عائد کرنا محال ہے۔ اسلم کچھ عرصہ تو یقیناً پروفیسر شہباز کی رہنمائی کا محتاج رہا تھا لیکن جب نشہ قوی ہو جائے تو ساقی کی محتاجی بھی ختم ہو جاتی ہے اور مے خوار خود ہی قدح و سبو بھر بھر کر خالی کرنا شروع کر دیتے ہیں۔ اب وہ خود سر آزاد ہو کر بلا خوف و خطر جی کھول کر دادِ عشرت دے رہا تھا۔ شراب نوشی کی کثرت سے اُس کا چہرہ ہر وقت سُرخ رہنے لگ گیا تھا۔ اُس کی آنکھیں جو اُس کے چہرہ کے تمام دیگر اعضاء سے زیادہ خوبصورت تھیں اب باہر کی طرف اُبلی پڑتی تھیں۔ اس نے شہر والا مکان ترک کر کے شہر سے باہر ایک خوبصورت بنگلے میں اقامت اختیار کر لی تھی۔ دولت کے بے تحاشا خرچ نے اُسے شہر کے تماشبینوں کی صفِ اول میں لا کھڑا کیا تھا اور اب گویا اسلم کا لفظ معہودِ ذہنی تھا تعیش اسراف بدکاری اور بے حیائی کا اِس زمانہ میں سب سے حیرت انگیز اور پُرلطف واقعہ یہ ہے کہ وہ اب تک کالج آتا اور طلبہ میں بیٹھ کر اپنے آپ کو طالب علم سمجھتا تھا۔ دُنیا کی حیرت و استعجاب کی کوئی حد نہ رہی۔ جب وہ بایں حالت بی اے کے امتحان میں شریک ہُوا اور پھر کامیاب بھی ہو گیا۔

بی۔ اے کے بعد اُس نے طالب علمی کی زندگی کو ہمیشہ کے لئے خیرباد کہہ دی اور اس طرح اُس کے اعمال و افعال پر جو تھوڑی سی پابندی تھی وہ بھی غائب ہو گئی۔ وہ کچھ مدت کے لئے لاہور سے باہر چلا گیا اور ہندوستان کے مختلف شہروں کا چکر لگاتا رہا۔ واپس آیا تو اُس کی ماں نے اپنے گھر بس بہو لانے کی خواہش ظاہر کی اور کہا کہ تمہاری شادی کا بندوبست کرنا چاہتی ہوں۔ لیکن اسلم جن کوچوں کی سیر کر رہا تھا اور جس قماش کی زندگی بسر کرنے کا عادی ہو چکا تھا اُس کے پیشِ نظر اس تجویز کا قبول

کر لینا اُس کے لئے ناممکن تھا۔ اُس نے شادی سے انکار کر کے اپنی بوڑھی ماں کا ہمیشہ کے لئے دل توڑ دیا اور اُس بدقسمت خاتون کو اس کے سوا کوئی چارہ نہ رہا کہ صبح سے شام تک اپنے اکلوتے لختِ جگر کی بربادی کا دلخراش منظر دیکھتی رہے۔ اُس کی ماں اس واقعہ کے بعد زیادہ دیر زندہ نہ رہ سکی، اور دل میں ہزاروں حسرتیں اور غم کے لاکھوں نشان لے کر جہانِ فانی سے رخصت ہوگئی۔ میرے اور اسلم کے تعلقات بظاہر ختم ہو چکے تھے۔ مہینوں گذر جاتے اور ہم ایک دوسرے کی شکل تک نہ دیکھتے تھے لیکن اس کی والدہ کے حادثۂ ارتحال سے متاثر ہو کر میں اُس کے پاس اظہارِ تعزیت کے لئے گیا۔ اس کے مکان کا ایک ایک چپہ ہولناک و سیاہ کاری کی عجیب و غریب داستانوں کا مرکز تھا۔ اُس کی دیواریں ایسے ایسے شرمناک رازوں کی حامل تھیں کہ اگر وہ بیک وقت دنیا پر منکشف ہو جاتے تو شاید سوسائٹی اپنے روایتی تجاہل، اپنی غفلت اور درماندگی کے باوجود اس شخص کو سنگسار کرنے پر مجبور ہو جاتی۔ اسلم اور اس کے حواریوں نے چُن چُن کر شہر کی شریف زادیوں کو خراب کیا تھا۔ کوئی قابلِ ذکر گھرانا نہ تھا جس کو اسلم نے داغدار نہ کیا ہو۔ دولت ہمیشہ اُس کے عیبوں کی پردہ پوشی کرتی رہی اور وہ ہر شخص کا جس سے اُسے معمولی سے معمولی خطرہ کا بھی امکان ہوتا، منہ بھر کر لوگوں کی زبانوں پر طلائی قفل چڑھا دیتا تھا۔ میرا مدعا محض اُس کی والدہ کی رحلت پر اظہارِ افسوس کرنا تھا لیکن باتوں باتوں میں کئی قصے چھڑ گئے۔ اسلم کو شکایت تھی کہ میں نے اُس سے مُلاقات ترک کر دی ہے۔ میں نے اُس کے جواب میں صرف اتنا کہا کہ میرے تمہارے راستے مُدت سے الگ ہو چکے ہیں۔ تمہاری پرواز آسمانوں پر ہے اور مجھ سا بے بال و پر انسان بھلا کیونکر تمہارا ساتھ دے سکتا ہے"

جو شخص فکرِ معاش سے پاک اور مستقبل کے اندیشوں سے آزاد ہو وہ تمہاری طرح خود فراموشی کی زندگی بسر نہ کرے تو کیا کرے تم مجھے مطعون کرتے ہو کہ میں نے میل ملاقات ترک کر دی ہے۔ حالانکہ اگر تم واقعات پر دیانت داری سے غور کرو تو اس بات سے انکار کی گنجائش ہی نہیں کہ جو کچھ ہوا اس کی تمام تر ذمہ داری تم پر عائد ہوتی ہے ع خدا کا شکر ہے پہلے محبت آپ نے کم کی۔

تمہارے لیل و نہار جس رنگ میں گذر رہے ہیں اس میں بحالاتِ موجودہ میرا شرکت کرنا ناممکن ہے۔ میں دولت کو ڈوبتا دیکھ کر اگر دستِ اعانت دراز نہیں کر سکتا تو اس کی غرقابی کا نظارہ دیکھنے سے بھی معذور رہوں۔ تم آج دولت اور شباب کے نشہ میں مخمور ہو اور نہیں جانتے کہ آسمان جب اپنا ترکش خالی کرنے کو آتا ہے تو ایک تیر بھی باقی نہیں رکھتا۔ تم اپنی والدہ کے انتقال سے کچھ عبرت اور سبق حاصل کرو۔ اُس کی موت کی سب سے قوی وجہ تمہاری موجودہ طرزِ زندگی ہے۔ یاد رکھو ہر انسان کا یہی حشر ہونے والا ہے موت مقدراتِ انسانی میں داخل ہے پھر سمجھ میں نہیں آتا کہ تم نے کیونکر باور کر لیا ہے کہ تم اس سے مستثنےٰ قرار دئے جاؤ گے"؟

وہ بولا" میں کب کہتا ہوں کہ میں موت جیسے اٹل، غیر متبدل اور یقینی قانون سے مستثنےٰ قرار دیا جاؤں گا؟ یقیناً میرا بھی یہی حشر ہو گا جو عام انسانوں کا ہوتا ہے لیکن میں حیاتِ بعد الموت کے چند پہلوؤں کے متعلق تم سے مختلف خیالات رکھتا ہوں موت ہماری زندگی کا خاتمہ نہیں کر دیتی بلکہ زندگی تو ایک غیر منقطع و غیر مختتم تسلسل ہے۔ ہم موت کے دروازے سے داخل ہو کر زندگی کے ایک بے پایاں اور وسیع تر میدان میں داخل ہو جاتے ہیں ؎

موت کو سمجھے ہیں غافل اختتامِ زندگی ہے یہ شامِ زندگی صبحِ دوامِ زندگی

میرا عقیدہ ہے کہ وہاں کی کشمکش موجودہ کشمکش سے زیادہ تیز و تند اور وہاں کا ہنگامۂ رستخیز موجودہ ہنگاموں سے زیادہ قوی و مضبوط ہوگا۔ چونکہ ہماری موجودہ و آئندہ زندگی میں ایک تسلسل و رابطہ ہے اس لئے ہمارے موجودہ احساسات و ادراکات ہمارے محسوسات و اعتقادات وہاں بھی ہمارا ساتھ دیں گے۔ ہمارا جسم خاک میں مل جائے تو مل جائے لیکن ہماری روحیت و معنویت کہ انسان دراصل اسی چیز سے تعبیر ہے، فنا نہیں ہوگی اور موت کے بعد اپنی تکمیل کے لئے جدوجہد کی نئی نئی منازل طے کرتی رہے گی وہاں غالباً جسم کی قید نہ ہوگی۔ اس لئے شروع سے اخیر تک روحانی تصرفات ہی کارفرما ہوں گے۔ میں اکثر سوچتا ہوں کہ جس طرح یہاں ہمیں تکمیلِ نفس کے لئے اہرمن و یزداں کی جنگ میں شامل ہونا پڑتا ہے اسی طرح وہاں بھی گناہ اپنی تمام دلفریبیوں اور جاذبیتوں کے ساتھ دامِ تزویر پھیلائے بیٹھا ہوگا۔ جس طرح یہاں نیکی اور بدی آپس میں دست و گریباں ہو رہی ہیں اس طرح وہاں بھی ان کی جنگ و جدال جاری ہوگی۔ مذہب و اخلاق کہتے ہیں کہ گناہ انسان کو نیکی کے راستہ سے بھٹکاتا ہے۔ اگر یہ دعویٰ صحیح ہے تو یقیناً حیاتِ اخروی میں بھی گناہ ورغلانے کو موجود ہوگا کیونکہ ؎

نہ ستیزہ گاہِ جہاں نئی، نہ حریفِ پنجہ فگن نئے ؛ وہی فطرتِ اسد اللہی، وہی مرحبی و ہی عنتری

ہم گناہ صرف لاعلمی کی وجہ سے کرتے ہیں۔ علم کی مشعل ہماری شاہراہ حیات کو روشن کر کے راستہ کے تمام نشیب و فراز واضح کر دیتی ہے اور ہم کنوئیں میں گرنے یا کانٹوں سے پاؤں لہولہان کرنے سے بچ جاتے ہیں۔ علم سب سے بڑی نیکی ہے اور صحیح علم صرف تجربات کی آگ میں کودنے ہی سے حاصل ہوتا ہے۔ پھر ہم کیوں نہ یہیں گناہوں سے فارغ ہو جائیں تاکہ حیات بعدالموت میں جب ہم دوبارہ کشمکشِ زندگی میں مصروف ہوں اور گناہ سے سابقہ پڑے تو وہ ہمارے لئے اپنی تمام دلکشی، تمام دلفریبی اور تمام جاذبیت کھو چکا ہو اور ہم نہایت آسانی سے اُس کی طرف سے دامن جھٹک کر اپنے آپ کو ہمہ تن نیکی کی تکمیل میں مصروف کر دیں"؟

اسلم اپنی تقریر ختم کر چکا تو میں خدا حافظ کہہ کر وہاں سے اُٹھ آیا۔ میں سمجھ گیا تھا کہ وہ ایک خطرناک، گھناؤنے اور دقیق روحانی مرض میں مبتلا ہے جس میں کوئی دوا کارگر نہ ہوگی۔ پھر میں دوبارہ اُس سے نہ ملا تا آنکہ قدرت نے پُرپیچ حالات کے اندر مجھے اس سے دہلی میں احمد بائی کی سرائے میں یکجا کر دیا، درانحالیکہ وہ مختلف جسمانی عوارض میں مبتلا، افلاس و غربت کے جانکاہ مصائب میں گرفتار زندگی کی آخری گھڑیاں پوری کر رہا تھا۔

عاشق بٹالوی

# انتظار

ہے فضا دلکش، ہوائیں نرم، نغمے خوشگوار
اک تجلی ہے زمانے کی جبیں پر آشکار

یہ گلوں کی عطر بیزی یہ لہکتے سبزہ زار
یہ سکوتِ شام اور یہ گنگناتے آبشار

کر رہی ہے رقص نبضِ خس میں رُوحِ نوبہار
سینۂ صحرا میں ہے بے چین خونِ لالہ زار

آہ لیکن میں ابھی تک ہوں رہینِ اضطراب
مجھ کو یہ دنیا کی بیداری ہے اک مبہم سا خواب

خاکِ گلشن ہے فروغِ گل فشانی کے لئے
میں تڑپتا ہوں گھڑی بھر شادمانی کے لئے!

تا کجا محرومیاں، کب تک یہ رنجِ انتظار!
جلد آجاؤ خدارا جانے والی ہے بہار!!

محمد جمیل خاں راز

# غزل

مجھ کو خبر نہیں ہے فراز و نشیب کی
کیا بات ہے تری نگۂ دلفریب کی

تیری نگاہِ شوخ سے اللہ کی پناہ
جاں پر بنی ہوئی ہے دلِ ناشکیب کی

اُٹھنا پڑے گا انجمنِ ناز سے مجھے
حالت یہی ہے گر نگۂ ناشکیب کی

اہلِ نظر کو بے خبرِ دو جہاں کیا
اُس نے قبائے ناز بدن پر جو زیب کی

اُن کو ادا و ناز سے فرصت نہ ہو سکی
پوچھی گئی نہ بات دلِ ناشکیب کی

دنیا طلسم خانۂ عیش و نشاط ہے
اُلفت میں مجھ کو سرورِ عالم فریب کی

"سروری"

# غرناطہ کے تین منظر

## جب مٹ چکا
## جب مٹا نہ تھا
## مٹتا ہُوا

(۱)

### جب مٹ چکا

الحمرا ایک خواب، ایک افسانہ، اور ایک آنسو۔

اندلوسیہ کی وادیوں میں چھوٹا سا فردوس۔ دور دور تک نیلی پہاڑیاں بادلوں کی طرح افق پر گھری ہوئی ہیں گہرے اودے آسمان کے سامنے سیرنوادہ کی سپید برف آلود چوٹیاں اس وادی کو خاموشی سے تک رہی ہیں۔ ڈوبتے ہوئے آفتاب کی پیلی پیلی روشنی اس کے سپید برف پر پڑ کر ایک طلسم پیدا کر رہی ہے۔ اندلس کی زرخیز اور سبز وادی پر کسی گذرتے ہوئے بادل کے ٹکڑوں کی وجہ سے دھوپ اور چھاؤں کے دھبے پڑ رہے ہیں۔ محل کے پائیں دریائے دارو بل کھا رہا ہے۔ ایک موہوم سا شور دریا میں گونج رہا ہے۔ آبشاروں کی بہیم موسیقیت، چڑیوں کے چہچہے، شہر کی سڑکوں پر گاڑیوں کی گڑگڑاہٹ، فروشندوں کی پکار، بچوں کی آوازیں۔ پاس کے ویرانے میں کبوتروں کی غٹرغوں۔ سب مل کر ایک دبا ہُوا غل وادی سے اُٹھتا ہے۔ سیرنوادہ کی چوٹیاں ساکت، بے حس ہیں۔ شاید آسمان سے کوئی لامتناہی کہانی کہہ رہی ہیں، وہ افسانے جو اُس کی آنکھوں نے دیکھے اور دیکھ رہی ہیں اس کا دل اب سرد پڑ چکا۔

آفتاب کا سرخ چکر افق کی نیلی پہاڑی کے پیچھے چھپ رہا ہے اور میدان میں بڑے بڑے سایے پھیلنے لگے ہیں۔ اُس کی کرنیں وداعی بوسے لیتی ہیں یوں معلوم ہوتا ہے کہ آفتاب غروب ہوتے ہوتے دولمحوں کے لئے ٹھہر جاتا ہے گویا یہ پیارا منظر چھوڑنے کو اُس کا جی نہیں چاہتا۔ اس پُرامن وادی پر ایک آخری نظر ڈال کر سورج غروب ہوگیا۔ گھروں کی چمنیوں سے دھواں بل کھا کر ہوا میں گم ہوجاتا ہے۔ گرجا کے گھنٹے بجنے شروع ہوجاتے ہیں مگر رک رک کر کسی نے آج غرناطہ کو ابدی وداع کہہ دی ہے رات کو بڑھتی ہوئی تاریکی میں ٹھہر ٹھہر کر اس ہولناک موت کے گھنٹے کی صدا قوموں کی موت وحیات کی کہانی یاد دلاتی ہے۔

شہر میں جگمگ جگمگ روشنیاں لگ گئیں۔ مسرت سے متوالے باشندوں کا ایک پُرامن شہر غرناطہ !ــــ آغوش میں صدیوں کی تاریخ۔ قوموں کے عروج و زوال کے افسانے کس خاموشی سے لئے سو رہا ہے۔ سسکتی تہذیبوں کا آخری لہو ابھی اس کے دامن سے دُھلا نہیں۔ سنتے ہیں کہ سرِمغرب یہاں کبھی عظمت خالق کی صدائیں اُٹھتی تھیں۔ شاید۔ مگر اب وہ صدائیں اُن ہی وادیوں سے سر کو ٹکر ٹکرا کر خاموش ہو گئیں۔ وہ جن کے سر مزار بھی میٹ دئے گئے اور فاتحہ کو ہڈیاں بھی نہ رہیں تو تاریخ کو کون باور کرے کہ کبھی یہاں کوئی تھا بھی؟

موت کے گھنٹے کی آواز الحمرا کی ٹوٹی دیواروں سے ٹکراتی ہے اور پھر ہر طرف سکوت چھا جاتا ہے۔ ایک بوڑھا نگہبان بس ایک۔ محل کے دروازے کے سامنے پتوں کی آگ سلگاتا ہے کیونکہ آج سردی ہے۔ ہوا سے شعلے بھڑکتے ہیں اس کا سایہ دروازے پر ہلنے لگتا ہے۔ ایک چڑیا شب کے وقت ابھی کو ـــ کو ـــ کر رہی ہے۔

ایک اندھا شخص آہستہ سے آگے کی طرف بڑھتا ہے۔ اس کے ہاتھ میں ایک شکستہ سارنگ ہے جس سے اُس نے دن کو ان شکستہ در و دیوار کے زائرین کے دل میں رحم پیدا کر کے ایک دو پیسے مانگ لئے تھے۔

"بوناس نوچے" کے سلام آداب کے بعد وہ بھی آگ کے قریب کھسکتا ہے۔

"کہو فرنانڈو کیسی گزر رہی ہے؟"

اندھے کے چہرے پر مسکراہٹ کے آثار نظر آتے ہیں۔

"بہت خوب" کسی نے آج اس کو یکدم دو پیسے دے دئے تھے جس کے باعث وہ اپنی خوشی کو آج چھپا نہیں سکتا تھا اور بڑے جوش سے کہنے لگا "موروس موروس (مراقشیوں) نے یہ پلاثیو آرابے (محل عربی) بنا کر عجیب کام کیا!"

بوڑھا دربان قہقہہ لگاتا ہے "مگر تمہاری آنکھوں نے تو اسے دیکھا بھی نہیں۔ پھر اُن وحشی موروس کی حمایت تم کو کیسے سوجھی"؟

نہیں سینور ایوں نہ بولو۔ اُن کے صدقے آج اس اندھے کا پیٹ تو بھر جاتا ہے"۔

بوڑھے دربان کے چہرے سے مُسکراہٹ چلی جاتی ہے۔ تھوڑی دیر سکوت کے بعد بولا

اندھا۔ "تم نے وہ موت کا گھنٹہ سنا؟"

بوڑھا۔ "ہن ایزابل نے آج صبح بقا کا سفر کیا"۔

اندھا۔ "سنا اس نے عمر بھر غرناطہ کے باہر قدم نہیں رکھا"

بوڑھا۔ "اس انار کی وادی میں ساری دنیا کا حسن موجود ہے کوئی باہر کیوں جائے؟ فرنانڈو! کیا تم کو غرناطہ سے محبت ہے؟ اندھے کے چہرے سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ اس گفتگو کا اثر لے رہا ہے۔ اس کے تھرتھراتے ہاتھوں نے سارنگ سنبھالا اور دردناک آواز سے "الوداع غرناطہ" کا پُراثر راگ گرانا دیتاس" چھیڑا۔

"ادیوس گرنادا۔ گرنادا مِیا"
نو تے بولویرے آویر ماس ین لاودا
ای میدا پیناین ویویر لیخوس دے تو ویرا
یل سیتیو دوندے ریپوسان لوس لِسنیولس
دوبلا کومپانا۔ کومپانا دوبلا
کے تو تیرستے سونیدو میدا لاگلوریا
کے اوراس ماس ترستیس ای ین لاخینتا لے ہو
ای لالیاوے دے سُوس لابوس تو دوین لاویدا لو تیران
دوبلا کومپانا۔ کومپانا دوبلا۔

ترجمہ ۔ الوداع غرناطہ! غرناطہ میرے!
اب عمر بھر پھر تجھے نہ دیکھوں گا
سرِ شام جب میں بستر پر لیٹا ہوں
تو تیرا دامن چھوڑتے ہوئے میرے دل میں درد اُٹھتا ہے
تیرا دامن جس میں ساری اُمنگیں سو رہی ہیں
موت کا گجر بج رہا ہے
اور اُس کی غمناک صدا سے اِس دل میں درد کی ٹیس اُٹھتی ہے
اس سے دردناک اور کون سی گھڑی ہوگی؟
کفن میں جب کہ میری زندگی کی ساری کُنجیاں
تیرے لبوں پر بند ہو جائیں گی
موت کا گجر گونجتا ہے۔ الوداع غرناطہ۔ غرناطہ میرے!

---

درد بھرے راگ کے آخری الفاظ قرناندو کے لبوں پر اُدھورے رہ گئے۔ اس کی آنکھیں تر ہو چکی تھیں۔ آنسو پونچھتے ہوئے بولا "میرے خیال میں اُس کی کنجیاں دیتے ہوئے موروس کو ضرور رنج ہُوا ہوگا۔"

بوڑھے دربان نے دیکھا کہ موروس کے اس عجیب و غریب تنگر گذار بندے کے جذبات کو چھیڑنا مناسب نہیں۔ آگ سرد ہو رہی تھی۔ اُس نے اُس کے پتے برابر کئے۔

اندھے کی بے نور آنکھیں آگ کو گھورنے لگتی ہیں۔

(۲)

## جب مٹا نہ تھا

غرناطہ! خوش نصیب شہر! جس نے تیری مسجدوں میں نمازیں پڑھیں

پھولوں کی سیج پر سو رہا ہے! جس نے تیرے محلوں میں بسیرا کیا

جس نے تیری کامنی صورت نہیں دیکھی بس اسی نے فردوسِ عدن کے طلسم کو دیکھا

اس نے نہ نور کو دیکھا نہ مسرت کو (یوسف تو ربلیا)

وہی اُبلتے چشمے کھیل رہے ہیں۔ ملکہ زہرہ ابھی غسل کر کے باہر نکلی ہے۔ گیلے گیلے بال شانوں پر ابھی بے پروائی سے پڑے ہیں۔ بادشاہ کو دیکھ کر تمکنت سے مُسکراتی ہے گویا اپنی فتح کا اس کو پورا احساس ہے۔ اس کا صبح کے تارے کا سا حسن دیکھ کر سلطان حسن فریفتہ نہ ہوتا تو شاید دنیا کو حیرت رہ جاتی۔ اس کافرہ نے مسلمان ہو کر تختِ دل پر سے پہلی ملکہ کی جگہ چھین لی تھی۔ انگڑائی لیتے ہوئے ابن حسن کے ہاتھوں پر گر جاتی ہے اور اس کے اطراف حبشی لونڈیاں پنکھے جھلنے لگتی ہیں۔ اس کی چشمِ نیم وا کے اشارے کی ہر ایک منتظر ہے۔ اس اشارے کا مطلب شاید اس سے زیادہ نہ ہو کہ نظارۂ حسن کے لئے ایک آئینہ لا دے یا کسی ڈھلکتے ہوئے آنچل کو درست کر دے مگر ان ہی آنکھوں نے تو سلطنتوں کی کہانیاں بدل دیں۔

ابھی دن باقی ہے مگر غُسل خانے میں شمعدان لگے ہیں معلوم ہوتا ہے کہ اس کے بنانے والے کے دِل میں حسد کی آگ بھری تھی کہ کوئی اپنے محبوب کی جھلک دیکھ نہ لے۔ اسی واسطے اس جگہ آفتاب کی کرنوں سے بھی پردہ تھا۔ محل کی کمانیں کسی عربی دلہن کی طرح سجی ہوئی ملکہ کا بوسہ لینے جھک رہی ہیں۔ لذّت کا حسن سے ازلی تعلق ظاہر کرنے کے لئے معمار نے شہد کی پولیوں کا تاج بنا رکھا ہے۔ کسی غار کے فطری خزانوں کی طرح مگس کے سینکڑوں گھر ایک جھلک میں چمک اُٹھتے ہیں۔ سبز نیلے سُرخ اور سُنہری سب رنگ ایک جا ہو کر قوسِ قزح کا اثر پیدا کرتے ہیں۔

چشمِ نیم وا کے اشارے پر ایک لونڈی ساز چھیڑتی ہے اور رقص شروع ہوتا ہے۔ محل کے پتلے پتلے نازک ستون اُن کی صراحی دار کمانیں جن کے کناروں پر کسی حسینہ کی چوٹی کی طرح سیاہ موباف کا کام ہوا ہے، لاانتہا قسم کے نقش و نگار کی مرصّع کاری سب مل کر خوابِ عشرت میں مدد دیتے ہیں۔

سلطان حسن اس فضائے عشرت سے مسرور زہرہ کے حسن کا نظّارہ کر رہا ہے۔ زہرہ اس پر جھک کر آہستہ سے کان میں کچھ کہتی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ عشق کے لطیف الفاظ نہیں تھے کیونکہ بادشاہ کا چہرہ سُرخ ہو جاتا ہے اور محفل کو چھوڑ کر اُٹھ کھڑا ہوتا ہے۔

زہرہ کے لبوں پر ابھی مُسکراہٹ باقی ہے اور مطربہ کو ایک نئی تان چھیڑنے کا حکم دیتی ہے۔

رات ہوگئی تھی اور صاف اودے آسمان پر چاند نکل آیا تھا۔ غرناطہ کی وادی دودھ میں نہائی ہوئی تھی۔ جنت العارف کے گلستان میں پھولوں کی بھینی بھینی مہک اُٹھتی تھی۔ چشموں کے دونوں جانب فوارے اُبل رہے تھے اور اوپر مل کر پھر اس طرح نیچے گرتے تھے کہ گویا دونوں طرف سے کسی پر پھول برسا رہے ہوں۔ ایک گول فوارہ دالان کے بیچ میں اس طرح بڑھ آیا تھا کہ گویا رہنے والوں کو کشتی میں کوئی تحفہ پیش کر رہا ہو۔ الحمرا کی پہاڑیوں میں تہ بہ تہ زینوں پر باغ یوں بنا تھا کہ اس کی ساری نیرنگیاں ایک ہی نظر میں سما جائیں۔ کہیں سرو کے درخت اندازِ معشوقانہ سے کھڑے تھے کہیں زینوں کی دیواروں پر گھنی بیلیں چڑھی تھیں۔ کہیں بے خار گلاب مہک رہے تھے۔

ایسے گلستاں کو دیکھ کر آدم اپنی کھوئی ہوئی فردوس بریں کو کیوں روئے؟ ایک حور اس چاندنی کی سیر کرتی ہوئی خراماں خراماں چلی آرہی تھی۔ وہی پہلی ملکہ عائشہ جس کی بے مثال سیرت اور صورت نے حسن سے کبھی الحور کا خطاب حاصل کیا تھا۔

زینہ کی دیوار پر شفاف پانی کی نالیاں بہہ کر ایک نیا اثر پیدا کر رہی تھیں اور ہر طرف فواروں کی آواز اور بہتے پانی کا نرم شور وادی میں ابدی موسیقیت پیدا کرتا تھا۔ پتوں میں سرسراہٹ سُن کر ملکہ رُکی اور دبی آواز میں بولی "کون؟ سراج؟"

"سرکار"

بن سراج آگے بڑھا اور ملکہ کے دامن کو بوسہ دے کر آنکھیں نیچے کئے ہوئے کھڑا ہو گیا۔ اوپر بانس کے درخت ہوا سے ہل کر آواز کر رہے تھے۔ ان کے سایہ سے چھن چھن کر چاندنی دونوں کے چہروں پر پڑ رہی تھی۔

"ادھر دیکھو"

سراج کی آنکھیں اُٹھیں۔ حور کی آنکھوں سے مل کر پھر زمین میں گڑ گئیں۔ اُس نے اس خموشی میں کچھ کہہ دیا تھا جس کو ملکہ ہی سمجھ سکی۔

لیکن ابن سراج کی رگوں میں وفاداری کا خون دوڑ رہا تھا۔ وہی خون جو عرب کے صحراؤں میں جانی دشمن کا نمک بھولے سے بھی کھانے کے بعد پھر اس پر ہاتھ اُٹھانے کا روادار نہیں ہوتا تھا۔

"حضور کا جو حکم ہو یہ نمک خوار حاضر ہے"۔

محل عربی سے محفل سرود کی آوازیں خاموش فضا میں صاف سنائی دے رہی تھیں۔ عائشہ نے بھرّائی ہوئی آواز میں کہا

"سراج! تمہاری وقعت میرے دل میں جو ہے میرا خدا ہی جانتا ہے اب میری مدد کرو"۔

"غلام کو آقاؤں کی خدمت کے لئے ہر وقت تیار پائیے گا"۔

"اچھا سنو۔ زہرہ کا اثر تم خوب جانتے ہو۔ گو مجھے اس کی پروا نہیں کہ حسن کہیں جہنم میں جائے مگر اب میرے بیٹے عبداللہ کی جان کے لالے پڑے ہیں"۔

بظاہر عائشہ کے جذبات متلاطم تھے اُس کے پاؤں لڑکھڑانے لگے۔ سرو کے درخت کے نیچے چوکی پڑی ہوئی تھی سنبھلنے کے لئے اس کا سہارا ٹٹولا۔ سراج نے اپنا ہاتھ مدد کو بڑھایا اور کہا "حضور گھبرائیے نہیں انشاءاللہ"۔

ابھی سراج ملکہ کو سنبھال رہا تھا کہ سامنے کی جھاڑی میں سے کھانسی کی آواز آئی۔ فوراً دونوں کی آنکھیں ایک دوسرے کی طرف اُٹھیں۔ چہروں کا رنگ اُڑ گیا تھا۔ اس آواز کو دونوں خوب پہچانتے تھے اور اس پُر اسرار کھانسی کا نتیجہ انہیں معلوم تھا۔

چاندنی کی مدھم روشنی میں محل کی طرف کوئی سفید پوش جاتا ہوا دکھائی دیا۔

دوسرے دن دربار میں سلطان حسن نہایت بشاش نظر آرہے تھے اور تمام امرا پر اعزاز و اکرام کی بوچھاڑ ہو رہی تھی ابن سراج سے نہایت خندہ پیشانی سے ملے اور مزاج پُرسی کی "ہمارے دربار کے سراج! کہو۔ کیوں پژمردہ معلوم ہوتے ہو؟ خفگی تو نہیں؟"۔

ابن سراج:۔ حضور! شمع کی کیا مجال کہ آفتاب کی ضیا سے مکدر ہو؟"

بادشاہ:۔ مگر تم تو ماہتاب ہو۔ ماہ کی ضیا میں بھی بہت کچھ نظر آسکتا ہے"

اس شاعری پر ابن سراج کا ماتھا ٹھنکا۔ درباریوں میں اس تمثیل کے تخیل پر تعریف شروع ہوئی مگر اس کے معنی دربار میں دو ہی شخص سمجھے۔ پُراسرار کھانسی کا اسرار کھل رہا تھا۔ سراج نے بادشاہ کی طرف نظر اٹھائی۔ وہاں لبوں پر ہلکی سی مُسکراہٹ تھی۔ کاش اس کے بس میں ہوتا کہ اصل واقعات سمجھا سکتا۔ پاکدامن حور کی نسبت بادشاہ کی یہ مسکراہٹ وہ برداشت نہیں کر سکتا تھا اور جانے کی اجازت لینا چاہتا تھا کہ بادشاہ نے روکا "نہیں ابن سراج آج تو تم ہمارے ساتھ کھانا کھاؤ گے۔ انشاءاللہ!"

لفظ انشاءاللہ پر کچھ اس طرح زور دیا گیا تھا کہ گویا دونوں کے لئے اس لفظ کے کوئی خاص معنی تھے۔ ابن سراج کی آنکھوں میں اندھیرا آگیا اسے معلوم تھا کہ یہ میٹھی دعوت کس لئے تھی . . . . . . .

دُوسرے دن سراج کی پُراسرار گمشدگی سے غرناطہ میں کھلبلی مچ گئی۔ کل شب بادشاہ کے پاس اس کی دعوت تھی مگر وزیر کا بیان تھا کہ دعوت کے بعد وہ محل سے باہر نکلا تھا لیکن کسی دربان نے اُس کو نکلتے ہوئے یا جاتے ہوئے نہیں دیکھا۔

(۳)

## مٹتا ہوا

تشریحی نوٹ:۔

بہت جلد ابن سراجوں میں ایک آگ مشتعل ہوگئی ۔ اپنے سردار کے خون کا بدلہ لینے کو اب انہوں نے علانیہ بغاوت کا جھنڈا بلند کیا۔ ادھر شہزادہ بوعبداللہ انتظار کا متحمل نہ ہو کر تخت کے لئے بے چین ہو چلا تھا اور تمام باغی عناصر اس کے جھنڈے کے نیچے جمع ہو گئے۔

دیکھتے دیکھتے آگ ہر کونے میں لگ گئی اور سلطان حسن کو اپنے بیٹے کی فوجوں سے جان بچا کر مالغ کی طرف بھاگ نکلنا پڑا ۔ غرناطہ کی سرحد چھوڑتے ہوئے اُس نے اپنے بیٹے کو اپنا پیام یوں بھیجا: "پیارے بیٹے! یہ آگ ہے جس کو میں چھوڑ رہا ہوں ۔ جو چھوئے گا جھلس جائے گا۔

زمانہ گذرتا جاتا ہے ۔ مجروح باپ کے کہے ہوئے الفاظ آگے آتے ہیں قسمت کا نوشتہ پورا ہوتا ہے اور وہ دن بھی آجاتا ہے جب کہ فردیناند اور ایزابل کی فوجیں غرناطہ پر چڑھائی کرتی ہیں . . . .

**"اللہ اکبر"** غرناطہ کے در و دیوار اس آواز سے گونجنے لگتے ہیں ۔ بے چین گھوڑے سرپٹ دوڑتے ہوئے اس کی فصیل کے باہر نکلے ۔ اُن کے جسم پر دھوپ چمک رہی تھی ۔ مراقشیوں کی قبائیں ہوا میں پرچم کی طرح لہرا رہی تھیں اور تلواریں جو مدت سے مخمل کے میانوں میں چھپی پڑی تھیں لرزنے لگیں ۔ ان کے چہرے بہادری کے خون سے سُرخ ہو رہے تھے ۔ مضطرب گھوڑوں میں سواروں سے زیادہ جوش معلوم ہو رہا تھا کہ موت سے کھیلنے آگے بڑھیں ۔ شہر کے دروازے کھول دئے گئے تھے ۔

"لوہے کی سنجوں کے عوض ہمارا خون اُن کی حفاظت کرے گا"

ابن موسیٰ کی وجہ سے فوج میں بہت جوش پھیل گیا تھا

"آج تمہارا امتحان ہے ! یا جیت کر گھر جانا یا ہار کر گور جانا !"

فردیناند کی فوجیں بھی آگے بڑھیں ۔ مراقشیوں کے پہلے جوشیلے حملے کی تاب نہ لا کر دو قدم پیچھے ہٹنا پڑا ۔ یوں معلوم ہوتا تھا کہ ابن موسیٰ کی ہستی کارزار میں ہر جگہ موجود ہے ۔ یہ جہاں پہنچتا وہاں زندگی کا ایک جھونکا آجاتا تھا ۔ گرمی تھکن اور زخموں سے چور مراقشی سپاہی میں اس کی آمد سے جان آجاتی تھی وہ بھی جو سسک کر کسی گھوڑے کے پاؤں کے نیچے جان دے رہا تھا اس کے گذرنے پر ایک نعرہ لگاتا تھا ۔

**"بارک اللہ!"**

گھنٹوں دونوں فوجیں اڑی رہیں ۔ غرناطہ کی دیواروں پر سے عورتیں بچے بوڑھے اپنے چہیتے شوہروں، بھائیوں، بیٹوں کی بہادری کا نظارہ کر رہے تھے ۔ خاک اور خون کا ایک طوفان بپا تھا اور یوں معلوم ہوتا تھا کہ دونوں فوجیں اب مر کر ہٹیں گی ۔

یکایک مراقشیوں میں کھلبلی مچی اور گھوڑے بے سُدھ پلٹنے لگے ۔ ابن موسیٰ کی پریشانی کی کوئی حد نہ رہی کوئی وجہ اس کی

سمجھ میں نہیں آرہی تھی۔ ایک بھاگتے ہوئے سپاہی کو روک کر اس نے پوچھا "کیوں؟ آخر ہوا کیا ہے؟" تیزی میں اُس کی صورت دیکھے بغیر سپاہی نے کہا "کیا تم کو معلوم نہیں کہ ابن موسیٰ قتل ہو گیا؟"

ابن موسیٰ پر بجلی گری اور اُس نے یوں محسوس کیا کہ دراصل کسی نے اس کی جان لے لی۔ اس نے ایک آخری جان توڑ کوشش کی اور چیخنے لگا "خدا کے واسطے پلٹو ابن موسیٰ تو ابھی زندہ ہے"۔ اُس کا گلا بیٹھا جارہا تھا اُس کی آواز میں ایک طعن تھا کہ مرجانا بہتر ہے اس سے کہ لوگ اس کے زندہ ہونے کو باور نہ کریں مگر اس کی للکار کا جواب دینے والا کوئی نہ تھا۔ بہادر مرافشی تھوڑی دیر کے لئے پلٹے مگر ان دو لمحوں میں کایا پلٹ چکی اور غنیم تیزی سے بڑھ گیا تھا اُس کی تلواروں کی جھنکار قریب آگئی۔ پاؤں ڈگمگائے اور فصیل کی پناہ کے سوا چارہ نہ تھا۔ . . . .

غرناطہ کے دروازے بند کر دئے گئے

**محاصرہ** ۔ غرناطہ کی دیواروں کے اندر انسانی آبادی کا چھوٹا سا جزیرہ عجب استقلال کے ساتھ اس مصیبت کو برداشت کرنے لگا۔ ایک امید لگی تھی۔ موہوم سی امید۔ کہ واقعات کا یا پلٹیں گے اور غنیم ہٹ جائے گا لیکن دن پر دن گذرتے گئے اور آہستہ آہستہ سرکاری گودام خالی ہونا شروع ہوئے اور آخری بے بنیاد امید بھی چھوڑ چلی۔ قحط پھیل گیا اور آفت و مصیبت ہر شخص کے بدحواس چہرے سے ٹپکنے لگی تھی اُن کے ہم مذہب افریقی مرافشیوں کو ان کی بربادی کی کیا فکر تھی۔ مدد کی التجائیں ابنائے الجزیرہ کی تہ میں گم ہوگئیں اور جواب میں عیسائی ڈیروں سے ایک طنز آمیز قہقہہ اُٹھتا تھا۔

بے بسی ۔ بے کسی ۔ موت

سسکتے بوڑھوں اور بلبلاتے بچوں کی آوازیں کب تک کوئی سُنے؟ آخر وہ دن آگیا جس کی تنبیہ اندلس کے درویش نے عبداللہ کی پیدائش پر کی تھی۔ دیوانِ سفراء میں آخری جرگہ منعقد ہوا وہ کمرہ جس کی بلند چھت غیروں کے دلوں پر عظمت بٹھانے کو بنائی گئی تھی۔ آج غیروں کے سامنے سر جھکانے کا مشورہ دے رہا تھا۔ دالان کے چشمہ کے بازو بازو یکے بعد دیگرے سر جھکائے امراء اس جرگہ کے لئے چلے آرہے تھے۔ ہر ایک اپنی اپنی جگہ آکر فرش پر خاموشی سے بیٹھ گیا۔ نتیجہ ہر ایک کو معلوم تھا۔ ڈوبتے آفتاب کی روشنی مغربی کمانوں سے آکر دیوان کو منور کر رہی تھی۔ معلوم ہوتا تھا کہ اس تاریخی موقع پر آفتاب ان الفاظ کو غور سے دیکھنا یا دکھانا چاہتا تھا جو گوشہ گوشہ پر لکھے گئے تھے — الفاظ جو خوشنویسی کے دائرہ سے نکل کر مصوری کا کام کر رہے تھے مجنوں جیسے لیلیٰ کے نام کے حروف سے کھیلا کرتا تھا اسی طرح مُصور نے اپنے خالق کے نام پر وہ کاریگری کی تھی کہ آدم کی آفرینش کا احسان ادا ہو گیا۔ کہیں اُس کی عظمت کی کہانی تھی کہیں اُس کی عزت کی۔ کہیں اُس کی قدرت کی۔ ہر اینٹ سے اس کے معمار ابی حجاج کی رُوح پکار رہی تھی۔ یوں معلوم ہوتا تھا کہ ذرہ ذرہ محوِ عبادت ہے مگر آج خدا نے ان کا ساتھ چھوڑ دیا تھا۔ یا شاید انہوں نے خدا کا ساتھ چھوڑ دیا تھا۔ طنزاً ہر گوشہ گوشہ سے وہی الفاظ گونج رہے تھے۔

لاغالب الا اللہ      لاغالب الا اللہ

آفتاب کی زرد روشنی کھلے دیوان میں اس حسرت ناک منظر پر پڑ رہی تھی۔ امرا جمع ہو چکے تھے۔ عبداللہ کے تخت کو سموئل نے بوسہ دیا۔ اب بادشاہِ جہاں پناہ اُٹھے اور کچھ کہنے کی کوشش کی۔ الفاظ غیر ضروری تھے۔ کہانی طشت از بام تھی۔ مرافش کی بے رخی سے عبداللہ کے دل پر چھری چل رہی تھی۔

"جب اپنے ہی اپنے نہ رہے تو غیروں کو ہم کیا منہ دکھائیں"۔ بدقت یہ الفاظ اُس کے منہ سے نکلے۔

اس پر دیوان کے بائیں کچھ ہلچل ہوئی۔ ایک بوڑھا عرب مسکراتے ہوئے آگے بڑھا "حضور گستاخی معاف" اس کے چہرے کی جھریاں دُنیا کی اونچ نیچ دیکھ چکی تھیں اور قسمت کی مار کی طرح اس کی آواز تیر کے مانند دلوں میں چبھ گئی "گستاخی معاف حضور! جب بیٹا ہی باپ کا نہ ہُوا تو اپنوں کا کیا ذکر؟"

بادشاہ کا چہرہ سُرخ ہو گیا۔ اس کے الفاظ ادھورے رہ گئے۔ اپنے باپ سے برتاؤ کے سارے زخم اس جملہ نے تازہ کر دئے اور عبداللہ کی آنکھوں سے آنسو ٹپک پڑے "خدا تو مجھ سے بدلہ لے رہا ہے۔ کیا تم بھی لینا چاہتے ہو؟"

اندلوسیہ کا تاجدار آج اپنے درباریوں سے عفو کا ملتجی ہے۔ تھوڑی دیر کے لئے دیوان میں خاموشی چھا جاتی ہے۔ کسی کی ہمت نہیں کہ منفعل بادشاہ کے جذبات کو اور چھیڑے۔ قدرت کا ابدی سبق ہر ایک کے کانوں میں گونج رہا تھا۔ مگر وقت گذر چکا تھا۔ انفعالِ معصیت اب آنسوؤں سے نہیں ہو سکتا تھا۔ کاسٹلی ڈیروں سے مسرت کے نعروں کی آواز نے انہیں حقائق یاد دلا دئیے۔ پچھلے افسانوں کا وقت نہ تھا۔ عملی مشورے شروع ہوئے کہ اب کیا کیا جائے۔ دیر تک بحث ہوتی رہی آخر نتیجہ وہی تھا کہ سب تھک چکے تھے۔ لوگوں کی دردناک آوازیں اور سنی نہیں جا سکتی تھیں۔ محاصرے کو طول دینے سے سوائے موت کے اور کوئی نتیجہ نہ تھا۔ لیکن ابن موسیٰ کی آواز مُصر تھی۔

"مگر تمہارے گھر اکھیڑ دئے جائیں گے۔ تمہارے معبد روندے جائیں گے اور پھر تم یہ سب دیکھو گے؟"

عبداللہ کے ہاتھ میں جو پرچہ تھا اُس نے موسیٰ کی طرف بڑھایا اور اُس کے کاندھے پر ہاتھ رکھ کر کہا "مگر یہ دیکھو اُفرڈیننڈ اس کے بدلے میں ہر ایک کو امن و امان دینے کا وعدہ کرتا ہے۔ پھر کیا مجھے روا ہے کہ اپنی بدنصیب ہستی کی خاطر اپنی رعایا پر ظلم ڈھاؤں"

"بدنصیب؟ سچ کہا بے شک بدنصیب" موسیٰ کو طیش آ رہا تھا۔ اُس نے پرچہ چھین کر پاؤں کے نیچے مسل دیا "یوں ہی تمہارے امن و امان کے وعدے بھی کچل دئیے جائیں گے۔ دیکھ لینا کہ ایک دن فلتحہ کو تمہارا سرِ مزار بھی نہ رہے گا۔ یہی دیواریں یہ منظر بھی دیکھیں گی"

"اب ہم میں لڑنے کی قوت کہاں ہے؟ اور لڑیں بھی تو کس امید پہ؟"

واقعات کی سرد منطق جوشیلے موسیٰ کی سمجھ میں کہاں آتی؟ اُس کی آنکھیں غصہ سے شیر کی طرح چمکنے لگیں وہ بولا "قوت نہیں، تو پھر مر جاؤ مگر غنیم کے قدموں پر نہ مرو۔ تاریخ تمہیں یوں یاد کرے کہ غرناطہ کے بچاؤ کے لئے آخری عرب بچہ کا خون بہہ چکا نہ یوں کہ تم نے اپنی جانوں کے مول میں ایمان بیچ دیا۔ کیا اب تمہاری رگوں سے ہسپانیہ کے فاتحوں کا خون جاتا رہا؟"

اس کے آخری الفاظ دیوان سفرا رمیٰ گونجنے لگے

"جاتا رہا"

موسیٰ کا چہرہ زرد پڑ گیا۔ اس کی جوشیلی تقریر سے سب کے دلوں پر رقت طاری تھی۔ اُسے اُمید تھی کہ اس کے جواب میں میانوں سے تلواریں نکل آئیں گی مگر بادشاہ سے لے کر دربان تک ہر ایک پتھر کی طرح ساکت تھا۔ ہر ایک کی آنکھیں زمین پر گڑی ہوئی تھیں اور ہر ایک کا چہرہ بے حس تھا قسمت کی چٹان پر اس کا سر ٹکرانا بے سود تھا۔ اس نے ایک مرتبہ اور سب کو غور سے دیکھا ایک آہ کھینچی اور ابوعبداللہ کی آنکھ میں آنکھ ملا کر نہایت اطمینان سے کہا

"اچھا لو مُبارک ۔ ۔ ۔ ۔ ۔"

اور تیزی سے قدم اٹھاتے ہوئے کمرے سے باہر نکل گیا۔ اس کے چہرے پر وہ جلال برس رہا تھا کہ دونوں طرف سے لوگ بازو کو ہٹ گئے کسی کی مجال نہ تھی کہ اُسے روکے چشمہ پر ایک لمحہ کے لئے کھڑا ہوا سُرخ مچھلیاں اس کا سایہ دیکھ کر اندر کی طرف بھاگ گئیں۔ الحمراء کے پر عظمت دالانوں میں سوائے موسیٰ کی ہستی کے ساری دنیا ساکت معلوم ہو رہی تھی عنبر کی بو سے دربار مہک رہا تھا چشمہ کی لمبائی تیزی سے طے کرتے ہوئے موسیٰ باہر آیا اور اپنے عربی گھوڑے پر سوار ہو کر تنہا فصیل کے باہر نکل پڑا۔

دریائے دارو پر اس نے لگام تھامی اور پلٹ کر سرخ پہاڑیوں پر ایک نظر ڈالی۔ عربی محل کی آخری عظمت ڈوبتے آفتاب کے ساتھ فنا ہو رہی تھی۔ دور جنت العارف کے سرو ابھی معشوقانہ انداز سے کھڑے تھے۔ خدا کا موعودہ بہشت مل کر وہاں سے آج آدم کا اخراج ہو رہا تھا۔ پتھروں سے ٹکراتے ہوئے دارو کا پانی شور کر رہا تھا۔ ہوا کا ایک جھونکا چلتا ہے اور الحمراء کے گلستاں سے ایک مہک اندلس کی سبزوادی سے ہوتی ہوئی آتی ہے۔ موسیٰ کے دلیر دل میں جو اب تک آنسوؤں پر ہنسا کرتا تھا ایک ٹیس اٹھتی ہے اور آنکھیں بھر آتی ہیں۔ بھرائی ہوئی آواز میں اس نے ایک نعرہ لگایا "ولاغالب الا اللہ"

سیرنوادہ کی برف آلود سپید چوٹیاں ساکت سرد۔ بے حس کھڑی ہیں اور اُس کی صدا وادیوں میں گونجتی ہوئی آہستہ آہستہ فنا ہو گئی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

- - - - - - - - - - - - - - - -

- - - - - - - - - - - - - - - -

وہ گھوڑا اور وہ سوار کیا ہوئے کسی کو خبر نہیں۔ فتح کے بعد البتہ ایک عیسائی سپاہی نے بیان کیا تھا کہ رنگین بادلوں کی مدھم روشنی میں مغربی افق پر اس نے کسی سوار کا خاکا دیکھا تھا۔

سوار کا سر سینہ پر جھکا ہوا تھا۔

سید محمد کرمانی
بی۔ اے۔ آئی سی ایس۔ آکسفورڈ

# سرِ شام

شفق کا عکس گہرا ہو چلا ہے سطحِ دریا پر
دُھندلکا پھیلتا جاتا ہے جنگل کی فضاؤں میں
سکوتِ شام چھایا ہے اُداسی کا فسوں بن کر
ردائے شب کی مدھم سرسراہٹ ہے ہواؤں میں

بھرے ہیں نیند کے نغمے پرندوں کی نواؤں میں
لئے اُڑتے ہیں یہ نغمے تخیل کی فضاؤں میں

---

خمارِ شوق کے ہمراہ دل میں کچھ خلش بھی ہے
گدازِ روح میں ڈوبا ہوا ہے شام کا منظر
گھنے پیڑوں کا سایہ مائلِ مشرق ہے تیزی سے
سبک روشب کی دیوی بال کھولے آگئی سر پر

بھڑک اٹھی ہے شعلوں سے شفق کی آتشیں چادر
مہک اٹھے ہیں جنگلی پھول شبنم کی نمی پا کر

---

نشاط انگیز غم کے نشۂ شیریں سے بیخود ہوں
اسی عالم میں آکر زندگی مدہوش ہوتی ہے
تخیل پھونک دیتا ہے گدازِ روح کا افسوں
ہواؤں میں خمارِ آگیں مئے سرجوش ہوتی ہے

بہ لذت جب سکونِ غم سے ہم آغوش ہوتی ہے
دلوں میں حشر اُٹھتا ہے زباں خاموش ہوتی ہے

**ذوقی**

---

# ارضی بہشت

جہاں ستلج کا پرجوش اور تیز رو پانی ہمالہ کی وادی کو عبور کرکے پنجاب کے میدانوں میں داخل ہوتا ہے، وہاں فلک بوس سلسلۂ کوہ اور دور رس نگاہوں سے بھی ختم نہ ہونے والے وسیع میدان صدیوں سے ایک دوسرے سے ہاتھ ملائے حقِ رفاقت ادا کر رہے ہیں۔

جب دنیا عالمِ طفولیت میں تھی تو بےخوف اور آزاد ہرن ان میدانوں میں ہری ہری گھاس چرتے پھرتے تھے سنہری اور روپہری بادلوں کے سایہ میں رشی منیوں کی گائیں چرا کرتی تھیں۔ ان کے بچے اپنی چھوٹی چھوٹی گردنیں گھماتے اچھلتے اور شوخیاں کرتے پھرتے تھے۔ ایندھن کے لئے آتے ہوئے رشی منیوں کے لڑکے پانی سے لبریز تالابوں کی طرح بادلوں کو پہاڑوں پر گھومتے پھرتے دیکھتے تھے۔ ہر طرف ایک فردوسی سماں اور زندگی بخش آبِ حیات چھلکتا نظر آتا تھا۔

ان گنت برسوں پہلے دریائے ستلج کے کنارے دو خوش وخرم خاندان آباد تھے۔ ان کی سادہ جھونپڑیوں میں وید اور اپنشدوں کے معارف کتابی اور زبانی صورت میں نہیں مگر معنوی طور پر چاروں طرف جلوہ گر تھے۔ ایک خاندان کے پیشوا اور سردار کا نام گوتم تھا۔ ان کی بیوی کا نام سونندا اور بیٹی کا نام سوکیشی تھا۔ گوتم کے پاس سو گائیں تھیں۔ ایک روز میں بویا جانے والا چھوٹا سا زرخیز کھیت تھا۔ ایک روز کی مسافت کے مطابق گایوں کے چرنے کے لئے زمین تھی۔ بےشمار آبشارے تھے اور ستلج بارہوں مہینے زمین کو سیراب کیا کرتا تھا۔

دوسرا خاندان گوروشت پرنٹر کی ماتحتی میں تھا۔ اس خاندان کے چار رکن تھے۔ شت پرنٹر ان کی بیوی ولیشا تھا، ان کا بیٹا آرنیک اور شاگرد سومیرو۔ شت پرنٹر کے پاس ننانوے ۹۹ گائیں تھیں۔ چند آدمیوں کی ضرورت کے مطابق قابلِ زراعت عمدہ زمین تھی اور گایوں کے چرنے کے لئے کھلا ہوا میدان تھا۔ جنگل کے پھل پھول لانے کے لئے طاقت تھی۔ سیر و تفریح کے لئے پہاڑ اور میدان تھے۔ گانے کے لئے کھلی ہوئی فضا اور وسیع زمین تھی۔ پانی اور ہوا دھوپ سے جسم صحیح سلامت رہتا تھا اور سچائی اور محبت سے روح پاک وصاف رہتی تھی دونوں خاندان شاد و آباد تھے۔

دل قبضے میں ہو تو حسنِ فطرت زندگی کے راز کو عریاں کر دیتا ہے۔ سمندر کی موجوں کے سے بادلوں کی سیر کرتے ہوئے آرنیک سوکیشی اور سومیرو برابر میدانوں میں پھرا کرتے تھے۔ ستلج کی روانی سے لطف اندوز ہوتے اور گنجان جھاڑیوں اور گھنے درختوں کی ڈالیوں میں آنکھ مچولی کھیلتے ہوئے نہ تھکتے تھے۔ اُن کی خوش آئند زندگی میں حرص و ہوا، بغض و عناد اور رشک و حسد کا گذر نہ تھا

کنول کے پھولوں سے ڈھکا ہوا سوکیشی کا بوٹا سا جسم۔ آزبیک اور سوبیرو کے دلوں میں صبح کی رنگا رنگ فضا کی طرح لطیف و رنگین جذبات پیدا کر رہا تھا۔

حسن چاہے بادلوں سے ڈھکے ہوئے ہمالہ کی چوٹیوں کا ہو۔ چاہے پتوں سے گھرے ہوئے چمپا کے پھولوں کا۔ یا گلاب کی کلی پر پڑے ہوئے قطرۂ آب کا۔ یا تو شگفتہ زعفرانی شباب کا۔ چاہے کسی اور چیز کا وہ ایک تخیل ہے۔ ایک تصور ہے۔ مادی چیز نہیں ہے اس لئے وہ دسترس سے پاک ہے۔ اسی خیال کے ماتحت وہ تینوں ستلج کے کنارے بسر کر رہے تھے۔

آس پاس جتنے گاؤں بستے تھے سب کی یہی کیفیت تھی۔ جس خاندان میں دھان زیادہ پیدا ہوتا وہ اسے دے کر اس کے عوض دوسرے خاندان سے جو لے آتا۔ پانی کے بدلے گائے کا دودھ مل جاتا اور دودھ کے بدلے مکھن جس خاندان میں پانی کے برتن زیادہ ہوتے وہ انہیں دے کر دودھ کے برتن لے آتا۔ بچے کھیلتے کھیلتے جہاں تھک جاتے وہیں کھانا کھا لیتے جوان۔ جہاں چاندنی کھلی ہوتی وہیں بیٹھ جاتے اور بڑے بات چیت کرتے رہتے۔ وہاں خوشی کے آنسو گرتے، سدا بہار پھولوں پر بھونرے گونجتے۔ کسی مکان میں کواڑ نہ تھے۔ کسی کے مکان کی کوئی خصوصیت نہ تھی۔ مساوات و محبت کے مظاہر برف کی طرح ہر طرف چمکتے رہتے تھے۔ اسی طرح تمام خطہ جنت الفردوس بنا ہوا تھا۔ اختلاف و افتراق کو وہاں بدترین گناہ سمجھا جاتا تھا۔ شادی سے کوئی واقف نہ تھا۔ سب محبت کرتے تھے اور محبت کے رشتے میں بندھی ہوئی دوستیاں مدت العمر جدا نہ ہوتی تھیں۔ وہاں اب تک شادی بیوگاں کا سوال نہیں اٹھا تھا۔ جواں عمر بیوائیں پاکیزہ زندگی گذارتیں۔ وہاں کوئی مجرد نہ تھا۔ اس لئے کہ محبت کا رشتہ مرد، عورت سبھی کو تسلیم تھا۔ وہاں انسانی نسل کے تباہ کرنے والے ڈاکٹر نہ تھے۔ اس لئے کہ زندگی بخش فطرت وہاں سکونت پذیر تھی۔ وہاں کبر و غرور اور تعلی و خودستائی کی فضول شورش نہ تھی۔ وہاں آنکھیں بولتیں اور زبان چُپ رہتی۔ وہاں چیزیں تھیں مگر ان کی قیمت نہ تھی۔ تجارت نہ تھی کاروبار نہ تھا۔ حکومت نہ تھی۔ حکمراں نہ تھا۔ قانون نہ تھا۔ ضابطہ نہ تھا تھی تو محبت اور صرف محبت۔ محبت ہی سے چیز لی جاتی اور دی جاتی۔ دھرم کھلے میدانوں میں ایشور کی پوجا کرنا۔ کتھا صرف دل میں ہوتی۔ سب لوگ اپنے فرمانروا آپ تھے۔ دستور قانون تھا اور سچائی اقتدار۔ نیک چلنی کو سب مذہب سمجھتے اور جسمانی قوت کو ہتھیار۔

اس وقت ستلج کے کنارے سب سے اونچے پہاڑ کی چوٹی پر آزبیک اور سوکیشی بیٹھے تھے۔ میدان میں گھاس پر پھولوں کا قالین بچھا ہوا تھا۔ پہاڑ تائب دلوں کی طرح پاک وصاف ہو رہے تھے۔ درختوں پر نیلا رنگ چھایا ہوا تھا۔ پرند اُڑ رہے تھے۔ ابر کے ٹکڑے دوڑ لگا رہے تھے۔ فطرت شگفتہ ہو رہی تھی۔ غرض وہی عشق خیز اور جذبات انگیز زمانہ تھا جس کو موسم بہار کہتے ہیں۔ سوکیشی کے کھلے ہوئے بال اس کے جسم پر اڑ رہے تھے۔ اس نے جسم کا زیریں حصہ کنول سے ڈھک رکھا تھا اور سر پر پھولوں کی چادر اوڑھ رکھی تھی۔ آزبیک اُس کے کانوں میں پھول پہنا رہا تھا۔

یکایک دونوں کے جسم میں جیسے بجلی دوڑ گئی۔ دونوں نے ایک ناقابل بیان سنسنی محسوس کی۔ اُن کی آنکھیں جیسے

محبت کی خاموش زبان میں بول اُٹھیں۔ اس طرح کچھ دیر تک ایک دوسرے کو دیکھتے رہے۔ اس کے بعد آرنیک نے اس کا دوسرا رخ سہانا شروع کیا۔ اس وقت نیلے بادل زمین کو چوم رہے تھے۔ پہاڑوں کی چوٹیاں بادلوں سے ہم آغوش ہو رہی تھیں۔ اور موروں کے قریب مورنیاں تھرک رہی تھیں۔

اتنے میں سوکیشی کی نظر آرنیک کے ہاتھ پر پڑی۔ آرنیک نے اپنی مٹھی میں کچھ چھپا رکھا تھا۔ سوکیشی نے ہلکی ہنسی کے ساتھ آرنیک کی مٹھی کھولی۔

جس طرح بادلوں میں چھپے ہوئے چاند کی روشنی بادلوں کے دُور ہو جانے پر چمک اُٹھتی ہے۔ اسی طرح مُٹھی کھُلتے ہی "اندرنیل منی" کی ہریالی چمک سے آس پاس کی جگہ روشن ہو گئی۔ "یہ کیا ہے آرنیک"؟ یہ کہہ کر سوکیشی نے گوہر کو اپنے ہاتھ میں لے لیا۔

آرنیک نے کہا "یہ پتھر مجھے ستلج کی گھاٹی میں ملا ہے۔ نیلے آسمان کی طرح اس کا رنگ نہایت بھلا معلوم ہوتا ہے" سوکیشی اندرنیل منی کی طرف دیکھ رہی تھی جو نہایت خوبصورت معلوم ہو رہا تھا۔ اُس نے نسوانی ذوق و شوق کے ساتھ اس کو سینے سے لگا لیا۔ مہادیوجی کے گلے کے داغ کی طرح وہ پتھر اس کے سینے کی زینت بن گیا۔ آرنیک اس کے بلا کے حسن کو چپ چاپ دیکھتا رہا۔ سوکیشی نے کنول سے ڈھکے ہوئے سینے سے پھولوں کی چادر ہٹا دی۔ جس طرح صبح کے وقت کنول کی نیم شگفتہ کلی حسین معلوم ہوتی ہے اسی طرح سوکیشی کا گدرایا ہوا سینہ کھِل اٹھا جس طرح سفید برف کے ٹکڑوں پر سیاہ بادلوں کا عکس پڑ کر ان میں نیلا رنگ بھر دیتا ہے۔ اسی طرح سوکیشی کے سینے کو "اندرنیل منی" نے رنگین بنا دیا۔

سوکیشی ہلکی ہنسی کے ساتھ آرنیک کی طرف دیکھ کر بولی آرنیک! یہ پتھر تو میرے ہی لائق ہے۔

آرنیک نے بڑی محبت سے گوہر کو سوکیشی کی پھولوں کی چولی میں چھپا دیا۔ "یہ جواہر تمہارا ہی ہے سوکیشی!"

اس وقت سومیرو سرسبز میدان سے گذر کر پہاڑ پر چڑھ رہا تھا۔ وہ یکایک ٹھٹھک گیا۔ آرنیک سوکیشی کے داہنے ہاتھ کو کھینچ کر اس کی محبت بھری آنکھوں کا بوسہ لے رہا تھا۔ سومیرو یہ دیکھ کر رک گیا۔

اس میدان میں اوّل اوّل اسی وقت رقابت کی بنیاد پڑی۔ پاس ہی ایک چٹان بڑے زور کے ساتھ نیچے ڈھلکی۔ اس کی آواز سے جنگل کانپ اٹھا۔ پرندے اُڑ پڑے۔ جانور بھاگ گئے۔ پہاڑوں سے جوابی صدا بلند ہوئی۔ سوکیشی اور آرنیک بھی چونک اُٹھے۔ ناگہاں اُنہوں نے پہاڑ سے ڈھلکتے ہوئے ایک پتھر اور آہستہ آہستہ پہاڑ پر چڑھتے ہوئے سومیرو کو دیکھا۔

اس وقت سے سومیرو کو آرنیک سے رقابت ہو گئی اُس نے بہت سے غاروں اور گھاٹیوں کی ٹھوکر کھا کر رنگ رنگ کے پتھر جمع کئے۔ اپنی گابوں کے گلے میں ان پتھروں کے ہار پہنائے لیکن ان میں اندرنیل منی کی طرح کوئی پتھر نہ تھا۔ ایک روز سومیرو نے گورشت پرنٹر کے پاس جا کر کہا کہ اب میں تنہا رہنا چاہتا ہوں۔

گرو نے نہایت پیار سے پوچھا۔ کیوں بیٹا! آخر تم نے کس بنا پر تنہائی پسند کی ہے؟ سومیرو نے ہچکچاتے ہوئے

جواب دیا۔حسین صبح کی طرح صبیح سوکیشی آرنیک کے ساتھ پیار کرتی ہے۔

گرو نے ہلکی ہنسی کے ساتھ کہا۔جس جگہ انسان محبت سے جلتے ہیں،جہاں وابستگانِ محبت کو حسد کی نگاہوں سے دیکھا جاتا ہے وہاں جہنمی فضا پیدا ہوتی ہے۔وہاں شباب میں آبِ حیات کے بجائے زہر پیدا ہوجاتا ہے۔وہاں پاک محبت کی جگہ نفس پرستی لے لیتی ہے۔اس لئے بیٹا!تو بھی اپنے لئے کسی موزون رفیقۂ زندگی کو تلاش کر کے مسرور زندگی بسر کر،

"گرو!میں سوکیشی ہی کو حاصل کروں گا۔آرنیک نے اسے ایک اندرنیل منی دیا ہے میں اسے دس دوں گا"

گرو نے ایک لمبی سانس لے کر کہا"تو اب اس کی جگہ فردوسیت ختم ہوجائے گی"۔

سومیرو حسد آمیز قہقہہ لگا کر وہاں سے چلا گیا اور ایک تنہا مقام میں رہنے لگا۔سومیرو کی تنہا جائے سکونت میں بھی کتنی عورتیں رنگین پتھر لینے جاتی ہیں۔کنول جیسے قدرے سُرخ۔وشنو کے پیتامبر جیسے زرد اور اتھاہ گہرے پانی جیسے نیلے پتھر سومیرو ہی کے پاس ملتے ہیں اور پتھروں کے عوض اس کے ہاں گائیں۔چاول،مکھن اور دودھ چلے آتے ہیں۔وہاں عورتوں کو کنول کے ڈنٹھل کی بجائے کانوں میں سُرخ پتھروں کے آویزے پہننے کا شوق پیدا ہوگیا ہے۔اور اب وہ اس شوق کے پورا کرنے کے لئے محکوم ہوگئی ہیں۔سومیرو نے وہاں جدید قانون رائج کئے ہیں پہلے لوگ معلوم اور نامعلوم طور پر ضرورت کی چیزیں لیا دیا کرتے تھے۔تمام چیزیں برابر کی حیثیت کی سمجھی جاتی تھیں اور برابر ہی کارآمد لیکن سومیرو نے رنگ اور خوبصورتی کی بنا پر ہر پتھر کی جدا جدا قیمت مقرر کی۔اس طرح سومیرو کے پاس بے اندازہ چیزیں جمع ہوگئیں اور ضرورت مند لوگ چیزوں کے لئے مارے مارے پھرنے لگے۔

ایک روز ایک نوجوان سومیرو کے پاس آیا اور جَو کے بدلے مکھن مانگنے لگا۔

سومیرو نے کہا۔میں جَو کے بدلے مکھن نہیں دے سکتا۔مجھے اس کی ضرورت نہیں۔

نوجوان نے کہا"مجھے اس کی ضرورت ہے اس لئے تمہیں دینا چاہئے"۔

سومیرو نے جواب دیا۔وہ میری چیز ہے میں نہیں دینا چاہتا"

جس وقت سومیرو یہ فقرہ ادا کر رہا تھا۔سن سن کرتی ہوئی ہوا دیودار کے درخت کو چھوتی ہوئی نکل گئی۔اس خطے میں یہ فقرہ اور تخیل بالکل نیا تھا"

نوجوان نے پوچھا"تو پھر ان چیزوں کے رکھنے کا کیا مقصد؟"

سومیرو نے ایک قہقہہ لگا کر کہا"اقتدار حاصل کرنا"

پھر جنگل لرز اُٹھا۔یہ جدید تخیل زمین کو ناپاک بنا رہا تھا"

بھولے نوجوان نے سوال کیا۔اقتدار!اقتدار کے کیا معنی؟

ایک سمت سے بہت سی عورتیں اور مرد آتے ہوئے دکھائی دئے۔کسی کے پاس گائیں تھیں۔کسی کے پاس جَو۔کسی

کے پاس کنول کے پھول۔ کوئی شکر قند لئے آرہا تھا۔ کوئی مکھن۔ کوئی دودھ اور کوئی مٹی۔

سومیرو ان کی جانب دیکھتا رہا۔ پھر غرور کے ساتھ نوجوان سے مخاطب ہو کر بولا۔ "یہ معنی ہیں اقتدار کے کتنے آدمی چلے آرہے ہیں"۔

سارا مجمع سومیرو کے پاس آگیا۔ کوئی چلّا رہا تھا کہ ہمیں لال پتھر دو۔ کوئی نیلے پتھر پر نظر جمائے ہوئے تھا کسی کو زرد پتھر مرغوب تھا۔

سومیرو نے کچھ سفید اور کچھ زرد پتھر نکالے جو سورج کی کرنوں کی طرح جگمگا نے لگے۔

تمام مجمع شور کرنے لگا۔ "یہ کیا ہے؟ یہ کیا ہے؟ یہ ہمیں دو۔ یہ ہمیں دو"۔

پتھر کے دو ٹکڑوں کو اٹھا کر سومیرو نے کہا۔ "اس پیلے ٹکڑے کا نام سونا ہے اور سفید کا نام چاندی"۔

"ہمیں سونا دو"

"ہمیں چاندی دو"

"ہمیں دونوں دو"

"خاموش رہو" سومیرو گرجا اور سارا مجمع ساکت ہوگیا۔

"کس کو سونا چاہئے؟"

"ہمیں" "ہمیں" کی صدا سے فضا گونج اٹھی۔ سومیرو شانِ استغنا کے ساتھ ہنس رہا تھا۔ پھر بولا۔ "تو دیکھو اس پیمانے کو جو شخص ایسے سو پیمانے جَو سے بھر دے گا اسے اتنا سونا ملے گا"۔

سب پُتلے کی طرح کھڑے رہے۔ اس کے بعد جس کے پاس دودھ تھا۔ اُس نے سومیرو کے آگے رکھا۔ سومیرو نے مٹی کے پیمانے سے دودھ بھرنا شروع کیا۔ سب چاندی اور سونا لینے لگے اور پُرشوق نظروں سے دیکھنے دکھانے لگے۔

دور سے آرنیک اور سوکیشی آرہے تھے۔ مجمع کے بیچ میں سومیرو آقا کی طرح معلوم ہو رہا تھا۔ وہ اِس نوجوان کی طرف مخاطب ہو کر بولا۔

"نوجوان! کیا تو نوکری کرے گا؟"

"نوکری کیسی؟"

"تونے سمجھا کہ اقتدار کے معنی کیا ہیں؟"

"ہاں"

"تو نوکری کے معنی بھی سمجھ لے۔ ان سب چیزوں کو ایک طرف رکھ دے۔ پتھروں کو وہاں اچھی طرح چُن دے کنول کے پھولوں کو وہاں سجا دے۔ چٹائی وہاں بچھا دے"

بھولا نوجوان سومیرو کے حکم کے مطابق کرنے لگا۔

سومیرو مجمع کی طرف متوجہ ہو کر بولا "تم سب کو معلوم ہو جائے اس لئے کہو۔ جو کے سوپیا نے تین سنہری پتھروں کے برابر ہیں۔"

تمام مجمع ایک ساتھ بول اٹھا "جو کے سوپیا نے تین سنہری پتھروں کے برابر ہیں"۔

"ڈیڑھ سو دودھ کے گھڑے دس روپہری پتھروں کے برابر ہیں"۔

"مجمع کے جوابی شور سے ہمالہ کا کوہستانی علاقہ گونجنے لگا۔

پانسو گایوں کا ایک "اندرنیل منی"۔

اس کی صدائے بازگشت سے پہاڑ گونج اٹھا۔

"دس اندرنیل منی کی ایک عورت"۔

اس وقت سوکیشی اور آرنیک وہاں سے گذرتے ہوئے رک گئے مجمع نے سومیرو کو جواب دیا۔ "دس اندرنیل منی کی ایک عورت"۔

نہایت افسردہ خاطری کے ساتھ وہ جوڑا آگے بڑھ گیا

سومیرو کو تمام رات نیند نہ آئی۔ اس کے پاس بے شمار مال واسباب تھا۔ خادم اور نوکر بھی، اور بھی بہت سے خدمت و ملازمت کے لئے تیار تھے۔ پھر بھی وہ آرام سے نہ سو سکا۔ سوکیشی کی نیلے کنول کی سی آنکھیں اُسے برابر یاد آتی رہیں

وہ صبح اپنے قیمتی پتھروں کو لے کر سوکیشی کے ہاں گیا۔

صبح کا سورج کنول کے پھولوں پر پڑے ہوئے پانی کے قطروں پر اپنا عکس ڈال کر پھولوں کو تاج زرنگار بنا رہا تھا کنول کے پھول نیم باز آنکھوں سے صبح کی بہار دیکھ رہے تھے۔ سوکیشی پانی کا گھڑا لئے کھڑی تھی۔ دور میدان میں سارس کا جوڑا ٹہل رہا تھا۔ سومیرو نے اپنے بیش قیمت پتھر سوکیشی کے قدموں پر ڈال دئے۔ تالاب سے پانی بھر کر لوٹتی ہوئی کچھ دیر کے لئے سوکیشی وہاں ٹھہر گئی۔ سومیرو نہایت اشتیاق سے اسے دیکھ رہا تھا۔ دفعتہً اس نے کہا

"سُندری!" اس کے اس طرزِ خطاب میں اضطراب تھا اور ایک بےپناہ جوش۔ "سندری میں تیرے پیچھے پیچھے آرہا ہوں اور اندرنیل منی سے بھی زیادہ قیمتی پتھر تیرے لئے لایا ہوں۔ میں تجھے ان کا ہار بنا کر دوں گا"۔

سوکیشی نے کہا "سومیرو! تو نے محبت دیکھی ہے؟"

سومیرو۔ حیران کھڑا رہ گیا۔ سوکیشی کے ہونٹوں پر تبسم جھلکنے لگا۔ اس نے پھر سوال کیا "کیا تو محبت سے واقف ہے؟"

سومیرو "نہیں"۔

سوکیشی۔ تو دیکھ اُس کا نام ہے محبت۔ جس کو تو تعداد اور پیمانہ سے وزن نہیں کرسکتا۔ جو ناقابلِ تسخیر اور ناقابلِ

فتح ہے"

سومیرو نے اُس بھولے بھالے نوجوان کو سمجھایا تھا کہ "دیکھ اس کا نام اقتدار ہے"۔

اس کی صدائے بازگشت کی طرح سومیرو کے کان میں یہ آواز گونج رہی تھی: "دیکھ اس کا نام محبت ہے۔ اور دیکھ جہاں اس کی تخلیق ہوتی ہے اُس طرف" سوکیشی نے سامنے کے منظر کی جانب انگلی اٹھائی۔ سومیرو ادھر دیکھنے لگا۔ کھلے ہوئے کنول کے پھولوں کے عکس سے پانی رنگین ہو رہا تھا۔ میدانوں میں مور رقص کر رہے تھے۔ سارس کا جوڑا خراماں خراماں ٹہل رہا تھا۔ درختوں، بیلوں اور جانوروں پر سب پر رونق و تازگی جھلک رہی تھی۔

"دیکھ یہ ہے محبت کی دنیا" یہ کہتی ہوئی سوکیشی چلی گئی۔

شام کے سورج نے طرح طرح کے رنگ بکھیر رکھے تھے۔ سوکیشی اور آرنیک نیلگوں اور سرسبز میدانوں کو طے کرتے اور دور دور پہاڑوں پر الوداعی نگاہ ڈالتے چلے جا رہے تھے۔ اس مقام سے یہ ان کی آخری وداع تھی۔

سومیرو سوکیشی سے مایوس ہو چکا تھا۔ لیکن جس طرح کسی چیز کے کھو جانے کے بعد اس کی یاد باقی رہ جاتی ہے اُمیدوں کا خاتمہ ہو جانے کے بعد بھی حسرت باقی تھی۔ سوکیشی اور آرنیک کو جاتے دیکھ کر وہ ان کے پاس گیا اور پوچھنے لگا۔ "تم کہاں جا رہے ہو؟"

جواب ملا: "جہاں محبت کی دنیا ہے وہاں، دیکھ سنہری رنگ سے رنگین ان برفیلی چوٹیوں کی جانب"۔

"اور یہاں"؟

"اور یہاں کیا؟ اب یہاں کی سرزمین راحت نہیں دے سکتی۔ یہاں انسان اطمینان کی زندگی نہیں گذار سکتا"۔

"کانپتے کانپتے سومیرو نے پوچھا کیوں؟"

جواب ملا: "جہاں کام ناپا جاتا ہے وہاں سے ہنر چلا جاتا ہے۔ جہاں چیز ناپی جاتی ہے وہاں سے برکت اٹھ جاتی ہے۔ جہاں انسان کی خرید و فروخت ہوتی ہے وہاں کی فردوسیت ختم ہو جاتی ہے۔ تو نے دولت جمع کی ہے اب آدمیوں سے محبت زائل ہو جائے گی۔ محبت زر خرید چیز سمجھی جائے گی۔ اب اس سرزمین پر وہ وقت آئے گا جب انسان محبت کو نہیں بلکہ شان و شوکت کو، عیش و عشرت کو، اقبال مندی کو اور جماعتی امتیاز و خصوصیت کو فوقیت دے گا۔ اب محبت کی بنا پر شادیاں نہ ہوں گی۔ اس دنیا سے محبت کی بہار رخصت ہو جائے گی۔ اساڑھ کے بادل محبت کے پیامبر نہ رہیں گے۔ جدائی میں جدائی کے آنسو نہ بہیں گے۔ بیوی شوہر نہ ہوں گے۔ بہار نہ ہوگی۔ اس کے لُطف نہ ہوں گے۔ حسن نہ ہوگا۔ شوق نہ ہوگا۔ تازگی نہ ہوگی۔ رونق نہ ہوگی۔ کچھ نہ رہے گا۔ زندگی بے کیف ہو جائے گی۔ اعمال میں اخلاص کی بجائے تصنع پیدا ہو جائے گا۔ فیاضی حماقت سمجھی جائے گی۔ میزبانی نادانی۔ ماتحت اور متعلقین بارِ خیال کئے جائیں

گے۔ بات چیت چالاکی میں تبدیل ہوجائے گی"۔

سومیرو کو چکر آنے لگا۔ اُس نے پوچھا "ایسا کب ہوگا؟ اور اُس وقت کیسے انسان ہوں گے؟"

جواب ملا "سومیرو! تو نے جس طریقے کا آغاز کیا ہے وہ برابر جاری رہے گا۔ جب یہ حالت انتہا کو پہنچ جائے گی تو انسان سانپ کے مثل ہوجائے گا وہ خواہ مخواہ لوگوں کو ہلاک کرے گا۔ اور ہلاک کئے بغیر اس کو چین نہ آئے گا۔

ہمالہ کی سنہری رنگ سے ڈھکی ہوئی چوٹیوں پر گلابی رنگ کا تاج زیب دے رہا تھا۔ سوکیشی اور آزبیک اُس طرف بہت دُور چلے گئے۔ گہری تاریکی کا پردہ دُنیا کو چھپا رہا تھا۔ سومیرو وہیں پہاڑ کے نیچے بیٹھ گیا۔ اُس نے اپنے منہ کو دونوں ہاتھوں سے چھپا لیا۔

"اے پرمیشور!" اُس نے آخری بار دردناک لہجہ میں کہا۔ "ارضی بہشت" اتنی بےکیف و بےرُوح ہوجائے گی! اور صرف میرے گناہ سے!! تو اب یہ جدید خیالات کیوں کرمٹیں"؟ چاروں طرف کا اندھیرا بولتا ہوا معلوم ہوا "صفحۂ ارض پر پھیلے ہوئے خیالاتِ بد کے خطوط مٹانے کے لئے تیری قربانی کے گرم خون کے مسالہ کی ضرورت ہوگی"۔

(ایک گجراتی کہانی کا آزاد ترجمہ ہندی کے واسطہ سے)

ابو محمد امام الدین

---

# قطعات

### فریبِ نغمہ

مُغنّیہ! تری تانوں سے ہو کے ہم آہنگ
صدائے سازِ برنگِ فغاں نکلتی ہے
یہ جانتا ہوں مگر آہ! باوجود اِس کے
مجھے گماں ہے یہی، میری جاں نکلتی ہے

### نشاطِ بہار

پھوار، ابر، پرندوں کے گیت، مست ہوا
بھرے کٹوروں کی صورت چھلک رہی ہے فضا
بہار کان میں کچھ کہہ رہی ہے مجھ سے مگر
وہ بےخودی ہے کہ میں کچھ سمجھ نہیں سکتا

### اخفائے حقیقت

جو پوچھتا ہے کوئی "سُرخ کیوں ہیں آج آنکھیں"
تو آنکھیں مل کے میں کہتا ہوں "رات سو نہ سکا"
ہزار چاہوں مگر یہ نہ کہہ سکوں گا کبھی!
کہ "رات رونے کی خواہش تھی اور رو نہ سکا"

اختر انصاری دہلوی

# "فرح باغ" بیدر

عجیب "فرح باغ" ہے، جہاں سدا بہار ہے ہر ایک گل ایاغ ہے، نہال مے گسار ہے

یہ باغ لاجواب ہے۔ دکن میں انتخاب ہے وہ عینِ آفتاب ہے۔ جو اُس کا آبشار ہے

بکاؤلی کا باغ بھی، نظر فروز راغ بھی وہاں کا شب چراغ بھی، یہاں سے کم عیار ہے

گل و ثمر کے درمیاں، سریلے سُر میں نغمہ خواں عجیب ناز سے رواں، نسیم مشکبار ہے

کھلا ہُوا جو لالہ ہے، عقیق کا پیالہ ہے بھرا جو اس میں ژالہ ہے، نبیذِ بے خمار ہے

گلوں میں جلوہ نور کا، پیام ہے سرور کا شجر میں کوہِ طور کا فروغ آشکار ہے

نسیمِ خلدِ نوزاں، کی کچھ کمی نہیں یہاں مفرّح مشامِ جاں۔ ہوائے مرغزار ہے

ہری بھری جو کشت ہے۔ نمونۂ بہشت ہے عقیق سنگ و خشت ہے چمن طلسم کار ہے

فرازِ سروِ بوستاں، نوا سرا ہیں قمریاں فضا میں مُرغِ نغمہ خواں کا تُوہی پکار ہے

صنم کدے کے روبرو، کھڑے ہیں چند ماہرو لئے چراغِ آرزو، ہر ایک گلعذار ہے

جہاں ہے بت کا آستاں۔ وہیں خدا کا ہے مکاں[۱] رہا نہ فرق این و آں۔ یہ شان کردگار ہے

چمن ہے رشکِ ارم، جہاں ہیں کفر و دیں بہم ملا ہے دیر سے حرم، یہ میل خوشگوار ہے

یہاں ہیں جمع مالنیں عقیق لب پجارنیں پری جمال جوگنیں، یہ اندری دربار ہے

طنینِ طاس و رنگ سے، نوائے ساز و چنگ سے ترانۂ کلنگ سے، یہ باغ نغمہ زار ہے

ادیب حق کا شکر کر، کرم کی جس نے کی نظر
ترا کلام با اثر، چمک میں برق وار ہے

محمد حسین ادیب

---

۱۔ اس باغ کے مغربی حصہ میں ایک تنگ و تاریک غار میں وشنو کے نرسنگھ اوتار کا مجسمہ ہے۔ یہ مقام ہندوؤں کی زیارت گاہ تھی۔ حضرت غازی اورنگ زیب نے بیدر فتح کرنے پر اس آغاز کے متصل بائیں جانب ایک چھوٹی سی خوبصورت مسجد تعمیر کرا دی تھی۔ جو آج تک قائم ہے۔

۲۔ فرح کی ر ضرورتِ شعری کے لئے ساکن باندھی گئی ہے۔

# فضا میں ایک سوار

۱۸۶۱ء میں موسمِ خزاں کی ایک سہانی سہ پہر کو ایک سپاہی مغربی ورجینیا میں سڑک کے کنارے جھاڑیوں میں پڑا ہوا تھا۔ اُس کا سر بائیں ہاتھ کے سہارے پر تھا اور پاؤں پھیلے ہوئے تھے۔ دائیں ہاتھ سے وہ رائفل کو بے پروائی سے تھامے ہوئے تھا۔ صرف اُس کے لیٹنے کے انداز اور کارتوسوں کے کمر سے بندھے ہوئے بیلٹ کی خفیف سی حرکت سے، جو اُس کی کمر سے بندھا تھا، وہ زندہ تصوّر کیا جا سکتا تھا۔ وہ اپنے متعین مقام پر سو رہا تھا لیکن دیکھنے والوں کو بادی النظر میں مردہ معلوم ہوتا تھا ــــــ اُس کی اس غفلت کی سزا صرف موت ہی ہو سکتی تھی!

وہ جھاڑی جس میں یہ مجرم لیٹا ہوا تھا، سڑک کے کنارے ایک گوشے میں تھی۔ اس مقام سے سڑک جنوب کی جانب اوپر چڑھتی ہوئی ڈھلواں بلندی پر پہنچی تھی اور وہاں سے یکایک مغرب کی طرف گھوم کر ایک سو گز تک چلی گئی تھی۔ اس کے بعد یہ سڑک پھر جنوب کی طرف مُڑ کر چکّر کھاتی ہوئی نیچے جنگل میں اُترتی تھی۔ اِس جگہ جہاں سے سڑک پھر جنوب کی جانب مڑی تھی، ایک چٹان تھی جو پہاڑی کی پشت سے شمال کی طرف نکلی ہوئی تھی۔ یہ چٹان ایک اونچی پہاڑی کی چوٹی تھی۔ اگر اِس کے کنارے سے پتھر کا چھوٹا سا ٹکڑا گرا دیا جاتا تو سیدھا ہزار فٹ نیچے صنوبر کے درختوں کے درمیان جا کر گرتا۔ سڑک کا وہ گوشہ جس میں سپاہی لیٹا ہوا تھا اسی پہاڑی کی ایک شاخ پر تھا۔ اگر وہ بیدار ہوتا تو نہ صرف متذکرۂ بالا چٹان اور سڑک کے گھوم گھماؤ کا منظر دیکھ سکتا بلکہ چٹان کے نیچے کی پہاڑی کا پورا حصّہ اُسے نظر آتا اور اُس کا سر چکرا جاتا۔

ہر طرف گھنے درختوں کے جھنڈ کے جھنڈ تھے۔ صرف شمال کی جانب وادی کے نشیب میں کچھ جگہ خالی نظر آتی تھی۔ جہاں چھوٹا سا قدرتی سبزہ زار تھا اور جس سے پانی کا ایک چشمہ بہتا ہوا کہیں دُور چلا گیا تھا۔ یہ چشمہ وادی کے فراز سے نظر نہیں آتا تھا۔ زمین کا یہ کُھلا حصّہ کسی مکان کے بیرونی دالان سے زیادہ وسیع نہیں معلوم ہوتا تھا۔ مگر حقیقت میں اس کا رقبہ کئی ایکڑ تھا۔ اِس کا سبزہ قریب کے جنگل سے زیادہ نکھرا ہوا تھا۔ اِس حصّۂ زمین کے اُس پار انہی پہاڑیوں سے مشابہ جن پر کھڑے ہو کر ہم اِرد گرد کے بیابانی مناظر پر طائرانہ نگاہ ڈال رہے ہیں۔ پہاڑیوں کا عظیم الشان سلسلہ تھا۔ وادی کی ساخت ایسی تھی کہ وہ چاروں طرف سے بند معلوم ہوتی تھی اور کوئی شخص اُس سڑک کو جو وادی کے باہر گئی ہوئی تھی، دیکھ کر تعجب کئے بغیر نہ رہ سکتا تھا۔ یہ سمجھ ہی میں نہ آتا تھا کہ یہ سڑک وادی کے اندر کیسے داخل ہوئی اور یہ سمجھنے سے بھی ذہن قاصر رہتا کہ پانی کا چشمہ جو دو ہزار فیٹ نیچے سبزہ زار کو دو حصّوں

میں تقسیم کرتا ہُوا بھر رہا تھا، کہاں سے آیا اور کدھر گیا۔

کیسا ہی دُشوار گذار مقام کیوں نہ ہو انسان اُس کو میدانِ جنگ سے مُبدل کر دیتا ہے۔ اس جنگل میں پانچ دستے پیدل سپاہ کے پڑے ہوئے تھے۔ ہم دیکھ چکے ہیں کہ پہاڑیوں اور جنگلوں کے سلسلے سے یہ قطعہ چاروں طرف سے بند تھا۔ گویا یہ ایک قسم کی فوجی "چُوہے دانی" تھی جس کے راستوں کو صرف پچاس آدمی گھیر کر بڑی سے بڑی فوج سے ہتھیار رکھوا لیتے۔

پیدل سپاہ کے وہ دستے، جن کا ذکر ابھی ہُوا ہے گذشتہ رات اور دن مُسلسل چلنے کے بعد یہاں پہنچے تھے اور اب آرام کر رہے تھے۔ آج شب کو وہ پھر روانہ ہونے والے تھے اور پہاڑی کے اُس حصّہ پر چڑھنے کو تھے جہاں اُن کا بے وفا پہرہ دار سو رہا تھا۔ اِس مقام سے پہاڑی کے دوسری جانب اتر کر دشمن کے خیموں پر وہ رات ہی کے وقت حملہ کرنے کا ارادہ رکھتے تھے۔ اُن کا خیال تھا کہ یہ حملہ اچانک ہوگا کیونکہ پہاڑی سے اُتر کر سڑک دشمنوں کے خیموں کی عین پُشت پر پہنچی تھی۔ اگر وُہ اِس ارادے میں ناکام رہتے تو بڑی سخت مشکل آپڑتی اور اگر اتفاقاً پہرے کی غلطی سے دشمن کو اُن کے حرکات وسکنات کی خبر مل جاتی تو وہ یقیناً ناکام رہتے۔

وہ پہرہ دار جسے ہم نیند میں مدہوش دیکھ چکے ہیں نوجوان لڑکا تھا۔ وہ ورجینیا کا باشندہ تھا اور اُس کا نام کارٹر ڈروز تھا۔ اپنے والدین کا وہ اکلوتا لڑکا تھا۔ اُس کے والدین خوش حال اور متمول تھے اور کارٹر اچھی سوسائٹی اور اچھی غذاؤں کا ہر وُہ لطف اُٹھا چکا تھا جو روپیہ کے ذریعہ سے مغربی ورجینیا جیسے پہاڑی ملک میں نصیب ہو سکتا تھا۔ جس جگہ وہ اس وقت سو رہا تھا وہاں سے اُس کا مکان صرف چند میل کے فاصلے پر تھا۔ ایک دن صبح کے ناشتے کے بعد اُس نے اپنے باپ سے یہ الفاظ فیصلہ کن سنجیدگی اور متانت سے کہے تھے کہ ابّا جان، گرافٹن میں فیڈرل رجمنٹ آئی ہوئی ہے میں اُس میں بھرتی ہونا چاہتا ہُوں۔

باپ نے بیٹے کی طرف خاموشی سے دیکھ کر کچھ دیر کے بعد جواب دیا تھا۔ "جاؤ کارٹر، اور جس حالت میں بھی تم رہو اپنا فرضِ منصبی ادا کرنا۔ ورجینیا جس سے تم رُوگرداں ہو رہے ہو تمہارے بغیر تباہ نہیں ہو جائے گا۔ اگر ہم دونوں لڑائی کے بعد زندہ رہے تو پھر اِس معاملہ کے متعلق گفتگو کریں گے۔ تمہاری ماں کی حالت جیسا کہ ڈاکٹر نے تم سے بیان کیا ہوگا، بہت خراب ہے۔ ایک ہفتے سے زیادہ وہ ہمارا ساتھ دنیا میں نہیں دے سکتی۔ مگر اس وقت اُس کو ملاقات کی تکلیف دینا اچھا نہ ہوگا"

اِس طرح کارٹر ڈروز اپنے باپ سے رُخصت ہُوا تھا۔ باپ نے بیٹے کے آخری سلام کا جواب اس انداز سے دیا تھا جس سے صاف ظاہر ہوتا تھا کہ اُس کا دِل رنج و الم سے چُور ہو رہا ہے۔

کارٹر نے فوراً ہی اپنی جانبازی اور راستبازی سے ساتھیوں اور افسروں کے دلوں میں گھر کر لیا، اور یہی وجہ تھی

کہ اُس کو پہاڑی کے اس خطرناک اور اہم مقام پر پہرہ دینے کی خدمت سپرد کی گئی تھی۔ مگر تکان نے اُس کے عزمِ راسخ پر غلبہ پا لیا تھا اور وہ اس وقت سو رہا تھا۔ کس فرشتے یا شیطان نے اُس کو خواب سے بیدار کر دیا؟ کون کہہ سکتا ہے؟ سہ پہر کی گہری خاموشی میں کسی نامعلوم قاصدِ قسمت نے اُس کی آنکھوں کو آہستگی سے کھول دیا اور اُس کے کانوں میں ایسا راز پُرافسوں پھونک دیا جو انسان کو خوابِ راحت سے عجیب کیفیت کے ساتھ بیدار کر دیتا ہے۔ مگر انسان خود اس راز سے ناواقف ہوتا ہے۔ کارٹر نے سر اُٹھا کر درختوں کے درمیان سے اوپر کی جانب دیکھا اور غیرارادی طور پر دایاں ہاتھ رائفل پر رکھ دیا۔

وہ ایسی خوشی محسوس کرنے لگا جو انسان کے دل میں کسی نایاب صنعت کو دیکھنے سے پیدا ہوتی ہے پہاڑی کی ایک نمایاں بلندی پر کسی پُررعب شہسوار کا مجسمہ سا نظر آ رہا تھا۔ گویا پردۂ آسمان پر کسی نے مُصوّری کی ہو۔ یہ مجسمہ بالکل ساکت تھا۔ گھوڑے پر ایک انسان کی صورت تھی جو سنگِ مرمر سے تراشے ہوئے یونانی دیوتاؤں سے مشابہ تھی۔ اس کا بھورا رنگ وقت اور فضا کے مناسب تھا۔ شہسوار کی زرہ اور بکتر کی دھات سایے کی وجہ سے نرم اور خوشگوار معلوم ہوتی تھی۔ گھوڑے کی زین سے ایک بندوق لٹک رہی تھی جس کے کُندے پر سوار کا دایاں ہاتھ تھا۔ بایاں ہاتھ جس میں لگام تھی، صاف نظر نہ آتا تھا۔ گھوڑے کا جسم صاف نظر آ رہا تھا۔ سوار کا چہرہ بائیں طرف کو پھرا ہوا تھا۔ صرف ٹھوڑی اور ڈاڑھی نظر آ رہی تھی۔ پہاڑی کے نیچے وادی میں وہ اپنی نظر بس جائے ہوئے تھا۔ بلندی پر ہونے کی وجہ سے یہ زندہ مجسمہ بہت عظیم الشان معلوم ہوتا تھا۔

ایک لحظہ کے لئے ڈرُوز کے دل میں خیال گذرا کہ وہ جنگ کے اختتام تک سوتا رہا ہے اور اس وقت کسی مجسمہ کو دیکھ رہا ہے جو اس بلند اور نمایاں مقام پر عہدِ گزشتہ کی جانبازیوں کی یاد میں بنایا گیا ہے۔ یہ خیال فوراً جاتا رہا جب مجسمے نے حرکت کی۔ گھوڑے نے بغیر پاؤں اٹھائے اپنے جسم کو گہرائی کی طرف سے ذرا پیچھے کر لیا تھا۔ سوار ویسا ہی ساکت تھا جیسا پہلے۔ ہوش و ہواس بجا رکھتے اور موقع کی اہمیت کا اندازہ کرتے ہوئے ڈرُوز نے رائفل کی نال کو آہستہ آہستہ اٹھایا اور کندے کو اپنے شانے اور دائیں گال کے درمیان دبا کر سوار کے سینے پر نشانہ کیا۔ صرف گھوڑے کے دبانے کی دیر تھی اور اُس کا نتیجہ جو ہوتا ڈرُوز کے خیال میں بُرا نہ ہوتا۔ عین اسی وقت سوار نے مُنہ پھیر کر اپنے چھپے ہوئے دشمن کی جانب دیکھا۔ معلوم ہوتا تھا کہ اُس کی نگاہیں ڈرُوز کے دل میں چھبی جاتی تھیں۔

کیا کسی دشمن کو لڑائی کے زمانے میں مار دینا کوئی خوفناک جُرم ہے؟ ایسا دشمن! جو کسی کے ساتھیوں کی اور خود اس کی جائے پناہ سے واقف ہو گیا ہو۔ . . . . وہ دشمن جو اپنے اس علم کی وجہ سے دشمنوں کی پوری فوج سے زیادہ خطرناک ہو! . . . . . ڈرُوز کے چہرے پر مُردنی چھا گئی۔ جسم پر لرزہ طاری ہو گیا۔ سر چکرانے لگا۔ مجسمہ اُس کی نظروں کے سامنے اوپر نیچے اُٹھنے اور گرنے لگا اور تھرتھراتا ہوا گول اور بیضوی دائروں میں آتشیں فضا کے اندر تیزی سے چکر کھانے

لگا۔ ڈرُوز کے ہاتھ سے رائفل چھوٹ گئی۔ اس کا سر آہستہ آہستہ نیچے گرنے لگا۔ یہاں تک کہ اُس کا چہرہ زمین پہ پتیوں میں چُھپ گیا۔ یہ بہادر اور جانباز سپاہی جذبات کے غلبہ سے بے ہوش ہو جانے کے قریب تھا۔

یہ حالت دیر تک قائم نہ رہی۔ دوسرے ہی لمحہ میں اُس نے اپنا سر زمین سے اُٹھالیا۔ اُس کے دونوں ہاتھ رائفل پر پہنچ گئے اور انگلی کھٹکے سے جا لگی۔ آنکھیں صاف دیکھنے لگیں، دل و دماغ صحیح ہو گئے۔ قوتِ فیصلہ بھی بحال ہو گئی۔ وہ دشمن کو گرفتار نہیں کر سکتا تھا۔ یہ تو غیر ممکن تھا اگر دشمن ہوشیار ہو جاتا تو فوراً اپنے خیمے میں پہنچ کر ایک خوف ناک راز کو فاش کر دیتا۔ ڈرُوز کا فرض اب صاف ظاہر تھا۔ سوار پر بلا پس و پیش گولی چلا دینی چاہئے۔ بغیر اُس کو آگاہ کئے قبل اُس کے کہ وہ دعا کرے اور خدا کو یاد کرے اُس کو موت کے گھاٹ اتار دینا چاہئے۔ مگر نہیں، صرف ایک امید باقی ہے شاید اُس نے کچھ نہ دیکھا ہو۔ ممکن ہے وہ صرف مناظرِ قدرت سے لُطف اندوز ہو رہا ہو۔ اگر اُس کو چھوڑ دیا جائے تو شاید بے پروائی سے سیر کرتا ہوا وہیں واپس چلا جائے جہاں سے آیا ہے۔ ڈرُوز نے اسی محویت میں سر نیچے کی طرف جھکا کر دیکھا۔ جس طرح کوئی کسی شفاف سمندر کی گہرائیوں کو عبور کرتا ہوا سطحِ زمین پر نگاہ ڈالے اُس نے دیکھا کہ آدمیوں اور گھوڑوں کا ایک گروہ سبزہ زار سے پیچ و تاب کھاتا ہوا آ رہا ہے کسی بے وقوف کمانڈر نے سپاہیوں کو اجازت دے دی تھی کہ وہ جانوروں کو اِس کھلی جگہ میں پانی پلائیں جو سیکڑوں بلندیوں سے نمایاں طور پر نظر آ رہی تھی۔

ڈرُوز نے وادی کی جانب سے سر ہٹا کر پھر سوار کی طرف دیکھا اور رائفل دُرست کیا۔ مگر اس دفعہ نشانہ گھوڑے پر تھا۔ اُس کے ذہن میں ایک غیبی ندا کی طرح اپنے باپ کے یہ الفاظ گونج رہے تھے "جس حالت میں بھی تم رہو اپنا فرضِ منصبی ادا کرو" اب وہ مطمئن تھا۔ اُس کے چہرے سے استقلال اور عزمِ راسخ کے آثار نمایاں تھے۔ اعصاب میں لرزہ نہ تھا۔ اب وہ آہستگی اور نرمی سے سانس لے رہا تھا۔ نشانہ لیتے ہوئے اُس نے سانس روک لیا۔ ادائے فرض کے احساس نے اُس پر غلبہ پا لیا تھا اور رُوح نے جسم کو بے حس و حرکت بنا دیا تھا۔ آخر اُس نے گولی چلا دی۔

اس وقت فیڈرل رجمنٹ کا ایک افسر سیر کرتا ہوا اپنے پڑاؤ سے نکل کر بغیر کسی خاص ارادے کے پہاڑی کے نیچے آ کھڑا ہوا تھا اور اس فکر میں تھا کہ اِدھر اُدھر گشت لگا کر دلچسپ معلومات حاصل کرے۔ اُس کے سامنے ایک ثُلث میل کے فاصلہ پر، مگر دیکھنے میں بہت قریب، صنوبر کے درختوں کے ہجوم میں سے پہاڑ کی عظیم الشان چٹان نکلی ہوئی تھی۔ یہ چٹان اس قدر بلند تھی کہ اُس کو دیکھ کر سر چکرا تا تھا۔ اُس کے دائیں جانب کچھ فاصلے پر ایک صاف عمودی حصّہ تھا جو نیلے آسمان کی سطح کے تقابل سے بھلا معلوم ہوتا تھا۔ اس کے پیچھے دُوری میں جو پہاڑیاں تھیں وہ بھی نیلی معلوم ہوتی تھیں۔ درختوں کے اوپر جب نظر اُٹھا کر افسر نے پہاڑی کی چوٹی کی طرف دیکھا تو اُسے ایک عجیب و غریب منظر نظر آیا۔ ایک آدمی گھوڑے پر سوار ہوا میں اُڑتا ہوا، وادی کی طرف آ رہا تھا۔

سوار زین پر سیدھا بیٹھا تھا، جیسا فوجی افسروں کو چاہئے مطمئن۔ اور لگام کو مضبوطی سے پکڑے ہوئے تاکہ گھوڑا تیزی سے سر کے بل نہ گرے۔ اُس کے ننگے سر سے لمبے لمبے بال ہوا میں لہرا رہے تھے۔ دایاں ہاتھ گھوڑے کی ایال سے چھپا ہوا تھا۔ گھوڑے

کا جسم ایسا تنا ہُوا تھا کہ گویا بجائے ہوا میں اُڑنے کے سخت زمین پر چل رہا ہو۔ اُس کی رفتار بہت تیز تھی۔ مگر دیکھتے دیکھتے یوں معلوم ہُوا کہ گھوڑے کے چاروں پاؤں آگے کی طرف جھکے ہوئے ہیں۔ گویا وہ جست لگانے کی تیاری کر رہا ہے۔ مگر یہ تو ایک پرواز تھی۔

فضا میں شہسوار کو دیکھ کر افسر کے دل میں خوف اور تعجب نے گھر کر لیا اور اس کو یقین ہونے لگا کہ کوئی نیا معجزہ ظہور پذیر ہونے کو ہے۔ شاید جذبات کے تاثر سے افسر چکرا کر گرا اور ساتھ ہی درختوں میں کسی سخت چیز کے دھماکے سے ٹکرانے کی آواز آئی۔ یہ آواز بغیر بازگشت کے یکایک مفقود ہوگئی اور سناٹا چھا گیا۔

افسر کانپتا ہُوا اُٹھ کھڑا ہُوا۔ زخمی ٹھوڑی میں درد محسوس کرکے وہ ہوش میں آیا اور تیزی سے بھاگتا ہُوا پہاڑی سے آدھ میل کے فاصلے پر جا کر ٹھہرا۔ یہاں اسے اُس سوار کا پتا چلنے کی اُمید تھی۔ مگر اُسے ناکامی ہوئی۔ آدھے گھنٹے کے بعد وہ خیمے میں واپس چلا آیا۔

یہ افسر بہت معقولیت پسند تھا اور کبھی ایسی حقیقت کا انکشاف نہ کرتا تھا جو بادی النظر میں قابلِ یقین نہ ہو۔ اُس نے آج کے واقعے کا تذکرہ کسی سے نہ کیا۔ مگر جب کمانڈر نے اُس سے پوچھا کہ تم نے کوئی اہم واقفیت رات کے حملے کے متعلق حاصل کی ہے؟ تو اُس نے جواب دیا "ہاں جناب جنوب سے اس وادی میں آنے کے لئے کوئی سڑک نہیں ہے"۔

کمانڈر نے جو سڑک کے متعلق افسر سے زیادہ واقفیت رکھتا تھا مُسکرا دیا۔

گولی چلانے کے بعد کارٹر ڈروز نے پھر اَلفل بھر لیا اور ہوشیار ہو کر چاروں طرف دیکھنے لگا۔ دس منٹ کا وقت مشکل سے گذرا ہوگا کہ فیڈرل رجمنٹ کا ایک سارجنٹ سینے کے بل زمین پر چلتا ہُوا اُس کے قریب پہنچا۔ ڈروز اُس کی طرف متوجہ نہ ہُوا بلکہ بے حس و حرکت خاموش پڑا رہا۔

افسر نے ڈروز کے کان میں آہستہ سے کہا "تم نے گولی چلائی تھی؟"

"ہاں"

"کس چیز پر؟"

"ایک گھوڑے پر۔ وہ سامنے والی چٹان پر کھڑا ہُوا تھا۔ دیکھو اب گھوڑا وہاں نہیں ہے۔ وہ پہاڑی کے نیچے گر گیا ہے"۔

ڈروز کا چہرہ زرد ہو رہا تھا۔ اُس کے اندرونی جذبات کے اور کسی قسم کے آثار نمایاں نہ تھے۔ جواب دے کر اُس نے منہ پھیر لیا۔ سارجنٹ نے کچھ سمجھا نہیں۔

اس نے ایک لمحہ کی خاموشی کے بعد کہا "دیکھو ڈروز اس واقعہ کی اطلاع تمہیں افسروں کو فوراً دینی چاہیئے تھی۔ کیا تم چھپانا چاہتے ہو۔ میں حکم دیتا ہوں کہ تم اس کی رپورٹ داخل کردو۔ گھوڑے پر کوئی آدمی بھی تھا؟"

"ہاں"

"کون؟"

"میرا باپ!"

"اُو خدا!" سارجنٹ کے منہ سے ایک چیخ کے ساتھ یہ الفاظ نکلے اور پھر وہ خاموشی سے اُٹھ کر چلا گیا۔ (ایمبروز بیرس)

آرزو جلیلی

# محفلِ ادب

## فقیر کا تکیہ

شام۔ تھوڑا سا دن، ڈوبتا سا سورج، راستہ کے دونوں طرف کھنڈرات، اینٹ، پتھر، چونہ، مٹی کے ڈھیر خود رو سبزہ سے ڈھکے ہوئے جن پر کرورِ سورج کی شعاعیں پڑ کر اچٹ رہی ہیں کہیں دیوار کا کچھ حصہ جو باقی رہ گیا ہے اُس کی کنگنی پر شاما بول رہی ہے۔ وَیَڑ کسی اِملی کے درخت کی پھننگ پر بیٹھا ہوا چہچہا رہا ہے۔ مغرب کی طرف پھٹے پھٹے بادلوں کا سلسلہ جو مساوی الحجم ہوا میں رُکے ہوئے معلوم ہوتے ہیں اتنے بطی السیر ہیں کہ نظر اُن کی حرکت محسوس نہیں کر سکتی۔ آفتاب کی کرنوں نے اُن کو نارنجی رنگ دیا ہے۔ اُن بادلوں کے نیچے ابابیلیں جھرمٹ کھا کر سُریلے راگ گا رہی ہیں اور ہوا مُنہ پر لئے ہوئے آگے بڑھ رہی ہیں اور کچھ ابابیلیں جو چکر لگاتے وقت ٹکڑی سے پیچھے رہ جاتی ہیں تو پھر ہوا پر تن کر جھومڑ میں آملتی ہیں۔

آثارِ صنا دید۔ کہیں دروازے کی محراب جو کئی جگہ سے کھُل گئی ہے اور جسے فلک کی سرد مہری نے سیاہ کر دیا ہے اوپر دو تین کنگرے باقی ہیں جن پر چیل کوّوں کی بیٹ کے سفید سفید نشان کہیں دالان کی بنگریدار ڈاٹ کا کچھ حصہ۔ کہیں شاہ نشین کی کُرسی کہیں چبوترے کا نشان۔ کسی جگہ دو تین سیڑھیاں۔ کہیں لداؤ کی چھت کا کونہ کہیں حوض کا کنارہ کہیں طاق کا اجارہ، کہیں دیوار میں انگوٹھے کی علامت۔ کہیں کانس کا ٹکڑا کسی جگہ مٹے مٹے نقش و نگار نہ کہیں پھول گوکھ دریچہ۔ کسی دیوار میں قُلبہ دبے ہوئے۔ غرض وہ کہنہ عمارتیں اپنی ٹوٹی پھوٹی زبانِ حال سے اگلے زمانے کی صنعت اور کاریگری گویا زبانِ حال سے اظہار کر رہی ہیں ؎ از نقش و نگارِ در و دیوارِ شکستہ۔ آثار پدیداست صنا دیدِ عجم را۔

تکیہ۔ المختصر میں اور شہر کے تماشائی جو میلہ کرکے آتے ہیں دلّی دروازے سے ایک میل کے فاصلے پر سائیں ٹگہ شاہ کا تکیہ ہے۔ ٹگہ شاہ کوڑا شاہ کے مُرید اور دمڑو شاہ آپ کے دادا پیر ہیں اور ٹگہ شاہ کے دو مُرید ہیں۔ لیّا شاہ اور جھنجی شاہ۔ گویا بے دام کے غلام ہیں۔ یہیں تکیہ کے قریب آیا تو دیکھا کہ سڑک کے کنارے پر دو تین درخت بڑ اور پیپل کے بلند سڑک کے دونوں طرف سایہ دار اور لب سڑک مسجد کا ایک چبوترہ جس کے قریب شاہ صاحب کا کچا ڈھابہ جس کی دیواروں کی مٹی بارش سے ڈھل گئی ہے اور منڈیروں پر کنکر اور ٹھیکریاں نکل آئی ہیں اس ڈھابہ کی پُشت کی طرف دس بارہ گرہ لمبا لکڑی کا پرنالہ جس کو بان سے باندھ کر منڈیر سے اٹکا رکھا ہے پرنالہ کے دونوں طرف جو اچھل اچھل کر برساتی پانی بہا ہے اُس نے مٹی کھلا کر منڈیر سے زمین تک ایک لمبا گھٹّا کھول دیا ہے۔ اندر کوٹھڑی کے بیچوں بیچ اُپلے کچھ جنگل کے چُنے ہوئے ارنے کیکر کے خار دار جھانکڑ گلی ہوئی مکئی، جوار کی جڑیں، کچھ بوسیدہ چھپر کا پھونس گیلا پڑا ہے اور اُس ڈھیر کے قریب ایک بکری اور دو اُس کے بچے بندھے ہوئے۔ موت اور مینگنیوں سے چونکہ برسات ہے ایک سڑا ہوا بھپکا نکل رہا ہے۔ ڈھابہ کی منڈیروں پر پُرانے ٹپلہ کے بوریے کے ٹکڑے پڑے ہیں اور اُن کی حفاظت کے واسطے پُرانے پان کے توڑوں میں کہیں مٹکے کا ٹوٹا ہوا گلا بندھا ہے۔ کسی طرف اینٹ باندھ کر لٹکا دی ہے

کوٹھڑی کے دروازے کے قریب ایک مٹکا جس کا نونی لگ کر گلا جھڑ گیا ہے چاروں طرف کائی کے ٹکڑے جو خشک ہو کر چٹخ گئے ہیں مٹکے کے چاروں طرف لپٹے ہوئے ہیں، پانی مٹکے کے پیندے میں گل آلودہ رہ گیا ہے اور ہزاروں کیڑے اُس میں کُل بلا رہے ہیں چینی کی جگہ ٹھلیا کا ٹوٹا ہوا ٹکڑا ڈھکا ہے۔ اور اوپر اُس کے ایک دُودھ کا کلھڑا کنارہ ٹوٹا ہوا پانی پینے کو ٹھیکرے میں اُوندھا ہوا، چوکھٹ میں اندر کی طرف ایک گدڑی بچھی ہوئی اُس پر سائیں ٹکہ شاہ بیٹھے ہوئے پچاس پچپن برس کا سن نیچی کر بڑی ڈاڑھی نشہ میں جو رال پینک کے وقت بہی ہے اُس سے ڈاڑھی کے بال چپک کر بتیاں سی بندھ گئی ہیں۔ سر پر ایک گاڑھے کا میلا پُرانا چیتھڑا لپٹا ہوا۔ کان کی لوؤں میں پیتل کی دو بالیاں، گلے میں گزی کی دوہری کُرتی جس کا ابرہ پھٹ گیا ہے اور فقط استر باقی رہ گیا ہے، ایک آستین کُہنی پر سے نکلی ہوئی، دوسری شانے پر سے ندارد۔ کمر لوئی میں کواڑی کے قریب۔ ایک جیب جس میں تمباکو کی چمڑے کی تھیلی، جس کے مُنہ پر ڈورا بندھا ہوا اور ڈورے کے سرے پر ایک ٹوٹی ہوئی جھنجی کوڑی بندھی ہوئی برسات کی، پن بھری ہوا سے جو تمباکو کا گُڑ پگھلا ہے تو بالشت بھر تک یہ نہیں معلوم ہوتا کہ کُرتی یہاں سے ہے کس کپڑے کی۔ ٹانگوں میں نیلا لنگ جس پر پسینہ آکر جو خشک ہوا ہے تو جس طرح کسی قطعہ پر مُوش دنداں بناتے ہیں پسینہ کی شوریت سے ایک سفید جال سا بن گیا ہے۔ پاؤں میں ایک لعل منکا جس کو رتوا کہتے ہیں ٹخنے کے قریب ڈورے سے بندھا ہوا، آگے ٹوٹے ہوئے مٹکے کا ایک کڑیل دھوئیں سے کالا، راکھ بھری ہوئی اور کڑیل کے گرد چلمیں جو اُلٹی گئی ہیں تو گُل تمباکو کے جلے ہوئے چار طرف پڑے ہیں۔ راکھ میں ایک تھپوا اُپلہ دبا ہوا کنارے پر اُپلے کے تھوڑی سی آگ اور اُس پر کچھ کرُسیاں رکھی شاہ صاحب لنگی کا آنچل دونوں ہاتھوں سے پکڑے ہوئے جھل رہے ہیں۔ کبھی مُنہ سے پھونکتے ہیں۔ چہرہ کا رنگ لال ہو گیا ہے۔ آنکھوں میں آنسو بھرے ہوئے۔ کڑیل کے قریب ایک مٹی کا مداریہ حُقہ جس پر نرسل کا نیچہ۔ نیچے پر جو سیلی دھجیاں لپٹی ہوئی ہیں وہ سمٹ کر ایک جگہ جمع ہو گئی ہیں اور پھٹا ہوا نیچہ نکل آیا ہے۔ گٹا سڑ کر چپک پیدا کر لایا ہے۔ اور حقہ پینے والوں نے جو گٹا دبا دبا کر پیا ہے۔ گٹے کے دونوں طرف گڑھے پڑ گئے ہیں آپ نے کا راجس کو نہرو کہتے ہیں جلا ہوا اُس پر ڈنڈی اور کنارہ ٹوٹی چلم رکھی ہے اور شاہ صاحب کا سامانِ فقیری سہنکا، مٹکا، سیلی، تاگہ، کنٹھا، جھولی، لوٹا، تابنا میا۔ مُندرہ، حلقہ، تسبیح۔ الفا، کفنا، سونٹا کونڈی، کشتی، کملی۔ تسلا، چملی۔ مالا۔ بندا، تسمہ۔ چھڑی۔ کھڑاؤں، لُنگ۔ جُبہ۔ چادر۔ خرقہ۔ صافہ۔ ہاتھوں میں تانبے پیتل لوہے کے کڑے پڑے۔ گُدڑی پر بیٹھے بھنگ کے نشہ سے ہونٹ خشک آنکھیں جھکی ہوئی لال لال۔ بار بار ہونٹ خشک ہونے کی وجہ سے زبان ہونٹوں پر پھیر لیتے ہیں۔ میرے اوپر جو شاہ صاحب کی نظر پڑی تو بآوازِ بلند کہا میر صاحب بابا حُقہ پیتے جاؤ۔ میں نے صاحب سلامت کی اور شاہ صاحب نے ایک گھما اینٹ کی طرف اشارہ کیا۔ میں بیٹھ گیا۔ شاہ صاحب نے اپنے چیلے کو آواز دی۔ بیٹا لبہ شاہ چلم بھر دلیکن آگ جھاڑ کر اور دھو کر رکھنا۔ جھنجی حُقہ تازہ کر دو اور وہ جھاؤ کا تنکا پڑا ہے آب نے میں پھیر لو۔ بیٹا یہ میر صاحب داستان گو ہیں۔ برے اٹ کی سٹ لڑاتے ہیں۔ یہ امیروں کے کھلونے ہیں۔ اِن کے تو دیدار ہی مشکل سے ہوتے ہیں۔ میاں میر صاحب آپ تو ہفتہ اور منگل کو اپنے مکان پر داستان کہتے ہیں۔ ٹکٹ لگا کر۔ میں ان دونوں کو داستان میں بھیجوں گا۔ آپ داستان میں مُرشد کا ادب۔ صبر و قناعت کی خوبیاں۔ بادِ لُود کے فائدے نفس کُشی کے طریقے ان کو سنا دینا۔ آپ تو ہر قسم کے مفیدِ عام مضمون بیان کرتے ہیں۔ میں تو ان دونوں کو سمجھاتے

تنگ آگیا۔ یہ ایسے خچر ہیں کہ سمجھتے ہی نہیں۔

(ساقی) میر باقر علی داستان گو مرحوم دہلوی)

---

# میرا محبوب

مہ و خورشید جس کی جستجو میں جادہ پیما ہیں
ستارے جس کے شوقِ دید میں حسرت سراپا ہیں
وہ جس کے عشق کے آثار ہر ذرے میں پیدا ہیں
وہی محبوب ہے میرا وہی محبوب ہے میرا
گذر محفل میں جس کی قدسیوں کا ہو نہیں سکتا
ملائک کو کبھی جس کا نظارہ۔ ہو نہیں سکتا
وہ۔ جس کا راز۔ انسانوں سے رُسوا ہو نہیں سکتا
وہی محبوب ہے میرا وہی محبوب ہے میرا
ابد ہے جس کی زُلفوں کی سیہ پوشی کے سایہ میں
ازل جس کی حسیں آنکھوں کی مدہوشی کے سایہ میں
محبت نغمہ گر ہے جس کی خاموشی کے سایہ میں
وہی محبوب ہے میرا وہی محبوب ہے میرا
وہ جس کی بے نیازی ہے نیازِ عشق کا حاصل
وہ جس کی کج ادائی امتیازِ عشق کا حاصل
وہ جس کا عشق ہے۔ سوز و گدازِ عشق کا حاصل
وہی محبوب ہے میرا وہی محبوب ہے میرا
تصور جس کا تسکین بخشِ احساسِ وفا کوشی!
وہ جس کی یاد کیف سرمدیت سے ہم آغوشی
بقا ہے یاد جس کی اور فنا جس کی فراموشی
وہی محبوب ہے میرا وہی محبوب ہے میرا
جسے میری تمنّا ہے مجھے جس کی تمنا ہے!
جسے ڈھونڈا ہے میں نے اور جس نے مجھ کو ڈھونڈا ہے
میں جس کے دل کی دُنیا ہوں جو میرے دل کی دُنیا ہے
وہی محبوب ہے میرا وہی محبوب ہے میرا
جو خود میری طرح مجبورِ پیمانِ جُدائی ہے!
جو مجھ سے دُور رہ کر خود بھی حیرانِ جُدائی ہے
روش جس کی محبت داغِ حرمانِ جُدائی ہے
وہی محبوب ہے میرا وہی محبوب ہے میرا

(نگار)

---

# تبصرہ

## اشا

یہ سہ ماہی انگریزی رسالہ پنجاب لٹریری لیگ کے زیرِ اہتمام اکتوبر ۱۹۳۲ء سے شائع ہونا شروع ہوا ہے۔ اس کا مقصد فنونِ لطیفہ اور ادبیات کا مطالعہ اور اُن کی نشرواشاعت ہے پنجاب لٹریری لیگ جس کی بنیاد پنجاب کے چند صاحبِ ذوق نوجوان ادیبوں نے کچھ عرصہ قبل رکھی تھی اب تک بہت مفید کام کر چکی ہے اور امید ہے کہ یہ رسالہ جس کا ادارۂ تحریر مس ممتاز شاہنواز اور مسرز ایچ ایل پرلشر اور ڈی آر چودھری پر مشتمل ہے اپنے مقاصد میں کامیاب ہوگا۔ اُشا ظاہری و معنوی محاسن کے اعتبار سے یکساں اہلِ علم و فن کی سرپرستی کا مستحق ہے۔ زیرِ نظر پرچے کے مضمون نگاروں میں جان ڈرنک واٹر، سروجنی نائیڈو، فریڈرک گولڈ، ایمل لڈوگ، عبداللہ یوسف علی فلک پیما، سنت نہال سنگھ وغیرہ مشاہیرِ شرق و غرب کے نام نظر آتے اور ادبی و فنی موضوعات پر مفید مضامین درج کئے گئے ہیں۔ اس رسالے کے اجرا پر برنارڈ شا۔ گالزوردی، جے سی سکوائر، رابرٹ لنڈ اور لارنس بنین جیسے شہرۂ آفاق مغربی حکماء و مصنفین نے تہنیت کے پیغامات بھیجے ہیں جو زیرِ نظر پرچے میں درج ہیں۔ رسالے میں تصاویر اور دلچسپ کارٹونوں کا اہتمام بھی کیا گیا ہے حجم ۷۲ صفحات ہندوستان کے لئے سالانہ چندہ پانچ روپے ہے اور الگ پرچے کی قیمت ڈیڑھ روپیہ۔

پتا:- دفتر اشا نمبر ۱۸ ٹھنڈی سڑک لاہور

## "فل بوٹ"

مرزا عظیم بیگ صاحب چغتائی جن کے مزاحیہ افسانوں کی شہرت اب کسی تعارف کی محتاج نہیں رہی ناول نویسی کے میدان میں آئے ہیں اور بلاشبہ یہ میدان بھی انہوں نے مار لیا ہے لیکن ہمارا خیال ہے کہ فل بوٹ بھی اپنے ۱۷۶ صفحات کے حجم کے باوجود ناول نہیں بلکہ ذرا طویل "مختصر افسانہ" ہی ہے۔ ہیرو ایک کمزور مزاج نوجوان ہے جسے تقدیر بے بس کر کے ایک خاص سمت دھکیلتی ہوئی لے گئی ہے اس کی نوجوان بیوی ایک سیدھی سادھی اور بھولی بھالی لڑکی ہے جس کی سیرت میں کوئی خصوصیت نہیں۔ البتہ مس سنگھ کی سیرت نہایت زبردست ہے جس کی محبت کو اُس کے بے وفا محبوب کی عہد شکنی بھی شکست دینے سے بالکل عاجز ہے۔ محبت کی مصیبت کا یہ عقدۂ دشوار جو ہنوز حل نہیں ہوا ہیرو کی کمزور مزاجی کی وجہ سے طبیعت میں کسی حد تک انقباض پیدا کر دیتا ہے اور ایک ناگوار اُلجھن سی محسوس ہوتی ہے جس کی تلافی مرزا صاحب کے دلکشا مزاح کی چاشنی کے بغیر ناممکن تھی افسانہ بے انتہا دلچسپ اور "بے نتیجہ" ہے اور ہم ناظرین ہمایوں سے پرزور سفارش کرتے ہیں کہ اسے منگا کر ضرور لطف اندوز ہوں۔ مرزا صاحب کی دوسری تصانیف کی طرح فل بوٹ میں بھی ہندوستانی معاشرت کی جیتی جاگتی تصویریں آنکھوں میں پھرنے لگتی ہیں جن کی وجہ سے کتاب کی قدر و قیمت بہت بڑھ گئی ہے۔ کاغذ کتابت اور طباعت کے حُسنِ اہتمام کی حد نہیں اور قیمت صرف ۱۲؍

پتا:- مرزا عظیم بیگ صاحب چغتائی وکیل جودھپور (مارواڑ)